# کنز الحسین

روح عملیات کا نچوڑ




سید تنویر حسین شاہ

بلڈ پریشر کے لئے سورہ کہف گیارہ بار روزانہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے بھی پئیں۔

زندہ کتاب کی علامت

اہتمام واشاعت

خالد مختار





نام کتاب: کنز الحسین

مصنف: سید تنویر حسین شاہ

ناشر: خالد مختار شاہد پبلی کیشنز

64-A چوبرجی سنٹر لاہور

مطبع: ایوب پرنٹرز لاہور

قیمت:

# فہرست


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | جادو کی تاریخ | 15 |
| 2 | سحر اسود (کالا جادو) | 17 |
| 3 | ہندو منتر کی اہمیت | 20 |
| 4 | اوم منتر | 21 |
| 5 | گائیتری منتر | 22 |
| 6 | سابر منتر | 24 |
| 7 | منتر جاپ | 25 |
| 8 | نوری علم | 29 |
| 9 | نوری عملیات کا فن | 37 |
| 10 | اسمائے ربانی | 50 |
| 11 | مستند استخارے | 57 |
| 12 | جادو کی حقیقت | 62 |
| 13 | سحر کی علامات | 64 |
| 14 | جادو کرنے کے طریقے | 65 |
| 15 | سحر سے محفوظ رہنے کے طریقے | 67 |
| 16 | دیویوں، دیوتاؤں اور ارواح کو مسخر کرنے کے منتر | 73 |

| | | |
|---|---|---|
| 17 | گائیتری دیوی | 73 |
| 18 | درگا دیوی | 76 |
| 19 | کالی دیوی | 78 |
| 20 | کامتا دیوی | 81 |
| 21 | ہنومان | 82 |
| 22 | بھیروں | 85 |
| 23 | گنیش شیوا | 91 |
| 24 | شدھادیر | 95 |
| 25 | پشاچ | 97 |
| 26 | کالکا دیوی | 100 |
| 27 | مہان کامیشوری دیوی | 102 |
| 28 | سرسندری یوگنی | 104 |
| 29 | لکشمی دیوی | 108 |
| 30 | طلسمات مسخرات وحاضرات | 128 |
| 31 | ہمزاد کی حاضری کے طلسمات | 143 |
| 32 | دشمن کو ذلیل ورسوا اور بغض وعداوت کے عملیات | 146 |
| 33 | دنیاوی خواہشات اور حاجت روائی کے عملیات | 186 |
| 34 | نظروں سے غائب ہونے عملیات | 193 |
| 35 | دفینہ معلوم کرنے عملیات | 194 |
| 36 | سلب امراض کے عملیات | 195 |

| | | |
|---|---|---|
| 37 | جوگیوں کے مجرب تحفے | 212 |
| 38 | طلسماتی آئینے | 222 |
| 39 | طلسماتی سُرمے | 229 |
| 40 | آسیبی امراض کی تشخیص کے عملیات | 237 |
| 41 | آسیب کو دفع کرنے کے عملیات | 247 |
| 42 | مفرور اور چوروں کی نشاندہی کے عملیات | 260 |
| 43 | بزرگان دین کے پسندیدہ عملیات | 265 |
| 44 | سورۃ الم ترکیف کے خواص | 285 |
| 45 | سورہ یٰسین کے خواص | 287 |
| 46 | دیگر سورہ قرآنی کے خواص | 294 |
| 47 | حُب کے عملیات | 296 |
| 48 | حُب کیلئے طلسمات | 317 |
| 49 | آتشی تعویذات و عملیات برائے حُب | 326 |
| 50 | نظروں سے غائب ہونا | 341 |

# دیباچہ

ماقبل میری دو کتابیں ''جادو کا توڑ'' اور'' 400 عملیات محبت'' شائع ہو چکی ہیں جنہیں ماہرین عملیات کے علاوہ عام قاری نے بھی بے حد پسند فرمایا ہے۔ جس کے لئے میں آپ سب کا ممنون ہوں۔ زیرِ نظر کتاب دراصل ان کتابوں کا ہی تسلسل ہے۔ جس میں میں نے کوشش کی ہے کہ جو عملیات متذکرہ دونوں کتابوں میں شامل ہونے سے رہ گئے تھے۔ اس کتاب میں بیان کر دوں۔ میں نے اس کتاب میں منتر، عملیات اور طلسمات کے علاوہ ایسی ادویات کی تاثیر بھی بیان کی ہے جو انسان کی کایا پلٹ سکتی ہیں امید ہے آپ میری زندگی بھر کے تجربات سے مستفید ہوں گے۔

میرے پبلشرز (شاہد پبلی کیشنز) نے اصرار کیا ہے کہ چونکہ قارئین کرام کی اکثریت کسی بھی عمل کے آغاز سے قبل اجازت کے متمنی ہوتے ہیں لہٰذا اجازت طلب کرنے کے طریقے کی وضاحت کر دی جائے۔ اُن حضرات کے لئے گذارش ہے کہ صاحب عمل کے لئے اجازت حاصل کرنا بہت ضروری ہوتا ہے جو اس طریقہ سے حاصل کی جا سکتی ہے۔

''ایک محراب دار مصلیٰ لیں۔ اگر دستیاب نہ ہو تو چٹائی یا سف وغیرہ لے کر ایک کاغذ پر درج ذیل نقشہ کھینچ کر اس چٹائی یا سف کے سامنے رکھ لیں۔ پھر اس مصلیٰ پر نہائت پاکیزہ حالت میں باوضو ہو کر، مؤدب، تمام تر خشوع و خضوع کے ساتھ قبلہ رُخ منہ کر کے بیٹھ کر تین بار یہ کہیں ''یا صاحب دعوت شیخ داؤد بن سبز پوش حسنی الامام المغرب اس وظیفہ یا تعویذ کے لئے تیری بیعت کرتا ہوں قبول فرما کر اجازت دے دیجئے۔ اجازت مل جائے گی۔



اجازت ملنے کے بعد عامل کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ عمل کرنے سے قبل وہ اپنے ارگرد حصار قائم کرے۔ تاکہ وہ کسی قسم کے نقصان یا گزند سے محفوظ رہے۔ حصار قائم کرنے کے چند مستند طریقے نقل کیے جاتے ہیں۔ صاحب عمل ان میں سے کوئی طریقہ اپنا سکتا ہے۔

درج ذیل کا حصار ہر عمل کے کام آتا ہے ایک چلہ میں چالیس ہزار مرتبہ پڑھیں اور بکری اور مچھلی کے گوشت سے پرہیز کریں۔ جس وقت کسی عمل کی زکوٰۃ کے لئے بیٹھا جائے تو پڑھ کر چاروں طرف سے حصار کریں۔ زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد روز ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر صبح کی نماز کے بعد دم کرلیا کریں۔ ہر بلا سے محفوظ رہیں گے۔

(i) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم O پیش محمد پس علی دست و راست امام حسن دست چپ امام حسین کلید داؤد قفل سلیمان پیغمبر نگہبان پاک ذات۔

لااله الا الله محمد رسول الله یا حافظ یا حفیظ یا ناصر
نانصیر یا رقیب یاوکیل۔ یاالله یاالله یا علیقا ملیقا
خالقا مخلوقاً کافعاً شافعاً مرتضی بحق یا بدوح و تنزل
من القرآن ماھوشفاء و رحمة للمومنین مالا
لوساورضاتن درذرعوة روبلیه ورجال الغوب بحق
محمد مصطفیٰ صلی الله علیه وسلم کھلا کھلا ارحم
ارحم ترحم عندتم عفدتم کوسلیمان بن داؤد علیہم السلام بند شود
بند شود بند شود۔

(ii) درود صلوٰۃ تنجینا کا حصار ہزاروں قسم کے حصارات سے بہتر ہے۔ جب کوئی دعوت چلہ یا وظیفہ شروع کریں تو اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اردگرد دم کریں اور وظیفہ ختم کرنے کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ یہ حصار بھی ہے اور دعا بھی۔ زکوٰۃ ادا کرنے پر اس درود شریف کے موکل عامل محافظ ہونگے۔ درود شریف یہ ہے۔

اعوذ بالله من الشطین الرجیم. بسم الله الرحمن الرحیم
اللّٰھم صل علی سیدنا ومولانا محمد وعلی ال سیدنا
ومولانا محمد صلوٰۃ تنجینا بھا من جمیع الاھوال
والافات وتقضی لنا بھا جمیع الحاجات وتطھرنا بھا من
جمیع السیئات وتبلغنابھا اقصی الغایات من جمیع
الخیرات فی الحیوۃ وبعد الممات انك علی کل شئی
قدیر۔

اس کے بعد چاروں قل پڑھیں۔ کامل طہارت کا خیال رکھیں چالیس دنوں تک روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے اس کی پوری زکوٰۃ ہو جائے گی۔

(iii) کوئی عمل عزیمت چلہ یا اس کی زکوٰۃ ادا کرنے اور حاضرات کرنے سے پہلے

سات یا گیارہ مرتبہ اس حصار کو پڑھ کر دم کرلیا کریں۔ محفوظ رہیں گے۔

حصار یہ ہے۔ ایوسا سیوبحرمت محمد ابن عبداللہ علیم وسلم یااللہ یااللہ۔

سفید دستے والی چھری لے کر عمل کرنے سے پہلے اس پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس چھری سے اپنے اردگرد لکیر کھینچ لیں۔

(iv) اکثر قدیم بزرگ اس مشہور ومعروف اس حصار کو اپنے عمل میں رکھتے ہیں۔ حاضرات کے وقت اور زکوٰۃ ادا کرتے وقت اس کو پڑھتے ہیں۔ پہلے چاروں قل پڑھیں۔ اس کے بعد آیت شریف امن الرسول بما أنزل الیہ من ربہ والمئومنون...... الخ پڑھیں۔ اور پھر اپنے ہر چہار طرف دم کر کے عمل کریں۔ اگر یہ سب کچھ پڑھ کر آسیب زدہ کے سر پر دم کر دیا جائے تو آسیب حاضر ہوگا۔ اور بغیر عامل کی اجازت کے حصار سے باہر نہ جائے گا۔

O اس حصار کو جلالی عمل کرنے سے قبل پڑھ کر انگلیوں سے اپنے چاروں طرف لکیر کھینچ لیں اکسیر ہے۔

**اللہ حصار من محمد ﷺ من پیش محمد ﷺ من پشت برعلیؓ دست راست حسنؓ دست چپ حسینؓ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ۔**

ایک اور بات جو بتانا نہائت ضروری ہے کہ ایک چلہ سے مراد کسی عمل کا متواتر چالیس روز بلا ناغہ کرنا ہے۔ ہر عمل خصوصاً نوری عمل کے دوران پاکیزہ بدن، پاکیزہ لباس اور پاکیزہ خیالات کے ساتھ بغیر کسی خلل کے تنہائی میں خاموشی کے ساتھ عمل کی مناسبت سے عزیمت پڑھ کر شروع کرنا چاہئے۔ عمل کرتے وقت تمام تر توجہ اس عمل پر مرکوز رہنی چاہئے۔ اگر بُرا خیال جنم لے یا کوئی ڈر محسوس ہو تو اُسے فوری طور پر جھٹک کر عمل میں منہمک رہیں۔ عمل کو کبھی ادھورا نہ چھوڑیں ہمیشہ مقررہ مدت میں عمل کی مقررہ تعداد پوری

کریں۔ عملیات کی نوعیت اور ساعتوں کا خیال رکھنے کے علاوہ مطلوب و مقصود کا کلی تصور اپنے سامنے رکھیں۔ آپ کا عمل یقیناً سدھ ہوگا اور آپ کی جائز مراد بر آئے گی۔

یہ بات بتانا بھی ضروری ہے کہ تمام مشکلات کا واحد حل خلوص دل سے نماز ادا کرنے میں ہے۔ اگر مشکلات کا سامنا ہو تو خلوص دل سے نماز ادا کر کے دعا مانگیں مشکلات کے بادل چھٹ جائیں گے۔ اپنے ہاتھوں سے خیرات دیتے رہیں کیونکہ خیرات غیر متوقع نقصانات سے محفوظ رکھتی ہے اور رات کو سوتے وقت سورۃ فلق و سورۃ ناس تلاوت کر کے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے تمام جسم پر ضرور پھر لیں۔ آپ جادو سے ہمیشہ محفوظ رہیں گے۔ اور سب سے بڑی بات یہ کہ کسی غریب کی بددعا سے بچو۔ میں نصیحت کے طور پر شری رام کے پتا بادشاہ دسرتھ جو عظیم سلطنت کوشل کا عظیم فرمانروا اور اندر اور کبیر جیسی ہستیوں کا ہم پلہ سمجھا جاتا تھا کی کہانی بیان کرتا ہوں جو ہندوؤں کی معتبر کتاب رامائن میں درج ہے۔ وہ کہتا ہے "میں جوانی میں آواز سن کر تیر سے نشانہ لگانے کا بہت ماہر تھا۔ میں اپنی اس مہارت کا امتحان لینے کے لئے دریا پر کسی جنگلی جانور کے آنے کا انتظار کر رہا تھا کہ مجھے ایسی آواز سنائی دی جیسے ہاتھی پانی پی رہا ہو۔ میں نے اُسی سمت تیر چھوڑا، لیکن میں اُس وقت کانپ اٹھا جب چیخ کے ساتھ درد بھری انسانی آواز آئی "اب میرے بوڑھے اندھے ماں باپ کا کیا بنے گا جن کی دیکھ بھال کرنے والا کوئی نہیں"۔ میں اُس زخمی شخص کے پاس پہنچا وہ ایک نوجوان سنیاسی تھا جو خون سے لت پت تھا۔ اُس نے میری طرف دیکھا اور کہا "میرے پیاسے بوڑھے والدین آشرم میں منتظر بیٹھے یہ سمجھ رہے ہیں کہ میں اپنا گھڑا بھر کر واپس آنے والا ہوں تو نے مجھے کیوں مارا؟ ہائے خدا میرے تمام تپ اور عبادت بیکار گئی"۔ میں خوف سے کانپتا ہوا اُس کے بوڑھے اندھے والدین کے پاس پہنچا بوڑھے والد نے قد ں کی چاپ سن کر کہا "میرے بیٹے اتنی دیر کیوں لگادی" میں نے کانپتے ہوئے تمام واقعہ سنا دیا اور اپنا تعارف بھی کروایا۔ بوڑھے والدین بیٹے کی موت کا خوفناک قصہ سن کر پتھرا گئے اور بے نور آنکھوں سے آنسو

بہاتے ہوئے انہوں نے مجھے بددعادی'' تم نے ہمیں جو عظیم دکھ دیا ہے وقت آنے پر خود بھی اسکا شکار بنو گے تم اپنے بیٹے کی جدائی کے دکھ سے مرو گے'' اور ہندوؤں کی کتاب رامائن اس بات کی گواہ ہے کہ یہ عظیم بادشاہ اپنے بیٹے رام کی جدائی کے صدمے میں روتے روتے مر گیا۔''

میں قارئین سے درخواست کروں گا کہ وہ شیطان اور جادوگروں کے خوف سے بالکل نہ گھبرائیں بلکہ اس آئت کا مسلسل ورد کرتے رہیں۔ ہر طرح کا سحر دور ہو جائے گا۔

ان ربکم اللّٰہ الذی خلق السموات والارض فی ستة ایام ثم استوی علی العرش یغشی اللیل النهار یطلبه حیثا والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامره الا له الخلق والامر تبارك اللّٰہ رب العالمین اُدعوا ربکم تضرعا وخفیة انه لا یحب المعتدین ولا تفسدوا فی الارض بعد اصلاحها وادعوه خوفا وطمعا ان رحمة اللّٰہ قریب من المحسنین۔

آخر میں فقیر کا یہ تحفہ بھی قبول کریں۔

O یہ عمل چاند گرہن کے وقت کیا جاتا ہے انشاءاللہ جو اصحاب کریں گے کافی نفع پائیں گے پہلے یہ سامان دن میں حاصل کریں۔ ورق طلا (سونے کے ورق) دو عدد لیں تھوڑا سا زعفران پیس کر لکھنے کے لئے روشنائی بنالیں لکڑی کا نیا قلم بنا کر رکھیں اور خوشبو کے لئے برادہ صندل، سرخ پارچہ رکھیں جس وقت تمام چاند سیاہ ہو جائے تو باوضو سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر بسم اللہ شریف پڑھ کر کاغذ کے ایک طرف یہ نقش تحریر کریں اور اس کی پشت (یعنی دوسری طرف اپنا نام معہ والد کے لکھ کر آخر میں یہ جملہ زیادہ کریں۔

یاعزیز اعززنی بعزتك یاذوالجلال والاکرام۔

پھر اس نقش کو سونے کے دونوں ورقوں کے درمیان رکھ کر تعویذ بنالیں ورقوں کی حفاظت کے لئے اور باریک کاغذ نیچے اوپر لگائیں اور سرخ ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھیں یا گلے میں پہن لیں کوئی جگہ معین نہیں آپ کے پاس رہے یہ نقش فتحنامہ ہے خدا چاہے تو تسخیر عام ہوگی ہر شخص عزت کرے گا۔ ترقی ہوگی اور بے شمار اس سے نفع پہنچے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| سلام تولا من رب رحیم | سلام علے المرسلین | سلام علی الیاسین |
| سلام علی نوح فی العالمین | سلام علی موسیٰ ہارون | سلام علی ابراہیم |
| سلام حی حتیٰ مطلع الفجر | سلام علیکم فادخلوہا خالدین | مبین مبین مبین مبین مبین مبین آمین |

سید تنویر حسین شاہ

# جادو کی تاریخ

عہد نامہ عتیق میں پہلے ارواحیت اور پھر توہم کے باعث جادو کا اضافہ ہوا۔ ٹائکر کے مطابق پہلے پہل نیند، خواب، موت اور حوادث کے باعث انسانی ذہن پر روح کا تصور جاگزین ہوا جو بعدازاں بھوت یا ہمزاد یا چلتی پھرتی لطیف کایا میں بدل گیا۔ اور اس دور میں انسانوں کے دلوں میں اپنے مرے ہوئے آباؤ اجداد، سرداروں، جادوگروں، حکیموں اور دیوی دیوتاؤں کا خوف جاگزین رہا جو اب تک قائم ہے۔

زمانہ قدیم میں علم سحر کا عام رواج تھا بلکہ کلدانیوں، سریانیوں اور قبطیوں کو نسبتاً زیادہ کمال حاصل تھا پھر یونانیوں اور پارسیوں نے ان قوموں سے یہ علم سیکھا۔ کلدانی سحر کے بڑے ماہر تھے اور نمرود کے زمانے میں بابل شہر میں انہوں نے چھ قسم کے ایسے زبردست طلسم تیار کیے جو عقل و فہم سے بالاتر تھے۔ اہل بابل ہاروت اور ماروت کی تعلیم کے مطابق تسخیر روحانیت علویہ، سفلیہ اور جسمانیہ جبکہ اہل یونان تسخیر روحانیت علویہ پر اکتفا کرتے تھے۔

مؤرخین نے اس فن کو مختلف ادوار میں تقسیم کیا ہے ان میں سے اس کے ابتدائی مراحل کا ذکر اوراق تاریخ میں نہیں ہے۔ یہ زمانہ کئی ہزار سال قبل از مسیح کا خیال کیا جاتا ہے۔ اس دور کے بارے میں اتنا پتہ ملتا ہے کہ یونانی ماہرین فن کو اس فن میں کمال حاصل تھا۔ اور وہ انسان کی جملہ ضروریات و مشکلات کا حل اسی طاقت کے ذریعے پیش کرتے تھے۔ دوسرے دور کا ذخیرہ بھی بہت کم ملتا ہے۔ تیسرے دور میں جو معلومات حاصل ہوتی ہیں ان کے مطابق اس دور میں طلسمات کا بہت زور تھا۔ اس عہد میں کالدو

سریاں اور شاہان ایران نے اس فن کی سرپرستی کی جس سے اس فن میں بہت زیادہ ترقی ہوئی۔ یہ دور تین سو سال قبل از مسیح کا تھا۔ چوتھے دور میں یونانیوں کے بعد عربوں کی کوشش سے اس فن کو نئی زندگی حاصل ہوئی۔ اس دور میں عربوں نے اس فن کی کتابیں اور کامل و ماہر ہستیاں جمع کیں اور فلکیاتی علوم وفنون کی ترقی کے لئے ذرائع اختیار کئے۔



# سحر اسود (کالا جادو)

ہندو تاریخ کے اعتبار سے علم سحر کی ابتداء ایران سے ہوئی اور پھر یہ علم ایران سے ہندوستان و عرب میں پھیلا۔ ایران میں ایک قوم مگہ تھی۔ یہ لوگ نسلاً برہمن مذہبا زردشت اور سحر کے بانی تھے۔ ان کے سحر کو سنسکرت میں "مائی گک" کہا گیا جس کے معنی ہیں "مگوں کا علم" مشہور روائت ہے کہ سری کرشن کا بیٹا سام جب ہندوستان میں بیمار ہوا تو ایران سے سگ قوم کے چند لوگ بلائے گئے جنہوں نے سام سے سورج کی پرستش کرائی جس سے سام تندرست ہو گیا۔ اس نے اپنی صحت کی خوشی میں ملتان میں سورج کا ایک مندر بنایا اور ان لوگوں کو پجاری مقرر کیا اور مقامی باشندوں کے انکار کی بنا پر ان کے اپنے خاندان میں بیاہ کروائے اور اس طرح ان کی نسل ہندوستان کے مختلف علاقوں میں پھیل گئیں۔ اجمیر اور راجپوتانہ میں یہ قوم اب تک چلی آتی ہیں اور اس قوم کو اب سیوک اور بھوجک کے ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ ہندوستان کے لوگوں نے جادو کا علم ان لوگوں سے سیکھا۔

قدیم ہندوستان میں بھی اہل بابل کی طرح تسخیر روحانیت علویہ سفلیہ اور جسمانیہ کا رواج تھا۔ یہ تمام سحر روحانیت سے متعلقہ تھا جو یقیناً بہت مشکل ہے۔ لہٰذا اہل ہندوستان نے سحر کی سہل اور آسان قسم کو دریافت کرتے ہوئے جن و شیاطین کی تسخیر کے عملیات کو دریافت کیا جو ان کی مقدس کتابوں میں جگہ جگہ بکھرے پڑے ہیں۔ اس قسم کے سحر میں بھوانی، ہنومان، کالی، بھیردی، لونا چماری اور مختلف دیوی دیوتاؤں کی دہائیاں دے کر ان کے جانے وقوعہ پر خوشبو جلا کر دھونی دے کر بھینٹ چڑھا کر کام لیا جاتا ہے یا پھر کلام شیاطین پڑھ کر قوی الجثہ اشخاص کی روحوں کو تابع کر لیا جاتا ہے۔

ہندو مذہب تقریباً چار ہزار سال پرانا اور تاریخی طور پر قدیم ترین مذہب ہے۔ برہما شیوا اور وشنو تین خدا مانے جاتے ہیں۔ تری مورتی جس میں تین خداؤں کا تصور ہے۔ ان کا بنیادی عقیدہ ہے ان میں سے ایک کائنات کا خالق' دوسرا ابقاء اور تیسرا تباہی و بربادی کا ذمہ دار مانا جاتا ہے۔ ان کے عقیدہ کے مطابق وشنو سہ پہلو کا حامل ہے اور اسے نارائن کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے۔ بڑے بڑے مصلحین وشنو کے اوتار ہیں رام اور کرشن بھی وشنو کے اوتاروں میں سے ہیں۔ جنہیں کسی بھی شکل میں پوجا جاتا ہے۔ رامائن کے مطابق انہیں بھی راون نے جسے برہما نے اُس کی خواہش پر زبردست طاقت عطا کر رکھی تھی جادوئی ہتھیاروں پر حملہ کر کے بے بس کر دیا تھا۔ لیکن گرودا کے آتے ہی جسموں میں پیوست تمام جادوئی تیر فوراً غائب ہو گئے اور اُن کے زخم بھر گئے۔ جادوئی اثر ختم ہو جانے پر شری رام نے منتر پڑھ کر برہم استر پھینکا جو راون کے سینے میں پیوست ہو گیا جہاں اُس کے ناقابل شکست ہونے کا راز دفن تھا۔ راون کی حرم کی عورتوں نے کہا ''دیوتاؤں کے بادشاہ اندر بھی تمہارے غصے سے ڈرتا تھا رشی اور گندھرو تمہیں دیکھتے ہی بھاگ جاتے تھے اور اب محض ایک انسان نے تمہیں مار دیا''۔

وشنو اور شیوا کی طرح دیوی ماں کی پوجا بھی ہندومت کا ایک اہم ترین قدیم تصور ہے۔ دیوی ماں بہت سی شکلیں اختیار کر سکتی ہیں۔ لکشمی دیوی کو وشنو کی بیوی مانا جاتا ہے۔ دیویوں کی تعداد بے شمار ہے بالخصوص ہندوستان کے جنوبی حصوں میں دیویوں کی پوجا کو ترجیح دی جاتی ہے۔ کئی بار دیویوں کو ایک دیوی میں مدغم کر دیا جاتا ہے جسے مہا دیوی کہا جاتا ہے۔

ہندو مذہب میں دیوتاؤں کی نامعلوم شکلوں کو مورتیوں کا روپ دیا جاتا ہے اور ان مورتیوں کو دیوتاؤں کا عکس اور ان کی طاقت کی موجودگی تصور کرتے ہوئے اس یقین کے ساتھ دیوتا کی قوت اور روح اس مورتی میں موجود ہے' پوجا کرتے ہیں۔ اس لیے منتروں کے جاپ کے وقت بھی اس دیوتا کی مورتی کو سامنے رکھا جاتا ہے جس کا منتر

پڑھنا مقصود ہوتا ہے۔ مورتی کو باقاعدہ کھلے پانی میں غسل دیا جاتا ہے۔ اس کا چہرہ' دانت اور پاؤں بالخصوص دھوئے جاتے ہیں۔ چمکدار اور خوبصورت ملبوسات پہنائے جاتے ہیں۔ پھولوں کے ہار پہنائے جاتے ہیں۔ خوشبو لگائی جاتی ہے۔ پکے ہوئے چاول' پھل، گھی' چینی' پان کے پتے بطور غذا پیش کیے جاتے ہیں۔ کئی ممالک میں باقاعدہ خوان سجائے جاتے ہیں۔ دیوتا کے حضور خوشبو اور روشنی کا نذرانہ بھی پیش کیا جاتا ہے۔ خوشبو اگربتی جلا کر اور روشنی گھی کے چراغ سے کی جاتی ہے۔ اس کے ماتھے پر تلک لگایا جاتا ہے۔ دیوتا یا دیوی کے ظاہر ہونے پر اس کے سامنے سر جھکا کر پرنام کرتے ہیں۔ اس عمل کو انجلی بھی کہا جاتا ہے۔ عمل کے دوران دونوں ہتھیلیوں کو جوڑ کر پیشانی کے قریب لایا جاتا ہے۔ جسے نمستے کہتے ہیں عمل کے دوران "میں تمہارے سامنے جھکتا ہوں" کے الفاظ بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔

## ہندو منتر کی اہمیت

ہندوستان میں منتر کو زندگی کا سب سے بڑا ذریعہ تسلیم کیا گیا ہے۔ ہندوؤں کے نزدیک منتر کی طاقت سے انسان سب کچھ حاصل کر سکتا ہے۔ عظیم روحانی اور ناقابل برداشت تکلیف اور دنیاوی تفکرات کو نیست و نابود کرنے کے لئے منتر کے مساوی کوئی دوسرا بڑا ہتھیار نہیں ہے۔ اس کے زور سے ایشور تک پہنچا جا سکتا ہے۔ ان کے خیال میں منتر کا جاپ اور منتر کی سدھی میں ایک خاص طاقت ہے جو دنیا میں موجود دوسری قوتوں سے اونچا رتبہ رکھتی ہے اور اگر شیو اور اس کے اوتاروں رام اور کرشن کے ناموں کے ساتھ درج ذیل منتروں کا جاپ کیا جائے تو یقیناً مکتی پروان چڑھتی ہے۔

ھرے رام ھرے رام' رام رام ھرے ھرے۔

ھرے کرشن ھرے کرشن شری کرشن کرشن ھرے ھرے۔

رگھوپتی رگھو راجا رام پتت پاون سیتا رام۔

جے رام ھرے مکھ دھام ھرے جے جے رگھو نا یک شیام ھرے۔

جے شمبھو جے شمبھو شیو گوری شنکر جے شمبھو شنکر گوری شنکر جے شمبھو۔

شری کرشن چیتنیہ پربھونیتا نند ھرے کرشن ھرے رام رادھے گوبند۔

شری کرشن گوبند ھرے مردے ھے ناتھ نارائن واسدیو۔

شری من نارائن نارائن، لکشمی نارائن نارائن نارائن۔

جے سیتا رام سیتا رام سیتا رام جے سیتا رام جے رادھے شیام رادھے شیام رادھے شیام رادھے شیام جے رادھے شیام۔

ھری ھرئے نمو کرشن یادوائے نمو۔ گوپال گوبند رام۔ شری مدھوسودن۔

جے سیتا رام جے جے سیتا رام جے سیتا رام جے جے سیتا رام۔

جے رادھے جے رادھے جے رادھے جے رادھے جے شری رادھے جے کرشن جے کرشن جے کرشن جے جے شری کرشن۔

## اوم منتر

برہما تخلیق کنندہ کے بارے میں ہندوؤں کا خیال ہے کہ اس نے اپنے آخری دور کے اختتام پر مراقبہ سرانجام دیا جو "سوپتا دراہا کلپا" کہلایا جب عظیم خدا "اوم" کی آواز میں جلوہ گر ہوا جو پاناوابھی کہلاتا ہے تب برہما نے اس سے درخواست کی کہ اسے علم سکھایا جائے چنانچہ اوم کی آواز کے ارتعاش سے خدا نے برہما کو ویدوں کا علم سکھایا۔

اوم برہما شبد کا وہ اسم اعظم ہے جو خود مختاری اور مطلق العنانی کے علاوہ ہندو مت کی مقدس ترین علامت ہے۔ جس کے جاپ سے لاثانی طاقت حاصل کی جا سکتی ہے۔ اوم برہما کی ہو بہو شکل ہے جس کی پوجا ویدوں اور پرانوں میں تسلیم کی گئی ہے۔ دنیا بھر کے مذاہب اسی لفظ اوم کا کسی نہ کسی شکل میں استعمال کرتے ہیں۔ ہندوؤں میں یگیہ دان، تپسیا اور ہر کام کا آغاز اسی لفظ اوم سے کی جاتی ہے۔ اور ان کے عقیدہ کے مطابق

تمام زمانوں میں جو کچھ ہے۔ اوم کا پرکاش ہے۔ جو لوگ اوم کا جپ کرتے ہیں ان کے دل بے خوف' قدرت کے رازوں کے ہم راز ہو جاتے ہیں انہیں ایشور کا درشن ملتا ہے اور ہمیشہ کے لیے مکتی کے ہد کو حاصل کیا جا سکتا ہے۔ جو لوگ باقاعدگی سے آدھ گھنٹہ صبح اور آدھ گھنٹہ شام کو سوتے وقت اوم کا جاپ کرتے ہیں وہ تکلیفوں اور غموں سے نجات پاتے ہیں۔ دنیا میں عزت ووقار حاصل کرتے ہیں۔ ان کے دل میں دنیاوی کشمکش ختم ہو جاتی ہے اور جو کوئی محض ایشور کی محبت کے لیے اوم کا جاپ کرتے ہیں وہ ایک دن ایشور کے قدموں میں ہوتے ہیں۔

ہندو دھرم میں بے شمار شکتی دیویاں ہیں ان کو سدھ کرنے کے لئے اوم کا لفظ بڑا موثر مانا جاتا ہے اور یہ منتر انتہائی کارگر ہیں۔

۱۔ اوم ھریںگ ویدماتری بھید اوم سواھا کرشنا

۲۔ اوم کلینگ وتی اوم سواھا کرشنا

۳۔ اوم دمار دیوتا ہیئی ھریںگ سواھا

## گائتری منتر:

یہ وید منتر ہے۔ ہندوستان میں منتر کو زندگی کا سب سے بڑا ذریعہ تسلیم کیا گیا ہے چونکہ اس منتر کے ذریعے ہر قسم کی سدھی حاصل کی جا سکتی ہے لہٰذا اس منتر کا روزانہ جاپ کرنا نہایت مستحسن قرار دیا گیا ہے۔

ویدوں میں مذکور ہے کہ اس منتر کو سدھ کرنے سے عامل میں اس قدر قوت پیدا ہو جاتی ہے کہ اس کا کہا ہوا ہر لفظ پتھر پر لکیر ہوتا ہے۔ اس کے مسلسل جاپ سے وشنو بھگوان کا درشن کیا جا سکتا ہے۔ کسی بھی دیوتا کی پوجا سے قبل اس کا جاپ ضروری ہے۔

ہندوؤں کے عقیدہ کے مطابق گائتری منتر سب منتروں سے پراچین ہے۔ برہما جی کو آکاش بانی سے یہ منتر پراپت ہوا تھا۔ اس کا جاپ کرکے ان کو سرشٹی رچنا

کرنے کی شکتی پراپت ہوتی ہے۔ گائیتری کے چار چرنوں کے دیاکھیا سروپ برہما جی نے چاروں مکھوں سے چار ویدوں کی رچنا کی تھی۔ اسی لیے گائیتری کو وید ماتا کہتے ہیں۔ گائیتری سب سے سریشٹھ اور اوتم منتر ہے جو کام دنیا میں کسی منتر سے نہیں ہوسکتا وہ گائیتری سے ضرور ہوسکتا ہے۔ اس کے کرنے میں کوئی تروٹی رہ جائے تو کسی طرح کا نقصان نہیں ہوتا ہے۔ سب دھرم گرنتھوں میں گائیتری کا ذکر ہے۔

اس منتر کے پڑھنے سے نہ صرف ہر قسم کے بھوت پریت' پشاچ راکھشس بھاگ جاتے ہیں بلکہ حادثاتی طور پر مرنے والوں کو مکتی بھی حاصل ہوجاتی ہے۔ گائیتری منتر کا جاپ کرنے والے پر کسی قسم کے جادو یا جنتر' منتر کا اثر نہیں ہوتا بلکہ اس منتر کا عامل آسیب زدہ لوگوں کو شفایاب بھی کرسکتا ہے۔

عامل گائیتری منتر کے ذریعہ پرانایام بھی کرتے ہیں جس سے وہ زندگی بھر نہایت طاقتور رہتا ہے۔ باریک سے باریک مسائل کو بھی بخوبی حاصل کرسکتا ہے اور مشکل سے مشکل الفاظ کا مطلب بھی فوراً بتادیتا ہے۔

دکھ کی نوروتی روپ موکش کا کارن گائیتری منتر مانا گیا ہے۔ منتر گائیتری سب ویدوں کا سار ہے۔ سب گائیتری منتر کا اومکار بہت سے اکشروں کا اچارن کرتے ہیں کلجگ میں اوم کار اور گائیتری ہی مکتی دینے والے ہیں۔

گائیتری ویدوں کی ماتا ہے اور گناہوں اور پاپوں کی ناش کرنے والی ہے۔ اس منتر کو روزانہ صرف تین بار پڑھنے سے ہی کلیان اور مکتی حاصل ہوتی ہے۔ اس کے جپ سے تندرستی' خوبصورتی' مضبوطی' جیون شکتی اور چہرہ پر جاہ وجلال (برہم تیج) پیدا ہو جاتا ہے۔

گائیتری جاپ سے آٹھوں طرح کی سدھیاں پراپت ہوتی ہیں۔ باقاعدہ جاپ کرتے رہنے سے آدمی جنم مرن کے بندھن سے بھی چھوٹ جاتا ہے اور من نیک کاموں کی طرف راغب ہوتا ہے۔ جب من کا دھیان جپ کرتے کرتے گائیتری کی

شکل وصورت کی طرف لگ جائے تو اس کو سنسکار کہتے ہیں۔ جپ کرتے کرتے وہ سنسکار آہستہ آہستہ طاقت کو حاصل کرتے جاتے ہیں جس دیوتا کی پراتھنا یعنی جپ کہا جاتا ہے۔ جپ کرنے والے اور خواہش رکھنے والا گائتری دیوی سے یہ پراتھنا کرتا ہے "اے ماتا اگیان دشٹ بدھی اور پاپوں کے کارن میں نے جو شریر دھارن کیا ہے۔ آپ مجھے اس کا سدھار کرنے کے لئے پوتر بدھی دیجئے اور مجھے روشنی دیجئے جس کے کارن میں اپنے آپ کو اپنی خاصیت کو پہچان سکوں اور اپنے جیون کو مکمل بناؤں۔" اس کو برہم گائتری منتر بھی کہتے ہیں۔

## سابر منتر

سرزمین ہند میں غیر مہذب قوموں میں پیدا ہونے والے عامل بزرگوں نے جو منتر اپنی ضرورتوں کے لئے بنائے ان کو سابر منتروں کے نام سے جانا جاتا ہے۔ یہ منتر بہت ہی آسان زبان میں ہوتے ہیں۔ ان کا کوئی مطلب نہیں ہوتا۔ اور نہ ہی یہ علمی طریقہ سے بنے ہیں۔ ہندوؤں کے نزدیک ان منتروں کے خالق بھگوان شیو شنکر ہیں لیکن سابر منتر کی بنیاد مچھندر ناتھ اور گورکھ ناتھ جیسے عامل کامل بزرگوں نے گجرات میں بہنے والی سابر متی نامی ندی کے آس پاس ڈالی جہاں پر سبرکول اور کرات نام کی قبائلی قومیں آباد تھیں۔

ان منتروں کے پیچھے کسی نہ کسی دیوی دیوتا کی غیبی طاقت ہوتی ہے جو ان عملوں کو عمل میں لاتے ہیں۔ ان گرہ منتروں کے دیوتا ہنومان' بھیروں' کالی اور کامل بزرگوں کی شکل میں گورکھ ناتھ' سلیمان جیسے بزرگ ہیں۔ کئی منتروں میں ان کا نام بولا جاتا ہے اور کئی منتروں میں گرو کے نام سے کام چل رہا ہے۔ ان منتروں کے آخر میں لگائے جانے والے لفظ شبد' سانچا، پنڈ" کا نچا پھر و منترا شیو رو واچہ بہت ہی معمولی لفظ ہیں جن کا مطلب ہوتا ہے کہ یہ لفظ سچا ہے ختم نہیں ہوتا اور یہ جسم ختم ہونے والی شے

ہے۔ منتر تم بھگوان کے لفظ ہو اور بھگوان کے حکم سے ظاہر ہو جاؤ۔

ان منتروں میں اس کام سے متعلق دیوی دیوتا کو سخت قسم دی جاتی ہے جس کو آن بھی کہتے ہیں۔

سابر منتروں میں سنسکرت، ہندی، پنجابی، اردو، لیام، کنڑ، گجراتی، تامل اور بنگالی وغیرہ زبانوں کے لفظ ملتے ہیں۔ لیکن ہندی بھارت کی عام زبان ہے اس لیے زیادہ تر سابر منتر ہندی یا مارواڑی زبان میں بنے ہوئے ہیں۔ اور عام استعمال میں آتے ہیں۔ ان سابر منتروں میں عقیدت کے طور پر قسم کا اثر ہوتا ہے۔ منتروں میں جن، دیوی دیوتاؤں و کامل بزرگوں کی قسم دلائی جاتی ہے۔

اودھوٗ (مجذوب) یا اگھوری کے نام کے سنت سابر منتروں سے متعلق نہیں ہوتے۔ وہ آنند مادگی سادھنا کرتے ہیں۔ وہ کالی، بھیروں، بیتال وغیرہ کے پجاری ہوتے ہیں اس لیے وہ اکثر جنگل یا شمشان گھاٹ میں رہتے ہیں اور لاتعداد بھوت پریت ان کے غلام بن کر رہتے ہیں۔ وہ جنگلوں اور شمشان گھاٹوں میں رہ کر اپنے تابع بھوت پریتوں کے ذریعہ اپنی ضروریات کی ہر قسم کی چیز حاصل کر لیتے ہیں۔ اس علم میں پاک و ناپاک چیز کی کوئی تمیز نہیں ہوتی۔

## منتر جاپ

ہندو دھرم میں علم سحر کے آٹھ مقامات ہیں۔ پہلا مقام یم ہے جس کے معنی یکسوئی کے ہیں کیونکہ خیالات کی تشویش پراگندگی خاطر کا باعث ہے۔ دوسرا مقام نیم یعنی ضبط اوقات کے ساتھ ہر کام کیا جانا ہے۔ یہ روح کی قوتوں کو حاصل کرنے والے شخص کے لئے لازم ہے کہ وہ منضبط کرے اور کھانا، پینا، اٹھنا، بیٹھنا، چلنا، پھرنا اور ہر ایک کی مقدار متعین ہو۔ پیشاب، پاخانہ اپنے اپنے وقت پر ہونا چاہیے تاکہ صحت میں خرابی نہ آئے۔ غذا قلیل اور سریع الہضم ہو اور بتدریج غذا کو کم کرتے ہوئے بالکل ترک

کر دیا جائے۔ پیشاب اول ہونا چاہیے اور پاخانہ اس کے کچھ دیر بعد تا کہ روح ناپاکی اور عدم نجات سے بچ جائے۔ تیسرا مقام آسن یعنی اصول نشست و برخاست ہے۔ یوگا علم میں چوراسی آسن بتلائے گئے ہیں۔ جن کے موافق نشست و برخاست ہونی چاہیے۔انسان کے اندر ریڑھ کی ہڈی چونکہ دماغ سے نکلتی ہے اس لیے نشست و برخاست میں اسے سیدھا رکھنا چاہیے تا کہ اس سے عقل وشعور میں اضافہ اور دل میں خوشی برابر قائم رہے۔ اسی لیے چوکڑا مار کر بیٹھنا ان کا پہلا آسن ہے۔ چوتھا مقام پرانا یام ہے جسے حبس دم بھی کہا جاتا ہے۔ آسن کی صحت پر موقوف ہے کہ اگر آسن درست ہوگا تو حبس دم میں بھی دشواری نہ ہوگی۔ یہ مشق اس قدر بڑھائی جانی چاہیے کہ غذا سے یہ سانس کی محبوس قوت مستغنی کر دے۔ جوگی لوگ محض سانس کی قوت پر سالہا سال تک اس لیے جیتے ہیں کہ وہ پیٹ کی دونوں جانبوں سے سانس کو اس طرح نکالتے اور داخل کرتے ہیں جیسے لوہار اپنی دھونکنی سے ہوا کو داخل و خارج کرتا ہے۔ پانچواں مرتبہ پرتیاہار ہے یعنی دم محبوس کو دماغ کی طرف پہنچاتے ہوئے دم محبوس کی قوت کو من میں جمع کر دے اور آنکھوں کی پتلیوں کو اوپر کی طرف چڑھا کر من کو دیکھنے کی سعی کرے اور اس درجہ مشق بڑھائے کہ یہ آنکھیں نیچے کی طرف دیکھنے لگیں۔ من کی طاقت پر قابو پانے سے انسان کو سحر کی آٹھ قوتیں (۱) انزی ما، (۲) مہی ما، (۳) لگی ما، (۴) گرمی ما، (۵) پراپتی، (۶) پراکامی، (۷) ایشت، (۸) تروشیو حاصل ہوجاتی ہیں۔ چھٹا مقام دھیان ہے۔ یعنی من کا ایک طرف لگ جانا اور حواس خمسہ کا اس میں گم ہو جانا ہے حواس خمسہ اس مقام پر پہنچ کر سب دنیا سے بے خبر ہو جاتے ہیں اور انسان اپنے کانوں کے دونوں راستوں کو بند کر کے اندر کی آواز سن سکتا ہے۔ ساتواں مقام دھارنا ہے یعنی حواس خمسہ کا تعقل اور من کی لو اپنے مالک سے لگانا ہے۔ اس مقام پر حواس خمسہ کو جو دنیا سے معطل کر دیا گیا تھا ان کو بحال کر دیا جاتا ہے۔ تا کہ حواس خمسہ دنیا کا کام کریں اور من اپنا کام کرے۔ اور آٹھواں مقام سادھی ہے یہ مقام دراصل مقامات سبعہ کی تکمیل ہے جس

کے بعد انسان کی قدرت کامل و اکمل ہو جاتی ہے۔

منتروں کے جاپ کے لئے ایک خاص ماحول بنایا جاتا ہے۔ اس کے لئے پرسکون جگہ کا ہونا ضروری ہے۔ اور یہ جگہ مندر' شوالہ' شمشان' دریا' ندی تالاب یا نہر کے کنارے جنگل یا ویرانہ ہو سکتا ہے۔ اس جگہ پر پہلے اپنے آسن کے سامنے سفید کپڑا بچھا کر دیوتا کا سنگھاسن بنائیں اور اسے پھولوں سے سجائیں پھر اس دیوتا کو اشنان کروا کر کپڑے پہنائیں۔ مستک کا تلک لگائیں۔ چاول لگائیں اور مولی گلے میں ڈال کر پھول چڑھائیں۔ وہی بخور سلگائیں جو منتر کے ساتھ لکھے گئے ہوں۔ دیوتا کو بلانے کے لئے اپنے آسن پر بیٹھ کر پورب کی جانب منہ کر کے ایک سو آٹھ دانوں کی چندن یا رودراکھش تلسی کی مالا استعمال کریں۔ اسے آواہن یعنی دیوتا کو بلانا کہا جاتا ہے۔ پھر اپنے ہاتھ میں جل کا پانی لے کر دیوتا سے وعدہ کریں کہ "میں فلاں کام کے لئے اتنی تعداد میں جپ کروں گا" اسے سنکلپ کہا جاتا ہے۔

پوجا کے لئے ایک صاف تھالی میں سفید چندن' خوشبودار لکڑی' کیسر' تال' چاول' رولی' کستوری' مشک کافور اور پھولوں کے علاوہ منتر کی ڈیمانڈ کے مطابق پان' سپاری' لونگ' چھوٹی الائچی' ناریل' سفید و سرخ رنگ کا کپڑا' بھوگ یعنی دیوتا کے کھانے کے لئے پھل' قند سیاہ' کیلا' میوہ' مٹھائی رکھیں۔ پاکیزہ پانی یا ہردوار کے جل کا لوٹا بھر کر اپنے ساتھ رکھیں جلانے کے لئے اگر بتیاں بھی موجود ہونی چاہئیں۔

ہون کے لئے پورب کی طرف منہ کر کے ایک ایسے آسن پر بیٹھ جائیں جس کے آگے ریت کا ایک فٹ مربع چورس چبوترہ ہونا چاہیے۔ چبوترے کے دونوں طرف پانی کے برتن رکھیں اور چبوترہ کو اوپر سے سرخ' سبز' سیاہ' زرد و سندور کے رنگوں سے سجا کر اردگرد نوگرہ کی آکار بنا کر اس آکار کی چاول رولا' مولی' پھول' دھوپ و چراغ سے پوجا کریں۔ پھر چبوترے کے درمیان والی ترکون میں لکڑی رکھ کر کافور سے آگ جلائیں اور اپنے پاس ایک کانسی کا کٹورا جس میں گھی ہو رکھ کر منتر پڑھیں۔ جب منتر ختم ہو جائے تو

اس کے آخر میں "سواہا" کا لفظ کہیں اور ایک تولہ سامگری ہون میں ڈالیں۔ گھی سے ہون کرنا ہو تو گھی گرم کر کے "سرووا" سے جلتی ہوئی آگ میں ڈال کر آہوتی دیں۔ ہون کے سمپورن ہونے پر سورج کو جل دیں اور ٹھنڈا ہونے پر جو سامگری کی بھبھوت ہو اس کو دریا میں بہا آئیں۔ جب مکمل ہونے پر براہمن یا کنواری لڑکی کو بھوجن کروائیں۔ جاپ کا یہ طریقہ متذکرہ تمام منتروں کے جاپ کے لئے ضروری ہوگا۔ اس طریقہ کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ منتروں کے ذریعے دیوتاؤں اور دیویوں کے نہ صرف درشن کر سکتے ہیں بلکہ یکھنی اور بھوت پریت کو بس میں کر کے اپنی خواہشات کی تکمیل بھی کر سکتے ہیں۔
منتر جاپ کرنے سے قبل آپ کو اپنی خواہشات کا علم ہونا ضروری ہے۔



# نوری علم

جیسا کے پہلے لکھا جاچکا ہے۔ چوتھے دور میں عربوں نے اس فن کی نئی زندگی دی۔ بطلیموس (285 قبل مسیح) کے زمانہ میں یوحنا مرطاس نے اپنے تجربات سے ثابت کیا کہ طلسم اجزائے ارضی کی مخفی قوتوں کی تراکیب، روحانی اعمال اور الہامات زمانیہ کے حقائق پر مبنی ہے۔ اور مادی اور روحانی عملیات کی باہمی تحریک سے یہ فعل عمل میں آتا ہے۔

مرطاس نے بہت سے طلسماتی اسرار و رموز اور فنی حقائق کو بیان کرتے ہوئے اس فن کے بہت سے ابتدائی اصول بھی وضع کیے۔ اس نے بہت سی کتابیں بھی لکھیں۔ جن کا ذکر نوامیس رمانی (المتوفی 37ھ) کی تصنیفات میں موجود ہے۔

دوسری صدی عیسوی کے آخر میں مشہور طبیب جالینوس نے اسی فن سے انسانی امراض کی تشخیص کا طریقہ ایجاد کرتے ہوئے بڑے سادہ انداز میں کتابیں لکھیں۔ لیکن یہ فن آہستہ آہستہ رو بہ زوال ہوتا چلا گیا۔ البتہ چوتھی صدی عیسوی نے اس فن کو دوبارہ زندہ کیا گیا۔ ہمدان کے حکیم طاؤس نے نوامیس منصور بغدادی نے سمادی وصیل، علامہ ابوالحسن اعمالی نے عوارف الحروف، جلال ابن المنیر کشفی نے ہرامس جلالی عالم ابوالفرح علی ابن حسین اصبہانی نے معانی الاعداد امام نورالدین بصری نے بحجتہ الاسرار جمال الدین محمد ابن یزدان کوفی نے لطائف النجوم، امام ابوالحسن نوالدین علی ابن جریر لحمی شطوفی نے نقطہ المحیط فی حل دائرۃ الوسیط، عمرو ابن ہمدانی نے کشف الابدال فی علم الاحوال، خادم الاصفیاء علامہ جمشید بصری نے کلیاب سیمیا جیسی معروف شہرہ آفاق کتابیں لکھیں۔ اور حاضرات وروحانیت پر بڑی مدلل بحث کرتے ہوئے محبوب عملیات بیان کیے۔

مطالب العیون کے مطابق طلسمات کا لفظ ارباب لغت کے نزدیک فہم و ادراک سے بعید اور سربستہ راز کے معانی کا حامل ہے۔ اصطلاح میں بھی طلسم کو غیر مانوس حقیقت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ علمائے علوم فلکیات کے نزدیک طلسم قوائے ارضیہ اور حقائق ربانیہ کا علم ہے جس کا موضوع خیالات میں تصرف کر کے ظاہر میں باطنی مشاہدات کا وجود یا خلاف معمول واقعات کے خیالی اجسام کا پیدا کرنا ہے۔ اُن کے نزدیک درج ذیل چھ قسم کے حروف طلسم کا جاننا از حد ضروری ہے۔

**طلسم اول حروف تہجی**

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 |
| ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | | | | | |
| 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | | | | | |

**طلسم دوم**

آتشی حروف ا۔ ہ۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ جمع بادی حروف۔ ب۔ و۔ ی۔ ن۔ ص۔ ت۔ ض جمع آبی حروف۔ ج۔ ز۔ ک س۔ ق۔ ث۔ ظ جمع حروف خاکی۔ و۔ ح۔ ل۔ ع۔ ر۔ خ۔ غ۔

**طلسم سوم**



## طلسم چہارم



## طلسم پنجم



## طلسم ششم (حروف تہجی کے موکل)

الف۔اسرائیل ۔ ب۔جبرائیل ۔ ت۔عزرائیل۔ ث۔میکائیل۔ ج۔کلکائیل۔ ح۔ تنکفیل۔ خ۔مہکائیل۔د۔وردائیل۔ ذ۔اھرائیل۔ ر۔امواکیل۔ ز۔شرفائیل۔ س۔ہموائیل۔ش۔ ہمرائیل ۔ص۔ اھجمائیل۔ ض۔ عطائیکل۔ط۔ اسماعیل۔ظ۔لوزائیل۔ع۔لومائیل۔غ۔لوخائیل۔ف۔ سرحمائیل۔ق۔عطرائیل۔ ک۔ حروزائیل۔ ل۔ طاطائیل ۔م۔ رومائیل ۔ن۔حولائیل و۔اتمائیل۔ دو رائیل۔ی۔ سراکیطائیل۔

مسخرات و حاضرات سے مراد ایسی پوشیدہ مخلوق کا وجود ہے جو ہر قسم کی پابندیوں سے آزاد اور زبردست قوتوں کی مالک ہے۔ انسان عملیات و ریاضت کے ذریعے اس مخلوق کو اپنا تابع فرمان بنا سکتا ہے جس کی امداد سے ہر قسم کے کام لئے جاسکتے ہیں۔ بلکہ خفیہ باتوں اور پوشیدہ رازوں کا انکشاف بھی کیا جا سکتا ہے۔ حاضراتی عملیات بنیادی طور پر دو قسم کے ہیں ایک قسم ایسی ہیں کہ کوئی بھی معمولی پڑھا لکھا احکامات شرعیہ کا پابند شخص معمول کے ذریعے حاضرات کی حاضری طلب کر سکتا ہے۔ جبکہ دوسری قسم کے

اعمال وہ ہیں جن کا عامل معمول کے بغیر خود اپنے طور پر حاضرات کا مشاہدہ کر سکتا ہے۔ اس قسم کے اعمال کی بجا آوری کے لئے جلالی و جمالی شرائط کی پابندیاں اور چلہ کشی کی صعوبتیں برداشت کرنا پڑتی ہیں۔ اس کے لیے عامل طلسمات ان عملیات سے کام لیتا ہے جن میں حاضرات و روحانیات کو قابو میں لا کر ان سے کام لیا جا سکے۔ تسخیر ہمزاد کا شہرہ آفاق عمل کے طلسمات روحانی بھی صدیوں سے سربستہ راز ہے اُن کے نزدیک ہر انسان کے ساتھ اس کا ایک ہمزاد بھی پیدا ہوتا ہے۔ جس کا تعلق کائنات کی ظاہر و باطن دونوں حالتوں سے ہے۔ اس اعتبار سے ہمزاد ایک زبردست قوت کا مالک ہوتا ہے۔ جو عامل کا ہر قسم کا حکم بجالانے کی طاقت رکھتا ہے۔ اور اُسے عملیات و ریاضت کے ذریعہ قابو میں لایا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ انہوں نے کئی طلسمی سرموں انکشاف بھی کیا۔ جس کا ذکر آگے چل کر آئے گا۔

قدیم علمائے روحانیات وفلکیات نے مختلف امراض جسمانی وروحانی کے علاج معالجہ کے اجتماعی طریقہ پر قوت برقی سے جو انسان میں پائی جاتی ہے، علاج کا ایک معجز نما طریقہ بھی ایجاد کیا۔ جس میں عامل عمل روحانی کی برکت سے اپنی تمام تر جسمانی قوتوں کے تصوراتی ارادہ سے ایک قوت برقیہ کو پیدا کر کے محض مریض کے مرض کے تصور اور مقام مرض پر نظر ڈالنے سے ہی مرض کو دور کر سکتا ہے۔ اس طریقہ میں عامل کی قوت بصارت میں ایک لاکھ مقناطیسی قوت کا اضافہ ہو جاتا ہے جس سے پل بھر میں سلب مرض سے مریض کو سکون و آرام ہو جاتا ہے۔ اس عمل برقی و روحانی سے امراض دماغی، مالی خولیا، مراق، تشنج، دماغی، صرع، پاگل پن اور ضعف دماغ کے علاوہ اختلاج قلب، ہسٹیریا، جوڑوں کے درد، فالج واسترخا، مستورات کی پوشیدہ پیچیدہ بیماریاں، بچوں کے لاعلاج امراض اور آسیبی وسحری اثرات سے دماغی طور پر پریشان لوگوں کا کامیاب علاج کیا جا سکتا ہے۔

سلب امراض کے لئے پہلے اس عمل کی زکوٰۃ کی ادائیگی کے لئے عمل ترک

حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ سوا مہینے تک روزے رکھے اور سحری کے بعد کسی دریا یا چلتے پانی کے کنارے نماز فجر ادا کر کے اول و آخر درود شریف کے ساتھ سورج طلوع ہونے تک درج ذیل عبارت کا ورد کرے۔ اور پھر عمل ترک کر کے سورج کے بالمقابل نظر جما کر کھڑا ہو جائے۔ جب نظر تھک جائے تو فوراً سورج کی طرف سے نظریں ہٹا کر پانی میں دیکھنا شروع کر دیں اور جب نظر میں ٹھنڈک پیدا ہونے لگے تو دوبارہ سورج کی طرف نظر جما دیں اس عمل کو روزانہ مسلسل چالیس روز تک ایک گھنٹہ تک کرتے رہیں۔ جس سے آنکھوں میں ایک زبردست قسم کی مقناطیسی قوت اور جسم میں ایک برقی طاقت کا اضافہ اور ہر مرض کو محض ایک ہی نظر سے دور کر دینے کی لازوال طاقت پیدا ہو سکتی ہے۔

الم ترالی ربك كيف مدالظل ولوشاء لجعله ساكنا ثم جعلنا الشمس عليه دليلاً O ثمّ قبضنه الينا قبضًا يسيراًO

یہاں تک اسلام میں جادو کے تصور کا تعلق ہے تو کچھ حد بندیوں کے ساتھ اس کی تعلیم زمانہ قدیم کے مسلمانوں نے بھی حاصل کی ہے۔ قرآن حکیم میں سورۃ بقرہ آئیت نمبر 102 ، سورۃ اعراف آیت نمبر 109 تا 120 ، سورۃ یونس آیت 76 تا 81 سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 59 تا 72 اور سورۃ فلق آیت نمبر 4 میں سحر اور اُس کی تاثیر کا بیان موجود ہے۔ بحار الانوار، نہج البلاغہ مستدرک الاوسائل اور المیزان میں جادو اور جادوگروں کے بارے میں رسول اللہ ﷺ کے فرامین گرامی موجود ہیں اور حضرت جعفر صادق کا یہ فرمان بھی موجود ہے کہ جادو کی کئی قسمیں ہیں ان میں ایک قسم طب کی حیثیت رکھتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انبیاء اور ملائکہ کا علم خیر و سعادت کے راستے کھول دیتا ہے اور اس علم کے الفاظ و معانی اور ان کی ترکیبیں نورانی ہوتی ہیں جبکہ علم مضر کا مخزن و مرکز شیطان ہے۔ نورانی علم کے حوالہ سے اگر کوئی شخص صرف اسماء جلالیہ یا پھر بعض سورتوں کی تاثیرات لطیفہ کا عامل بن جائے تو اُسے یقیناً نورانی قوت حاصل ہوگی جو ظلماتی قوت سے کہیں بڑھ کر ہوگی۔

احادیث وروایات سے منقول ہے کہ جبرائیل آمین جناب رسول خداﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ یا رسول اللہ فلاں شخص نے آپ پر جادو کیا اور وہ جادو کی چیز فلاں قبیلے کے کنویں میں ڈال دی گئی ہے۔ چنانچہ آنحضرتﷺ نے اپنے بھائی جناب علی مرتضیٰؑ کو یہ چیزیں لانے کے لئے بھیجا۔

جناب علیؑ فرماتے ہیں کہ تلاش بسیار کے بعد میں نے ایک ڈبہ نکالا جسے آنحضرتﷺ کی خدمت میں پہنچایا آنحضرتﷺ نے حکم دیا کہ اسے کھولو جب کھولا تو اس میں کھجور کی کھال کا ایک ٹکڑا تھا اس کے اندر ایک لمبا ریشہ تھا جس میں گیارہ گرہیں دی ہوئی تھیں اور جبرئیل آمین یہ دونوں سورتیں (معوذتین) لا چکے تھے پس آنحضرتﷺ نے حکم دیا کہ یا علیؑ تم ان سورتوں کو اس ریشہ پر پڑھو پس جناب علیؑ نے جیسے ہی ایک آیت پڑھتے تھے ویسے ہی ایک گرہ کھل جاتی تھی جب ان دونوں سورتوں کے پڑھنے سے فارغ ہوئے اللہ تعالیٰ نے سحر کے اثر کو دفع فرمادیا۔

اسلامی نقطہ نظر سے جو شخص تھوڑا یا بہت جادو سیکھے وہ کافر ہو جاتا ہے اور اس کا اپنے رب کے ساتھ آخری عہد ہوتا ہے اس کی حد سزا یہ ہے کہ اسے قتل کر دیا جائے البتہ اگر توبہ کرلے تو سزا معاف ہو جائے گی اور کفر سے باہر آجائے گا۔ نجومی کاہن کی مانند ہے کاہن جادوگر کی طرح ہے جادوگر کافر کی مانند ہے اور کافر جہنمی ہے۔

ایک عورت حضرت رسول اللہﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کی یا رسول اللہ (ﷺ) میرا شوہر مجھ پر سختی کرتا ہے اور میں نے اس پر ایسا جادو کیا ہے کہ وہ مجھ پر مہربان ہو جائے حضرت رسول اکرم (ﷺ) نے فرمایا تجھ پر افسوس ہے تو نے اپنے دین خراب کیا ہے تجھ پر ملائکہ کی لعنت ہے۔ (تین بار فرمایا) تجھ پر آسمان کے فرشتوں کی لعنت ہے اور زمین کے فرشتوں کی لعنت ہے۔ حضرت رسول خداﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مسلمان جادوگر کو قتل کر دیا جائے لیکن کافر جادوگر کو قتل نہیں کیا جائے گا پوچھا گیا یا رسول اللہ (ﷺ) وہ کس لئے فرمایا چونکہ شرک اور جادو آپس میں ملے ہوئے

ہوتے ہیں اور جو سزا شرک کی ہے وہ جادو کی سزا سے زیادہ ہے۔

ابن ابی حاتم، ابن مردویہ جندب بن عبداللہ بجلی سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ جب تم کسی جادوگر کو پکڑ لو تو اسے قتل کر دو پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی و لا یفلح الساحر حیث اتیٰ (جادوگر جہاں جائے کامیاب نہیں ہو سکتا۔(طٰہٰ 49) اور فرمایا کہ جب وہ پایا جائے تو اسے امن سے نہ رہنے دیا جائے۔

امام جعفر فرماتے ہیں جادو کی کئی قسمیں ہیں ان میں سے ایک قسم طب کی حیثیت رکھتی ہے جس طرح اطباء نے ہر بیماری کے لئے ایک دوائی تیار کی ہوتی ہے اسی طرح جادو کے علم سے جادوگروں نے ہر تندرستی کے لئے ایک آفت، ہر سلامتی کے لئے ایک مصیبت اور ہر معنی اور مقصد کے لئے ایک حیلہ تیار کیا ہوتا ہے۔ ایک اور قسم ہے جس سے کوئی اُچک کی جاتی ہے یا پھرتی کا مظاہرہ کیا جاتا ہے یا جھوٹ گھڑا جاتا ہے یا پھر بیوقوف بنایا جاتا ہے ایک اور قسم وہ ہوتی ہے ان میں سے بہتر چیز کے جو زیادہ نزدیک ہوتی ہے یہی کچھ کہا جا سکتا ہے کہ وہ طب کی مانند ہے جادوگر کسی شخص کے ساتھ ٹونہ کرتا ہے تو وہ مرد کسی قابل نہیں رہتا وہ طبیب کے پاس جاتا ہے چنانچہ طبیب اس کا علاج کرتا ہے اور اسے ٹھیک کر دیتا ہے۔

عبداللہ بسر مازنی سے روایت ہے کہ حضرت رسول اکرم ﷺ نے فرمایا دنیا سے بچتے رہو کیونکہ مجھے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے یہ دنیا ھاروت و ماروت سے بھی بڑی جادوگر ہے۔ امام رازی تفسیر کبیر میں لفظ سحر کی تشریح یوں فرماتے ہیں۔ ''لفظ سحر کے معنی شریعت میں ایسے امور کیلئے مخصوص ہے جن کا سبب پوشیدہ ہو اور وہ اصل حقیقت کے خلاف سمجھ میں آنے لگے۔'' تمام علماء اسلام کا اس بات پر اتفاق ہے کہ سحر ایک حقیقت ہے اور اپنے اندر مضر اثرات رکھتا ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: ''مہلک باتوں سے بچو یعنی شرک اور جادو سے'' کیونکہ جادو کا شمار سات مہلک چیزوں میں ہوتا ہے۔

قرآن پاک میں جادو کے تذکرہ کے ساتھ ساتھ کچھ ایسے واقعات پر روشنی موجود ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ پہلے زمانہ میں سحر کافی عروج پر تھا بڑے بڑے ساحر جگہ جگہ موجود تھے۔ ان ساحروں کو حکومتی سطح پر بھی سزائے موت دی گئی اور ان کے علمی ذخیرے کو دریا برد کر دیا گیا۔ اسی باعث علماء حق کی رائے یہ ہے کہ سحر ایک حقیقت ہے لیکن جو لوگ جادو کو مؤثر بالذات سمجھتے ہیں وہ کافر ہیں اور جادو کی تعلیم حاصل کرنا یا کسی کو جادو کی تعلیم دینا دونوں ہی باتیں منجملہ کفریات ہیں اور شریعت نے جادو کو شرک قرار دیا ہے البتہ فنون سیکھنا جن سے جادو جیسے مضر چیزوں پر قابو پایا جا سکے ضروری ہے۔

ابن خلدون لکھتے ہیں ''مسلمانوں کو فتوحات کے نتیجے میں مختلف ممالک سے اہم نوادرات کے علاوہ فلسفہ و حکمت ریاضی اور سحری علوم کا ذخیرہ ملا ہے مگر چونکہ شریعت اسلامی نے علم سحر کو حرام قرار دے دیا تھا اس لئے مسلمانوں نے اس کی طرف کوئی توجہ نہیں کی۔ اگرچہ مسلمانوں نے ہی نہیں بلکہ دوسرے لوگوں نے بھی سحری علوم کو ختم کرنے کی بسیار کوششیں کی لیکن اس کے باوجود یہ علم آج تک سینہ بہ سینہ چلا آ رہا ہے۔''

بے شمار واقعات اور شواہد موجود ہیں کہ جادو کے ذریعے میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا کر دی جاتی ہے۔ جادو کے ذریعہ لڑکیوں کے رشتوں کی بندش کر دی جاتی ہے۔ اور رشتے داروں میں دراڑ پڑ جاتی ہے۔ دودھ دینے والے جانوروں کے تھنوں سے دودھ سوکھ جاتا ہے۔ بچے سحر کی لپیٹ میں آ کر سوکھ کر مر جاتے ہیں۔ عورتوں کی کوکھ بندی کر دی جاتی ہے۔ مرد کو ناکارہ بنایا جاتا ہے۔ روزگار کی بندش کر دی جاتی ہے۔ خاندان کے خاندان تباہ کر دیئے جاتے ہیں گھروں کا سکون ختم کر دیا جاتا ہے۔ باہمی تعلقات نفرت اور عداوت میں بدل جاتے ہیں۔ زندگیاں ناسور بن کر رہ جاتی ہیں۔ چہرے بھی بگاڑ دیے جاتے ہیں اور قدرتی حُسن کو پامال کر دیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے کہ قرآن مجید ہی میں ہر مشکل کا حل اور ہر بیماری کا علاج موجود ہے۔ جسے نوری علم کہا جاتا ہے۔

# نوری عملیات کا فن

نوری علم میں باقاعدہ تعویزات، علامات، عملیات اور نقش بنائے جاتے ہیں جو ایک باقاعدہ فن ہے لہٰذا عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ ان بنیادی چیزوں کا علم رکھتا ہو۔

## حروف تہجی

ان حروف تہجی کی کل تعداد اٹھائیس ہے جنکی ترتیب و تعداد کی تفصیل اس طرح ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| ۲ | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ف | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۸۰۰ | ۱۰۰۰ |



## حروف تہجی کی عناصر اربعہ سے نسبت اور سمتیں

آتشی حروف: ا، ہ، ط، م، ف، ش، ذ۔ ان کی سمت مشرق ہے۔

خاکی حروف: ب، د، ی، ن، ض، ت، ص۔ ان کی سمت جنوب ہے۔

بادی حروف: ج، ز، ک، س، ق، ث، ظ۔ ان کی سمت مغرب ہے۔

آبی حروف: ح، ل، ع، ر، خ، غ۔ ان کی سمت شمال ہے۔

## حروف تہجی کے مؤکل

ہر حرف کا ایک ایک موکل ہوتا ہے جو اس طرح ہے۔

| حروف | موکل | حرف | موکل | حرف | موکل | حرف | موکل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | اسرائیل | د | دردائیل | ض | علکائیل | ک | صروزائیل |
| ب | جبرائیل | ذ | ایرائیل | ط | اسمائیل | ل | طاطائیل |
| ت | عزرائیل | ر | امواکیل | ظ | تورائیل | م | رومائیل |
| ث | میکائیل | ز | سرقائیل | ع | لومائیل | ن | حولائیل |
| ج | کلکائیل | س | سمواکیل | غ | لوخائل | و | رفتمائیل |
| ح | تنکفیل | ش | ہمزائیل | ف | سرحمائل | ہ | دوریاتیل |
| خ | مہکائیل | ص | ہجمائیل | ق | عطرائیل | ی | ہرکہتائیل |

## نقوش تیار کرنے کے ضوابط

عملیات کے لئے قرآن مجید کی آیات کا ورد کیا جاتا ہے اوران کے نقش تیار کیے جاتے ہیں لیکن ان کے ورد کے لئے ضروری ہے کہ پہلے زکوۃ ادا کی جائے۔

### تعویذات کی زکوۃ کا طریقہ

(۱) ہر روز پینتالیس مرتبہ پینتالیس دنوں تک نقش لکھتا رہے۔ ان کی زکوۃ ادا ہوجائے گی۔

(۲) چاروں طرف ترک حیوانات و لذات کے ساتھ ساٹھ دنوں تک ہر ایک تعویذ پندرہ مرتبہ روزانہ لکھے۔ آتشی کو آگ بادی کو ہوا میں۔ آبی کو پانی میں اور خاکی کو خاک میں دفن کردیا کریں۔ مدت زکوۃ گزرنے کے بعد روز ہر قسم کا ایک ایک نقش لکھیں۔ اور چند دنوں بعد ان تعویذات کو آگ، خاک، پانی اور ہوا میں چھوڑ دیں۔ زکوۃ کے بعد محبت، تسخیر قلوب، صحت کے لئے آتشی تعویذ عمل میں لائیں۔

(۳) آتشی نقوش کا موکل عزرائیل۔ بادی کا جبرائیل۔ آبی کا میکائیل اور خاکی کا

اسرافیل ہے۔ نقش مربع آتشی کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ ترک حیوانات و لذات اور دوسرے پرہیزوں کے ساتھ چونتیس نقش ہر روز لکھ کر آگ میں ڈالیں۔ اسی طرح بادی، خاکی اور آبی بھی چونتیس چونتیس مرتبہ روز لکھ کر خاک، ہوا اور پانی میں ملائیں پینسٹھ دن تک اسی طرح زکوٰۃ دیں۔ بہتر ہے کہ ساعت زہرا میں کام شروع کریں۔ اور مناسب بخور بھی سلگایا کریں۔

## تعویذات کی اشکال

عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ اشکال جن میں بطریق کامل ناقص فرد اور زوج اعداد رکھے جاتے ہیں، ضلع نظر، سطر، حواشی، بطنی، ذیلی، عدد عدل اور عدد طبعی سے بخوبی واقف ہو۔ اُسے معلوم ہونا چاہئے کہ شکل کامل اور شکل ناقص میں کیا فرق ہے اور حقیقی مربع اور مثلث مخمس، مطبع اور مثمن میں کتنی خصوصیات ہوتی ہیں۔

اعداد۔ دو قسمیں ہیں۔ عدد کامل اور عدد ناقص۔

شکل کامل۔ وہ شکل ہوتی ہے۔ جس میں کوئی شکل درج ہو۔

ناقص شکل۔ وہ شکل ہوتی ہے جس سے کوئی دوسری شکل پیدا نہ ہو۔

حقیقی مربع اور مثلث میں ایک خاصیت ہوتی ہے۔

کی خاصیت

مخمس۔ مخمس میں مثلث اور مسدس درج ہے جو دو چند خاصیت رکھتی ہے۔

مطبع اور مثمن۔ سر چند خاصیتوں کی حامل ہوتی ہیں۔

صحیح شکل۔ صحیح شکل وہ ہوتی ہے کہ ضلع ضلع کے ساتھ قطر برابر آ جائے۔

عدد عدل۔ عدد بیوت کی ایک سطر کو اسی کی ذات میں ضرب دی جائے اور حاصل ضرب پر ایک زیادہ کیا جائے تو عدد عدل برآمد ہوگا۔ مثلث کے عدد عدل، 10 مربع کے 17 مخمس کے 26 اور

مسدس کے 37 بنتے ہیں۔

**عدد مطروحہ۔** عدد مطروحہ وہ عدد ہوتے ہیں جنہیں نقش پُر کرنے کے وقت کل اعداد سے منہا کر کے حاصل قسمت سے نقش پُر کیا جاتا ہے۔ عدد مطروحہ کے لئے مثلث کو باہم ضرب دیں یعنی $3\times3=9$ اس میں ایک کم کر کے مثلث کے نصف یعنی $1\frac{1}{2}$ سے ضرب دیں تو 12 بنتے ہیں جو مثلث کے اعداد مطروحہ ہیں اسی طریق سے مربع کے اعداد مطروحہ 30 مخمس کے 60 اور مسدس کے 105 بنتے ہیں۔ لہٰذا مثلث میں بارہ اور مربع میں تیس مخمس میں 60 اور مسدس میں 105 کو مجموعہ کے اعداد سے منہا کر کے جو کچھ باقی بچے مثلث کی صورت میں تین اور مربع کی صورت میں چار مخمس کی صورت میں 5 اور مسدس کی صورت میں 6 پر تقسیم کر کے نقش پُر کرنا چاہیئے۔

**وقف طبعی۔** وقف طبعی سے مراد وہ عدد ہے جس سے نقش کی سطروں کے اعداد کا مجموعہ چاہے کسی طرز سے بھی کیا جائے اس عدد سے ہرگز کم نہ ہو۔ مثلث حقیقی تین ہے جو ایک سطر کا بیوت ہے۔ اسکو آدھا کیا جائے تو $1\frac{1}{2}$ رہتا ہے اسے عدد عدل یعنی 10 سے ضرب دیں تو پندرہ بنتا ہے۔ جو مثلث کا وقف طبعی ہے۔ اسی طریق سے مربع کا وقف طبعی 34 بنتا ہے۔ نقش مخمس کا وقف طبعی 65 جبکہ نقش مسدس کا وقف طبعی 111 بنتا ہے۔ اسی طریق سے مسبع اور مثمام کا وقف طبعی معلوم کیا جاسکتا ہے۔

**نقش کو پُر کرنا۔** وقف طبعی سے عدد مطروحہ کو منہا کر کے مثلث کی صورت میں 3 مربع کی صورت میں چار مخمس کی صورت میں 5 اور مسدس کی

صورت میں 6 تقسیم کر کے نقش کو پُر کیا جائے۔ جس قسم کا نقش پُر کرنا مقصود ہو اعداد نکال کر درج ذیل شعر میں دی گئی ترتیب کے مطابق پُر کیا جائے۔

دواسپ درخ دو فررزیں باز و رُخ گیر
شدہ آخر مثلث راست تدبیر

پہلا خانہ پُر کرتے وقت اطططہیاں ایک مرتبہ دوسرا خانہ پُر کرنے کے وقت اطططہیاں دو مرتبہ۔ تیسرے تین تین مرتبہ اطططہیاں۔ چوتھے خانہ میں لکھنے کے وقت ططططہیاں۔ اور پانچویں مرتبہ مططہیاں۔ چھٹا لکھتے وقت چھ مرتبہ وططہیاں ساتویں سات مرتبہ زططہیاں۔ آٹھویں خانہ کو پُر کرتے وقت آٹھ مرتبہ حططہیاں اور نویں خانہ کو پُر کرتے وقت نو مرتبہ ططہیاں کہا جائے۔

**اشکال کی قسمیں۔** اشکال کی تین قسمیں ہوتی ہیں۔ فرد، زوج الفرد اور زوج الزوج فرد وہ شکل ہے جس میں عدد بیت آدمی سطر صحیح نہ رکھتا ہو۔ شکل فرد الزوج وہ ہے جس میں نصف صحیح اور بغیر کسر کے ہو اور طاق ہو جبکہ شکل الزوج زوج وہ ہے جسکا نصف جفت ہو۔

## ساعات کی تشریح

نقوش پُر کرتے وقت ساعتوں کا خصوصی خیال رکھا جاتا ہے۔ آسمانوں میں سات ستارے اور بارہ بُرج ہیں۔

**بُرج:**

۱۔حمل (میکھ) ۲۔ثور (برکھا) ۳۔جوزا (متھن) ۴۔سرطان (کرک)
۵۔اسد (سنگھ) ۶۔سنبلہ (کینا) ۷۔میزان (تلا) ۸۔عقرب (برجھک)
۹۔قوس (دھن) ۱۰۔جدی (مکر) ۱۱۔دلو (کنبھ) ۱۲۔حوت (مین)

## سیارے:

| زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ساتواں آسمان | چھٹا آسمان | پانچواں آسمان | چوتھا آسمان | تیسرا آسمان | دوسرا آسمان | پہلا آسمان دنیا |

## بروج کے موکلات

| نمبر شمار | نام سر حرف ہر آدمی جسکا بارہ بروج سے تعلق ہے | نام بروج متعلق حروف | طالع برج | طبع دوازدہ ماہ | شمار نر و مادہ ماہ ہا | ایام نحس جو ہر ماہ میں ہر طالع مردمان پر ہوتے ہیں | نام موکلات بروج |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ا ع ل ی | حمل | آتشی | محرم | نر | ۶،۱۱،۲۰،۲۹ | اسرافیل |
| ۲ | ب و | ثور | خاکی | صفر | مادہ | ۳،۹،۱۳،۲۵،۲۸ | عزرائیل |
| ۳ | ق ک | جوزا | ہادی | ربیع الاول | نر | ۴،۱۳،۱۷،۱۸،۳۰ | ہمواکیل |
| ۴ | ح ھ | سرطان | آبی | ربیع الثانی | مادہ | ۱۴،۱۷،۱۸،۲۲،۲۵ | قبقائیل |
| ۵ | م | اسد | آتشی | جمادی الثانی | نر | ۶،۱۳،۱۴،۲۱،۲۵ | سراطیل |
| ۶ | پ | سنبلہ | خاکی | جمادی الثانی | مادہ | ۸ | ہمکسیل |
| ۷ | ت ر ط | میزان | ہادی | رجب | نر | x | ہمکیائیل |
| ۸ | ن ج | عقرب | آبی | شعبان | مادہ | ۹،۷،۲۳،۲۳،۲۸ | صرحبائیل |
| ۹ | ف | مشتری | آتشی | رمضان | نر | ۱۳،۱۵،۱۷،۲۴،۲۸ | صحکنائیل |
| ۱۰ | خ غ | جدی | خاکی | شوال | مادہ | ۱۷،۲۲،۲۳؛۲۵ | سکائیل |
| ۱۱ | س ش ث ض | دلو | ہادی | ذیقعد | نر | ۱،۱۲،۱۷،۲۲،۲۹ | صحکائیل |
| ۱۲ | | حوت | آبی | ذالحجہ | مادہ | ۲۴،۲۹،۳۰ | بقیائیل |

**نام کے مطابق موکلات:**

| نمبر شمار | نام حروف آدمی | نام خداتعالیٰ موافق حرف | نام موکل حرف آدمی | چنانچہ داؤد یا درد واگر ایک حرف سے صرف نام آدمی درمیان نام خداتعالیٰ ہو۔ تو بھی یہ عمل کرے جو اوپر نقشہ میں درج ہے۔ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ا | اللہ یا اور | اسرافیل | |
| ۲ | ب | باسط | جبرائیل | |
| ۳ | ت | تواب | عزرائیل | |
| ۴ | ث | ثابت | میکائیل | |
| ۵ | ج | جبار | کلکائیل | |
| ۶ | ح | حی | تنکفیل | |
| ۷ | خ | خبیر | مہکائیل | |
| ۸ | د | دائم | دردائیل | |
| ۹ | ذ | ذوالجلال | ابرائیل | |
| ۱۰ | ر | رحیم | امواکیل | |
| ۱۱ | ز | عزیز نارگی | سرقائیل | |
| ۱۲ | س | سلام | سمواکیل | |
| ۱۳ | ش | شہید | ہمزائیل | |
| ۱۴ | ص | صمد | اہجمائیل | |
| ۱۵ | ض | ضیار | علکائیل | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | ط | طاہر | اسمائیل | |
| ۱۷ | ظ | ظاہر | تورائیل | |
| ۱۸ | ع | علیم | لومائیل | |
| ۱۹ | غ | غنی | لوخائیل | |
| ۲۰ | ف | فہیم | سرحمائیل | |
| ۲۱ | ق | قادر | عطرائیل | |
| ۲۲ | ک | کریم | صروزائیل | |
| ۲۳ | ل | لطیف | طاطائیل | |
| ۲۴ | ن | مومن | رومائیل | |
| ۲۵ | و | نور | جولائیل | |
| ۲۶ | ہ | وہاب | رفتمائیل | |
| ۲۷ | ء | ہادی | دورائیل | |
| ۲۸ | ی | یحییٰ | سرکہتائیل | |

# حالت ساعات روز و شب

| نمبر شمار | نام ایام | ساعت اول | ساعت دوئم | ساعت سوم | ساعت چہارم | ساعت پنجم | ساعت ششم | ساعت ہفتم | ساعت ہشتم | ساعت نہم | ساعت دہم | ساعت دہم | ساعت دہم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | یوم شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| | شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ۲ | یوم یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| | شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | یوم دوشنبہ | قمری | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| | شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| ۴ | یوم سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| | شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| ۵ | یوم چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| | شب چہارشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| ۶ | یوم پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| | شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| ۷ | یوم جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| | شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |

دن کی ساعت معلوم کرنے کے لئے جب آفتاب نکل آئے تو سایہ اپنا ناپے اس جگہ کہ سایہ ۸۰ قدم ہو اوّل ساعت ہوگی اور دوسری ساعت ۴۰ قدم پر۔ اور تیسری ساعت ۲۰ قدم پر اور چوتھی ساعت ۷ قدم پر اور پانچویں ساعت پانچ قدم پر اور چھٹی ساعت ڈھائی قدم پر اور ساتویں ساعت سوا قدم پر شمار ہوگی اور جب بعد دوپہر کے آفتاب مغرب کی طرف جائے تو سوا قدم پر سایہ کو ناپے اس طرح سے کسی دوسرے آدمی کو کھڑا کر کے اس کے سایہ کو اپنا سایہ شمار کرے پانچ قدم پر شمار کرنے سے تیسری ساعت ہوگی دس قدم پر سایہ کو شمار کرنے سے چوتھی ساعت اور بیس قدم پر پانچویں ساعت چالیس قدم پر چھٹی ساعت اور ۸۰ قدم پر شمار کرنے سے ساتویں ساعت شمار ہوگی پس اسی طرح ہر ستارہ کی بھی ساعت ہوتی ہے جس سے تعویذ آسانی سے لکھے جاتے ہیں جو ضروری کرنا چاہئے ان کے بغیر عمل یا تعویذ بے سود ہو جاتا ہے۔

ساعات کا شمار سیاروں کی حرکات سے بھی لگایا جاتا ہے۔ بزرگ سنیچر کے دن سے ساعات کا شمار اس طرح کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| پہلی ساعت زحل اڑھائی گھڑی | دوسری ساعت مشتری اڑھائی گھڑی |
| تیسری ساعت مریخ اڑھائی گھڑی | چوتھی ساعت شمس اڑھائی گھڑی |
| پانچویں ساعت زہرہ اڑھائی گھڑی | چھٹی ساعت عطارد اڑھائی گھڑی |
| ساتویں ساعت قمر اڑھائی گھڑی | آٹھویں ساعت زحل اڑھائی گھڑی |
| نویں ساعت مشتری اڑھائی گھڑی | دسویں ساعت مریخ اڑھائی گھڑی |
| گیارہویں ساعت اڑھائی گھڑی | بارہویں ساعت زہرہ اڑھائی گھڑی |

سنیچر کا دن ختم ہوا اور رات اتوار کی شروع ہوئی۔ ساعت کا دور اس طور پر آگے چلے گا۔ زہرہ کے بعد بدستور رات کی پہلی ساعت عطارد سے ہوگی۔

| | |
|---|---|
| پہلی ساعت رات عطارد اڑھائی گھڑی | دوسری ساعت رات قمر اڑھائی گھڑی |
| تیسری ساعت رات زحل ------ | چوتھی ساعت رات مشتری ------ |
| پانچویں ساعت رات مریخ ------ | چھٹی ساعت رات شمس ------ |
| ساتویں ساعت رات زہرہ ------ | آٹھویں ساعت رات عطارد ------ |
| نویں ساعت رات قمر ------ | دسویں ساعت رات زحل ------ |
| گیارہویں ساعت رات مشتری ------ | بارہویں ساعت رات مریخ ------ |

اتوار کا سورج کے نکلتے ہی شمس کی ساعت شروع ہو جاتی ہے اور بدستور انہی سات ستاروں کا دورہ رہتا ہے۔ ایک دورہ ختم ہونے کے بعد پھر دوسرا دورہ شروع ہوتا ہے۔ اتوار کا روز پہلی ساعت شمس، دوسری زہرہ، تیسری عطارد، چوتھی قمر، پانچویں پھر دورہ ختم ہونے پر زحل، چھٹی مشتری، ساتویں مریخ، آٹھویں شمس، نویں زہرہ، دسویں عطارد، گیارھویں قمر اور بارھویں زحل۔ اب سورج غروب ہوا۔ اور اگلے دن ہی سوموار کی رات شروع ہوئی۔ اور زحل پر سورج غروب ہونے کے بعد اگلی رات کو پہلی رات کی پہلی ساعت مشتری، دوسری مریخ، تیسری شمس علی ہذالقیاس ساتوں دنوں کی ساعات اسی ترتیب سے چلیں گی۔

دشمن کو برباد و ذلیل اور آدمیوں کے درمیان بغض و عداوت کے لئے ہفتہ (شنبہ) کے دن زحل کی پہلی ساعت اور مریخ کی تیسری ساعت حکام و سلاطین کے روبرو عزت اور وقار اور محبت والفت کے لئے مشتری کی دوسری ساعت اور شمس کی ساعت جو سعد اکبر کہلاتی ہے۔ زبان بندی، دفع بلا وآسیب کے لئے ساعت ذوجسدین یعنی عطارد کی پانچویں ساعت موزون ہے۔

## سوگند موکلات فرشتگان

جس وقت تعویذ یا فلیتہ لکھنے کا ارادہ تو ہو اول عامل اپنے نام کو خدا تعالیٰ کے نام کے حروف سے لائے یعنی اگر پہلے حرف الف آیا ہو تو خدا کا نام احد یا عامل کا نام ابراہیم آیا تو تلاش کی کوئی ضرورت نہ رہے گی جس وقت یہ نام متفق ہو جائیں تو خدا تعالیٰ کے پہلے حرف اللہ یا احد کا موکل اسرافیل اور سفلی موکل کا اطلائیل ہوگا۔ اس کو قسم دیں کہ یا اسرافیل تم کو اللہ کی قسم ہے تم اپنے موکل سفلی اطلائیل کو واسطے فلاں کام کے حکم دیں کہ وہ میرے کام میں مدد کرے اور برج حمل حرف الف کا ہے، جس کا علوی موکل اسرافیل ہوا اور اسرافیل کا سفلی موکل اطلائیل ہوا اور پھر یہ کہو کہ یا اسرافیل محبت احد کی میری طرف ہو جائے بحق یا اللہ یا دائم یا قائم العمل العمل العمل آن آن آن اللہ البار‌ی یحبونهم لحب اللہ ایاک نعبدو ایاک نستعین بحق یا اللہ۔

## دوستی کے لیے تعویذ

زحل و مریخ کی ساعت میں دوستی کا تعویذ ہرگز نہ لکھا جائے کیونکہ زحل و مریخ کی ساعت میں دشمنی کے لیے تعویذ لکھے جاتے ہیں دوستی کے تعویذ کو صرف مشتری کی ساعت میں لکھنا چاہیے۔ جب آپ دوستی کے تعویذ لکھنے شروع کریں تو پاک وصاف باوضو وطہارت معہ لباس پاکیزہ کے ہونا چاہیے اور بخورات یعنی دھونی بھی متعلقہ ستارہ دی جائے اور شروع ماہ سے نصف ماہ تک درمیانی عرصہ میں لکھنے چاہئیں بعد نصف ماہ گذرنے کے اس قسم کے تعویذات ہرگز نہ لکھیں اور تھوڑی سی شیرینی منہ کے اندر رکھیں

اور کسی خالی مکان میں بیٹھیں اور کسی سے بات نہ کریں اور دھونی کو جلدی دیں اور کاغذ کو دائیں زانو پر رکھ کر لکھیں اگر طالع آتشی ہو تو منہ اپنا مشرق کی طرف ہونا چاہیے اور اس کا تعویذ آگ میں جلانا چاہئے اور اگر تعویذ دریا میں ڈالنے کا ہو تو دریا میں ڈالنا چاہئے اور اگر کھلانے کے طریق کا ہو تو کھلانا چاہئے اور پانی کو آگ پر قوت زبردست ہے۔ اگر طالع آبی ہو تو منہ شمال کی جانب ہونا چاہئے اور اس کا تعویذ بہتے ہوئے دریا میں ڈالنا چاہئے۔ اگر کنوئیں میں ڈالنے کے طریق کا ہو تو وہاں ڈالیں اگر پلانے کے طریقہ کا ہو تو ایسا ہی کرنا چاہئے اگر ہوا میں لٹکانے کے طریقہ کا ہو تو کسی درخت سے جا کر باندھنا چاہیے کیونکہ ہوا کو پانی سے زیادہ قوت حاصل ہے اور اگر طالع خاکی ہو تو منہ کو بجانب جنوب کرنا چاہئے اور اس کے تعویذ خاک یا زمین کے درمیان دفن کرنے چاہئیں یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دبا دینے چاہئیں یا ہوا میں لٹکائیں کیونکہ ہوا کو خاک کی نسبت زیادہ قوت ہے اور اگر طالع بادی ہو تو اپنا منہ مغرب کی طرف کر لینا چاہئے اور اس کے تعویذوں کو ہوا کے درمیان لٹکانا چاہئے یا کسی بھاری پتھر کے نیچے دبا دینا چاہئے کیونکہ سنگ یعنی پتھر کو قوت میں ہوا پر فوقیت ہے۔

## دشمنی کے لئے تعویذات

مقہوری دشمن کے واسطے تعویذ پندرہ تاریخ یعنی نصف ماہ آخیر تک لکھنا چاہیے اور ترشی یا تلخی منہ میں ڈالنی چاہیے اور کاغذ کو زانوئے چپ پر رکھیں اور مکان تنہا یا جنگل میں جا کر کریں۔ زبان بندی کے لیے تعویذ :لکھنا ہو تو پہلے موم کو قدرے دہن میں ڈال لیں باقی طریقہ دشمنی والا عمل میں لایا جائے۔ خواب بندی کے لیے تعویذ :لکھنا منظور خاطر ہو تو اول سیاہ مرچ کو کھانا چاہیے جب تعویذات کے لکھنے سے فراغت ہو جائے تو جو جو چیز تعویذ لکھنے کے شروع میں منہ میں ڈالی ہو اخیر میں بھی قدرے قدرے منہ میں ڈالنی چاہیے۔

## عزیمت برائے تعویذات

اور جس وقت تعویذ کے واسطے کاغذ کو لیا جائے یا تعویذ لکھنا شروع کریں تو حب، بغض، فتح وغیرہ وغیرہ عمل سے قبل سات بار اس عزیمت کو پڑھ کر کاغذ کے اوپر پھونک کر دم کریں۔

عزیمت یہ ہے خردس۔ ردس۔ بدیوس۔ دماخوس رحار یابس هطش هفس۔

دوستی کے لیے تعویذ لکھنا شروع کیا جائے تو تعویذ کے سر کے اوپر پہلے یہ دعا لکھنی چاہیے۔ یا صاحب السحر الوسواس اجبتم فلان اسرع فی طرفة العین الوحا الوحا الساعة الساعة اور آخر میں یہ دعا لکھیں کتب هذه ینفعها ابرأ اور دشمنی کے تعویذ پر پہلے یہ دعا لکھیں یا ابلیس یا صاحب العداوة والبغضاء والحق والباطل الموحا اور آخر میں یہ لکھنا چاہیے کتب هذه التعویذ فلان ابن فلان مطلوب عداوة لانجده فلان بن فلان ابدا اور برسر تعویذ زبان بندی یہ لکھنا چاہیے کتب هذه التعویذ لعقد اللسان یا عقده الفوه فلان ابن فلان عقد العین او اللسان دلیه الهادی۔

آتشی تعویذات کے لکھنے کا طریقہ اس بات سے مشروط ہے کہ جب فلیتہ یا تعویذ جلایا جائے تو خالی مکان میں بیٹھ کر اور اس عزیمت کو عدد حروف مطلوب کے ساتھ پڑھیں۔ جب تک فلیتہ تمام نہ ہو جائے خاموش رہیں اور جب تمام جل چکے تو اس عزیمت کو پڑھیں اور خاموش ہو جائیں۔

اقسمت علیکم یا ارواح العلویه والسفلیه بکل اسم حاصل من هذا الحروف من سماع ابناء رهکم من الملائکة والمقربین والارواح المقدسین ان تعینوانی المحبة فلان بن فلان لمحبة الی الی الی۔

# اسمائے ربانی

## اسمائے جمالی

اللہ تعالیٰ کے ۹۹ ناموں میں سے 45 نام جمالی ہیں جو نہائت شفیق اور مہربانی ہیں تفصیل اس طرح ہے۔

یارحمان، یا رحیم، یا سلام، یامومن، یامھین، یاوھاب،
یا رزاق، یافتاح، یا باری، یا غظام، یاباسط، یامعز،
یالطیف، یاغفور، یاشکور، یا حفیظ، یاکریم، یاواسع،
یا حکیم، یاحکیم، یاودود، یاکفیل، یاولی، یامغنی،
یامعطی، یانافع، یارشید، یامحی، یاحی، یاقیوم،
یاماجد، یاصمد، یابر، یاتواب، یاعفو، یارون، یانور،
یاھادی، یاباقی، یاصیور، یاواجد، یاوکیل، یااحد،
یانعیم، یاضار

متذکرہ جمالی اسماء میں سے سات اسماء۔ یاباسط، یاسلام، یافتاح، یامعز، یالطیف، یاکریم، یاواسع ایسے اسماء ہیں جو اعداد کے لحاظ سے کشائش رزق اور عزت ومرتبہ کے حصول کے لئے پڑھے جاتے ہیں۔

یارحمٰن، یارحیم، یاحلیم، یا حفیظ، یاحی، یاقیوم، یافتاح، یارافع، یاھادی بادشاہوں اور امراء کی نظروں میں عزت ووقار حاصل کرنے کے لئے پڑھے جاتے ہیں۔

الفت ومحبت کے لئے یاودود، یابدوح، یالطیف میں سے کسی ایک اسم جمالی کا ورد کیا جاتا ہے۔ جبکہ صحت کے لئے سات اسماء یاحفیظ، یا سلام، یانافع، یا بانی، یا کریم، یاغفور، یاھادی میں سے کسی ایک اسم کا ورد کیا جاتا ہے۔

## اسمائے جلالی

ان اسماء جلالی کی تعداد اکیس ہے۔ اسمائے جلالی کو اسمائے ہیبت بھی کہا جاتا ہے۔ یہ اسماء جدائی ڈالنے، بغض و عداوت پیدا کرنے دشمنوں کو ذلیل و خوار کرنے ان کے گھروں کو ویران اور اسباب رزق کو روکنے کے لئے پڑھے جاتے ہیں۔ جنکی ترتیب و اعداد کی تفصیل اس طرح ہے۔

یا عزیز، یا جبار، یا متکبر، یا قھار، یا قابض، یا مذل، یا علی، یا جلیل، یا قوی، یا متین، یا مبدی، یا معبد، یا محبت، یا قادر، یا مقتدر، یا منتقم، یا ذو الجلال، یا مانع، یا وارث، یا مالک الملک بغض و عناد و عداوت کے لئے یا جبار، یا قابض، یا قوی میں سے کسی ایک اسم اور دشمن کو مقہور اور ذلیل کرنے کے لئے یا قھار، یا مزل میں کسی اسم کا عمل کیا جاتا ہے۔

### اسمائے مشترک

اسمائے مشترک جلالی اور جمالی دونوں خاصیتیں رکھتے ہیں۔ ان کی تعداد 32 ہے۔ ترتیب و اعداد کی تفصیل اس طرح ہے۔

یا مالک، یا واحد، یا خالق، یا قدوس، یا مصور، یا علیم، یا سمیع، یا بصیر، یا حلیم، یا عدل، یا خبیر، یا عظیم، یا مقیت، یا حسیب، یا منعم، یا مجیب، یا باعث، یا شھید، یا حق، یا مقدم، یا موخر، یا اول، یا آخر، یا ظاھر، یا باطن، یا متعال، یا اکرام، یا جامع، یا غنی، یا بدیع، یا رشید، یا والی

- جب دعوت اور زکوٰۃ کے خیال سے پڑھیں تو تسبیح کے دانہ کو اپنی طرف، دشمن کی تباہی اور ذلت کے لئے بائیں طرف اور مدارج اعلیٰ حاصل کرنے کے واسطے دائیں طرف کو پھرائیں۔
- تو اپنی ضرورت کے موافق خدا نے ناموں سے ایک نام تلاش کر لیں۔ مثلاً

آپ کی تجارت نہیں چل رہی۔ تو ''یاواسع'' آپ کو ملازمت کی تلاش ہے تو ''یارزاق'' دولت کی تمنا ہے تو ''یاغنی'' کسی بیمار کی صحت وتندرستی مطلوب ہے تو ''یاشافی'' کسی امیر کو اپنی طرف متوجہ کرنا ہے تو ''یالطیف''۔ کسی محبوب کے دل محبت پیدا کرنا ہے تو ودود۔ غرضیکہ حسب خواہش ایک نام تلاش کرلیں۔ اُس خدا کے نام اور اپنے نام کے ہر حرف کے اعداد اُوپر لکھے ہوئے نقشہ سے لکھ کر ایک جگہ جمع کریں۔ مثلاً ایک شخص عبدالرحیم تنگدستی سے تنگ آ کر فراخ دستی کے لئے عمل بنانا چاہتا ہے تو وہ اپنے نام عبدالرحیم اور اسم خدا غنی کے ہر حرف کے اعداد نقشہ سے اس طرح ایک جمع کریگا۔ چنانچہ جمع کیا تو کل عدد ۳۲۶۳ ہوئے انہی سے ۳۰ عدد باقی نکال لئے پھر جو باقی بچے اُس کو ۴ سے تقسیم کریں جو خارج قسمت آئے اسکو اس جگہ لکھیں جہاں ایک کا ہندسہ لکھا پھر نمبر ۲ کے خانہ میں ایک بڑھا کر اسی طرح ایک ایک زیادہ کر کے نقش کے سولہ خانے پُر کرلو۔ یعنی نقش مربع پُر کرلو۔

- بحق یا عزیز ۱۱۲۵ مرتبہ روزانہ بوقت شب ۲۱ یوم تک پڑھیں مراد حاصل ہوجائے گی۔
- اللہ الصمد کی ایک تسبیح روزانہ بلاناغہ کسی وقت بعد نماز کے پڑھیں غیب سے رزق ملے گا اور دن بدن ترقی ہوگی۔
- کوئی شخص اگر چاہے کہ روئے زمین اُس کے حکم کی تابع ہو تو بروز پنجشنبہ دس ہزار مرتبہ اسم اعظم اللہ الصمد اس طریق سے ہفت روز پڑھیں۔ تمام خلق خدا اس کے حکم کے تابع ہوجائے گی۔
- اگر کوئی چاہے کہ تمام جن و دیو پری اُس کے مطیع ہو جائیں تو بروز یکشنبہ پانچ ہزار مرتبہ اسم اعظم اللہ الصمد کو اکیس روز تک پڑھیں تمام جن و پری فرمانبرداری کے لئے حاضر ہو جائیں گی۔

کسی کو زیارت حضرت رسول کریم ﷺ کی تمنا ہو تو بروز پنجشنبہ ایک ہزار مرتبہ اسم اعظم ''اللہ الصمد'' کو پڑھ کر جائے نماز پر سو جائے۔ فوراً طلبی ہو گی اور اُسے حضرت ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر کر دیا جائے گا اگر کسی کو کشف القبور کی خواہش ہے تو قبرستان میں جا کر قبر کے سرہانے بیٹھ کر اسم اعظم کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو وہ شخص قبر سے نکل کر سلام کرے گا درخواست کرے گا کہ اُس کے لئے اسم اعظم پڑھ کر بخشا جائے اگر وہ اس شخص کو اپنے ہمراہ لانا چاہے ہو تو ایک روٹی روز کی اس قبر پر پہنچا دے وہ تمام عمر خدمت کرے گا۔

O ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اسرار غیب بھی نظر آئیں گے۔

**یا حیی یا قیوم۔**

O ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ مراد بر آئے گی۔

**لا الہ الا اللہ۔**

O ۲۵ روز تک بلاناغہ ۱۳۲۲ مرتبہ منہ کو بطرف قبلہ کر کے علیحدہ جگہ پر باوضو صبح اور ''بعد نماز عشاء پڑھیں''۔ یاباسط اور یہ نقش لکھ کر پاس رکھیں اور پڑھنے کے وقت نکال لیں۔ خدا غیب سے تونگر کر دے گا۔

نقش یاباسط ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ط | س | ا | ب |
| ب | ا | س | ط |
| س | ط | ب | ا |
| ا | ب | ط | س |

اعداد نقش یاباسط ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۹ | ۱۲۴۳ | ۱۲۴۶ | ۱۲۳۲ |
| ۱۲۳۶ | ۱۲۳۳ | ۱۲۳۸ | ۱۲۴۳ |
| ۱۲۴۳ | ۱۲۹۴ | ۱۲۴۱ | ۱۲۳۷ |
| ۱۲۴۲ | ۱۲۳۶ | ۱۲۳۵ | ۱۲۴۸ |

O پرہیز جمالی و جلالی کے ساتھ سوا لاکھ بار ورد مکمل کر کے پھر روزانہ ایک تسبیح پڑھیں۔ چاند کی ۱۱ تاریخ کو شروع کر کے دوسرے چاند کی ۱۱ کو ختم کریں عزت و آبرو ملے گی۔ مجرب المجرب ہے۔

**یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا کریم یا مفتح الابواب۔**

اسم "یاواجد"

- (i) جو شخص بکثرت پڑھے گا دل اس کا غنی اور تونگر ہوگا۔

(ii) جو شخص رات کے اندھیرے میں کسی خلوت کی جگہ اس نام کو ایک ہزار گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھے گا غیب سے اسے تونگری نصیب ہوگی۔

(iii) جو شخص اس نام کو کھانا کھانے کے وقت ہر نوالہ کے ساتھ پڑھتا رہے گا وہ کھانا اس کے پیٹ میں نور ہو جائے گا اس کھانے سے نماز میں وسوسے کم پیدا ہوں گے۔

(iv) جو شخص ایک سو گیارہ مرتبہ اس نام کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے جس کو پانی پلائے گا وہ شخص بے حد محبت رکھنے لگے گا۔

(v) زوجین کی محبت کے لئے یہ عمل نہایت مفید ہے۔

- صبح کی نماز پڑھ کر کسی سے نہ بولے اور ایک سو بار لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ یاحی یاقدیم یا قائم یا فرد یا وتر یا احد یا صمد پڑھ کر جو حاجت مانگیں گے روا ہوگی۔

- جلتی آگ میں تکبیر پڑھنا یعنی اللہ اکبر کہنا بھی آگ کو بجھاتا ہے۔

- حروف اسماء الٰہی کو الف لام حذف کر کے جمل کبیر کے ساتھ ایک خالی جگہ میں پڑھیں۔ دعا فوراً مستجاب ہوگی اور کمی و زیادتی نہ کریں کیونکہ زیادتی اسراف اور کمی نقصان ہے اور یہ قاعدہ کبریت احمر ہے۔ جمل کبیر یہ کہ اسم الٰہی سے الف لام حذف کر کے باقی حروف کو علیحدہ علیحدہ ملفوظی (لفظوں میں) پڑھیں۔ نہ مکتوبی جیسے الرحمٰن جیسے آ۔ل دور کیا۔ ر۔ح۔م۔ن باقی رہے ان کو ملفوظی یعنی را حا میم الف نون کر کے پڑھیں۔

- نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء ۸۵ مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھیں خدا غیب

سے رزق دے گا۔

**یا حکیم انت حکمہ بالحکمۃ والحکمۃ فی حکمتك یا حکیم**

○ نوچندی جمعرات سے شروع کر کے بعد نماز مغرب ایک ہزار بار ہر جمعرات کو ورد کریں اور کلمہ والا روپیہ ایک ڈبیہ میں عطر سے معطر کر کے اس کو روبرو کھول کر رکھیں اور تصور پیر و مرشد کا یا مطلوب خواہ زن ہو یا مرد باندھیں۔ خداوند کریم غیب سے مدد کرے گا اور رزق کی ترقی ہوگی۔

**یاغنی المغنی۔**

○ ۱۲۱ مرتبہ روزانہ بعد نماز مغرب بلاناغہ پڑھیں اور دیکھیں غیب سے کیا ملے گا۔

**یا قوی یا قادر روزی کو حاضر کر۔**

○ یا باسط بحق میکائیل بعد کھانا کھانے کے ۴۵ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ خدا تعالیٰ رزق میں ترقی دے گا۔

○ نوچندی جمعرات سے شروع کر کے ہر روز صبح درج ذیل ایک نقش لکھیں اور نیچے دیئے ہوئے عمل کی ایک تسبیح روزانہ ۴۰ یوم تک مسلسل پڑھیں اور نقش کو دریا میں ڈالیں اللہ تعالیٰ روزی بے حد دے گا۔ ترقی ہوگی۔

**یا وہاب یا رزاق یا خالص یا مخلص۔ یا معز یا وکیل۔**



- ایک خالی ڈبیہ میں عطر سے تر روئی رکھ کر اس میں بروز پنجشنبہ ایک روپیہ کلمہ والا محمد شاہی کو عرق گلاب سے دھو کر لوبان کی دھونی دیں اور اس ڈبیہ میں بند کر کے اس پر ہر پنجشنبہ کو ہزار مرتبہ یا غنی یا مغنی اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار کے ساتھ پڑھیں پھر اس ڈبیہ کو اپنے صندوقچہ میں رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام عمر کسی کے محتاج نہیں رہیں گے۔

- جمعہ کے دن ان اسماء کو مشک اور زعفران اور گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ جب معشوق کے سامنے جائیں گے بیقرار ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم الٓم اللّٰہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ یا مارج یا معارج یا حی یاحی یاحی یاقیوم یاقیوم یاقیوم یارب یارب یارب برحمتک یا ارحم الرحمین وصلی اللّٰہ علی سیدنا محمد وعلی الہ اجمعین یارب احنت قلب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یحبونھم کحب اللّٰہ والذی امنوا اشد حبا للّٰہ عملا عم یا عاطحا سحایا ساسًا یالھم یا ابا الحی یا طمعو یا من ابا سعی باطلعوا یادوسم طعم اورعا بالو کمہ سا محبوب باسح یا مطلروحج باست یاست یا اسح علعو اللّٰہ اللّٰہ وطہ الاصبور لا حول ولا قوۃ اللّٰہ باللّٰہ العلی العظیم۔

# مستند استخارے

○ درج ذیل مجرب استخارہ کی زکوۃ کی ادائیگی کے لئے چالیس روز تک کسی پاکیزہ جگہ پر ایک ہی مقررہ وقت میں اول وآخر درود شریف کے ساتھ ان آیات کا ایک لاکھ پچیس ہزار بار ورد کریں۔ اور پھر ہر روز بعد نماز عشاء اکیس بار پڑھیں۔ کسی بھی مشکل کا سامنا ہو تو عزیمت کو داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر تحریر کر کے سو جائیں۔ حاجات پوری ہونگی۔

**عزمت علیکم فتحون علفیثًا شفیعًا عطیشًا قدروًیا قوم حاضرات انی ادعوکم ان اطیعونی مالم اکن اعلم وانتم تعلمون منها بقدر معلوم بحق سلیمان ابن داؤد علیها السلام**

○ اس نقش کو رات 9 بجے کے بعد خاموشی کے عالم میں لکھ کر کسی پاک کپڑے میں لپیٹ کر مصلا کے نیچے رکھیں اور اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور ایک ہزار مرتبہ لا الہ الا اللہ پڑھیں۔ اول ہی شب میں تمام حال معلوم ہو جائے گا۔ نیت درست رکھیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ٥٦ | ٥١ | ٥٨ |
| ٥٧ | ٥٥ | ٥٣ |
| ٥٢ | ٥٩ | ٥٤ |

- جمعہ کی رات کو عشاء کی نماز کے بعد سونے کے وقت باوضو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس شعر کو پورا تین سو بار پڑھیں اور اپنے تمام بدن پر دم کریں اور اسی طرح سے تین روز اس نیت سے کریں کہ جس کام کا میرا ارادہ ہے۔ یا جس عمل کا ارادہ ہے وہ کس طریق سے ہو گا؟ کیا کروں کہ اپنے مطلب کو پہنچوں۔ کامیابی ہوگی۔

شعر

**ھو الحبیب الذی ترجی شفاعتہٗ**

**لکل ھول من الاھوال مقتحم**

- جب کوئی بات دریافت کرنی ہو تو بوقت ۹ بجے وضو کر کے اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ان الفاظ کو لکھ کر سو جائیں۔ جو حال ہو گا رات کو ظاہر ہو جائے گا۔

**ھب من ھب من ھب من ھب من**

- پڑھنے کے وقت خوشبو لگا کر کپڑے صاف پہنیں اور ۱۴ بار درود شریف پڑھ کر سوتے وقت سر کے نیچے اس نقش کو رکھ کر سو جائیں۔ تمام احوال رات کو ظاہر ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے۔



- اول دو رکعت نماز پڑھیں۔ پھر سات بار درود شریف پڑھ کر اس دعا کو پڑھیں

سوتے وقت دعاء پڑھتے ہوئے منہ قبلہ کی طرف ہونا چاہئے۔ مجرب ہے۔

**الذی بارکنا حولہٗ لیزیۂ من ایتنآ انہٗ هو السمیع العلیم۔**

O اگر کوئی مشکل پیش آئے تو اس کو کاغذ پر باوضو ۱۲ بجے لکھ کر بائیں ہاتھ کی ہتھیلی میں باندھ کر دعا مانگیں اور سو جائیں۔ تمام حال خواب میں روشن ہو جائے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| احد ۱۵ | الملا ۲۵ | مسطا ۴۵ | مسر ۵۵ | اطلا ۶۵ |
| اغوا ۷۵ | حاد ۸۵ | امرکین ۹۵ | عطر ۱۰۰ | |

O جن ملائک و موکلان و سلاطین کی حاضری کے لئے نماز عشاء بوقت خفتن باوضو پانصد مرتبہ پڑھ کر سو جائیں مجرب ہے۔

**انا للعبد الرحم من اخیه ومن ابویه فاطلبنی تجدنی۔**

O فاتحہ یکبار چہار قل سہ بار و کلمہ سوم سہ بار **سبحان الله والحمدلله ولا اله الا الله والله اکبر ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم** اور آیت الکرسی تا خالدون تین دفعہ پڑھیں۔ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ۔ اکتالیس بار پڑھیں اور اپنے ہر سہ عضو کو شر سے محفوظ رکھیں یا بدوح پڑھ کر صبح و شام اپنے اوپر دم کریں۔ آزمودہ ہے۔

O دو رکعت نماز اس طرح پڑھیں۔ پہلے نیت نماز باندھیں۔ وہ یہ ہے۔ دو رکعت نماز استخارہ منہ طرف خانہ کعبہ حاضر وقت برائے مطلب فلاں۔ پہلی رکعت میں پہلے سبحانک پڑھ کر بعد میں الحمد کی بجائے ل حمد پڑھ کر شروع کریں اور پڑھتے جائیں جب ایاک نعبد پر پہنچیں تو بحق ایاک نعبد پہلی مرتبہ پڑھیں پھر صرف ایاک نعبد و ایاک نستعین ۳۶۰ دفعہ پڑھیں۔ اور اس میں اگر مونڈھا داہنی طرف پھرے تو سمجھیں کہ مطلب ہو جاوے گا اور اگر بائیں جانب کا مونڈھا پھرے تو سمجھیں کہ مطلب نہیں ہوگا اور پھر نماز ختم کریں اور

پھر دوسری رکعت میں بھی پہلی دفعہ کی طرح ۳۶۰ دفعہ پڑھیں اور مونڈھا کی طرف خیال رکھیں اگر اس نے پہلی دفعہ حرکت کی دوسری طرف بھی حرکت کرے گا اور اگر نہ ہلیں تو کام میں دیر ہے۔

- بعد از نماز عشاء دو رکعت نفل استخارہ پڑھیں جس میں پہلی رکعت میں ایک بار الحمد شریف تین بار قل شریف دوسری رکعت میں بھی الحمد شریف ایک بار قل شریف تین بار پڑھ کر سلام پھیرنے کے بعد انما امرہ سے لے کر کن فیکون تک (سورہ یسین) تین سو بار پڑھ کر اپنے بستر پر سو جائیں صبح بعد نماز فجر متذکرہ طریق سے ہی دو رکعت نماز نفل ادا کریں اور مالک یوم الدین علے الحساب پڑھتے رہیں خود بخود منہ پھر جائے گا اور کوئی بشر آ کر پوری خبر کان میں دے گا۔

- الھم یا خبیر اخبرونی من الاسفرار و الغیب رات کو سوتے وقت پڑھیں۔ مخبر خبر دے گا۔

- ۷۸۶ اول درود شریف ۱۱ بار بعد میں یا محبوب سبحانی شیخ سید عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ حاضر مدکن بحق محمد بن اللہ ۱۱۱ بار نماز صبح سے پہلے دو نفل برائے غرض پڑھیں۔ بعد میں نماز صبح گزاریں اور کلام مذکورہ کو پڑھیں۔ پتہ لگ جائے گا۔ دائیں جانب پھرے تو مطلب پورا ہو گا۔ بائیں جانب نفی ہو گی۔ ہر وقت پڑھ سکتے ہیں۔ بے شک رات، صبح، دوپہر پڑھیں۔ رات کو سو جاویں۔ تب بھی مخبر خبر دے گا۔

- پہلے تین سیپارے یا آخری تین سپارے معہ درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر حضور سیدہؓ کے روح مبارک کو بخشیں۔ اس میں وقت کی کوئی پابندی نہیں ہے۔ بعد ایام تین یوم تسبیح کو واسطہ حضرت سیدہؓ کا دے کر تین دفعہ قل شریف پڑھیں۔ اور پھر جو بات دریافت کرنی ہو کریں۔ (ایک

سپارہ روز پڑھیں) اگر تسبیح سامنے کی جانب ہلے تو کام ہو جائے گا اور اگر دائیں بائیں چلے تو کام نہیں ہوگا۔

O دنیا کے کسی کام میں آپ کو تشویش ہے اور آپ فیصلہ نہیں کر سکتے کہ کام کیا جائے یا نہیں تو ذیل کے نقشے سے حالات معلوم کرو یہ ایک روحانی استخارہ ہے اگر آپ اس پر عمل کریں گے تو نفع پائیں گے طریقہ یہ ہے کہ ذیل کے نقشے پر آنکھیں بند کر کے انگلی رکھو جس حروف پر انگلی پڑے اس حرف کو چھوڑ کر آگے کے حروف سے چار چار حروف چھوڑتے ہوئے پانچواں حرف لکھتے جاؤ جب یہ نقش ختم ہو تو جو ایک یا دو حروف باقی رہیں ان کو جدول اول حروف میں شامل کر کے اسی طرح پانچواں حرف لکھتے جاؤ یہاں تک کہ اس حرف پر آجاؤ جس پر انگلی پڑی تھی مگر یہ حرف پہلے حرفوں پر مقدم ہے اب حروف کو جوڑ کر عبارت بنالو جواب صاف برآمد ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ت | ک | ا | ی | ا | م | س | س | ھ | س |
| ی | ی | م | ف | م | ھ | ک | ی | ک | ی |
| ک | د | ن | ر | ن | ا | ش | ف | غ | ن |
| م | ر | ا | ل | ف | ج | ی | ء | ط | ع |
| ل | ک | د | ھ | ض | د | ن | ھ | ے | ر |
| ش | ک | ت | ا | د | ر | ر | د | س | ر |
| د | د | ض | م | ھ | ع | خ | ر | ی | ے |
| ک | د | و | ن | م | ر | د | ر | س | گ |
| د | ک | ھ | ر | ر | د | ر | ے | ا | ک |
| ب | د | ل | س | د | ح | پ | ی | ر | ش |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ک | د | ک | ن | ش | م | ر | ن | ق | ا |
| خ | ا | چ | ص | د | د | ف | ن | ا | ر |
| ا | ا | و | ن | ر | ن | ء | د | ھ | ج |
| ف | و | ن | ے | ت | ع | ھ | ک | چ | ی |
| ھ | ھ | ی | ھ | ا | و | و | ب | د | ط |
| گ | گ | ع | ژ | ھ | ا | ا | د | د | د |

# جادو کی حقیقت

سحر کے لغوی معنی امر مخفی اور پوشیدہ چیز کے ہیں اور اسکی حقیقت اٹل ہے۔ اسکی تین اقسام ہیں۔ سحر علوی جس میں کواکب وسیارات کی قوتوں سے استمد اد کی جاتی ہے۔ سحر سفلی جس میں جنات وشیاطین کی ارواح مسخر کی جاتی ہیں اور سحر قلبی جس میں انسان حواس خمسہ کے ذریعہ قوت وقدرت حاصل کرتا ہے۔

قلب حرکات کا سرچشمہ اور جملہ کائنات کا مرکز ہے۔ یکسوئی قلب یعنی حرکات خمسہ کی پختگی تصور سے اور تصور اجتماع تخیل سے حاصل ہوتا ہے۔ جبکہ روحانی قوت جو ایک نعمت مترقبہ ہے حرکات خمسہ تخیل، ظن، ترغیب اور ارادہ وفعل کے بہترین نتائج سے حاصل ہوتی ہے لیکن یہ اس خدائے مطلق کی مرضی کی تابع ہے جس نے اس دنیا میں لا تعداد حقائق پیدا کیے جن میں سحر یا جادو بھی ایک حقیقت ہے جسے تقریباً تمام مذاہب بشمول اسلام کے علماء حق تسلیم کرنے کے باوجود اسے موثر بالذات سمجھنا اور اس کی تعلیم دینا یا حاصل کرنا کفریات میں شمار کرتے ہیں کیونکہ اس کی وجہ سے بہت سے فتنے ظہور میں آ جاتے ہیں جو عموماً خلق خدا کے لئے ضرر رساں بنتے ہیں۔

(۱) سحر علوی

اس سحر کے ذریعے کواکب و سیارات کی قوتوں سے استمداد کرتے ہوئے قوت و قدرت حاصل کی جاتی ہے اور عالم میں ہوشربا کرشمے اور طلسمات بنا کر دیگر ابنائے جنس کو اپنا مطیع و منقاد بنایا جاتا ہے۔

### (۲) سحر سفلی

اس سحر کے ذریعے انسان جنات وشیاطین کی ارواح کو مسخر کر کے ان کی قوت وطاقت سے قدرت حاصل کرتا ہے اور ہمزاد و موکلین کے ذریعہ حاجت روائی کرتا ہے۔

### (۳) سحر قلبی

اس سحر کے ذریعے انسان خود اپنے دھیان اور حواس خمسہ کی قوتوں کو دماغ میں مجتمع کرتے ہوئے ایک ایسی قوت و قدرت حاصل کرتا ہے جس سے لوگوں کی نظر پر پابندی عائد کر سکتا ہے۔

### رواح کی تسخیر:

سحر کے ماہرین کے مطابق سحر کلدانی بہت ہی مشکل ہے۔ اس جادو میں تمام ارواح کی تسخیر ہوتی ہے۔ اس سحر کی پندرہ شرطیں ہیں اور اگر ان میں سے کسی بھی شرط کے خلاف ذرا بھی بدعقیدگی پیدا ہو جائے تو سارا کام بنا بنایا بگڑ جاتا ہے۔ روحانیات کواکب کی تسخیر کا پہلا طریقہ عمل تسخیر قمر کا ہے اور تسخیر قمر کی دعوت میں جو کلام پڑھا جاتا ہے اس کا تحریر کرنا ہی مناسب نہیں ہے۔

اہل بابل ہاروت و ماروت کی تعلیم کو مدنظر رکھتے ہوئے تسخیر روحانیات علویہ، سفلیہ، جسمانیہ کرتے تھے اور زمانہ قدیم میں ہندوستان میں بھی سحر اہل بابل کا رواج تھا۔

### جن وشیاطین کی تسخیر:

اس دوسری قسم کے سحر میں بھوانی، ہنومان، کالی، بھیروی، لونا چماری اور مختلف دیوی دیوتاؤں کی دہائیاں دے کر ان کے جائے وقوعہ پر خوشبو جلا کر، دھونی دے کر، بھینٹ چڑھا کر کام لیا جاتا ہے۔

**اروح خبیثہ کی تسخیر:**

کلام شیاطین کے ذریعے کسی خبیث قوی الجثہ شخص کی روح کو تسخیر کر کے اپنے تابع کیا جاتا ہے اور ان سے مثل نوکر کام لیا جاتا ہے۔

**سامری جادو:**

اس سحر کے ذریعے معمولی سے معمولی چیز بھی ہولناک صورت میں دکھائی جاتی ہے۔اس قسم میں ارواح خبیثہ سے اور شیطان کے ناموں کی دہائی دی جاتی ہے۔

**شعبدہ بازی:**

اس قسم سحر میں لوگوں کو عجیب وغریب نظارے دکھائے جاتے ہیں۔

## سحر کی علامات

- پیار کرنے والے میاں بیوی میں محبت والفت سے زندگی گذارنے کی بجائے ایک دوسرے کی شکل سے بھی بیزار ہوجاتے ہیں۔اور عورت کو شوہر کی شکل مثل کتے اور خنزیر کے نظر آنے لگتی ہے۔
- مرد اپنی بیوی بچوں سے نفرت وبغض کرنے لگتا ہے اور سمجھانے والے کو بھی دشمن سمجھتا ہے۔
- دودھ دینے والے جانوروں کا دودھ سوکھ جاتا ہے بچہ مر جاتا ہے دودھ پینے والے بیمار ہوجاتے ہیں۔ جانور جوڑوں کے درد میں مبتلا ہوکر گھاس کھانا چھوڑ دیتے ہیں اور بالآخر مر جاتے ہیں۔
- بچہ پیٹ میں بے وقت ضائع ہوجاتا ہے نومولود اور شیر خوار بچے سوکھ کر مر جاتے ہیں۔
- لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہیں اور مائیں نرینہ اولاد کو ترس جاتی ہیں۔
- مرد کی مردانہ قوت کو باندھ دیا جاتا ہے۔

- دلھن کو اپنے شوہر سے سخت نفرت کرنے لگتی ہے۔
- مرد مفاصل یعنی جوڑوں کے درد میں مبتلا ہو کر بیکار ہو جاتا ہے۔
- عورت کے پیٹ میں اور سر میں پانی پیدا ہو جاتا ہے۔
- عورت رنگ بدلنے لگتی ہے اور اُسکی شکل وصورت بھیانک ہو جاتی ہے۔
- عورت کو باندھ دیا جاتا ہے اور عورت بانجھ ہو جاتی ہے۔
- روزگار باندھ دیا جاتا ہے جس سے آئے دن نقصان کا سامنا رہتا ہے۔
- رشتہ ازدواجی منقطع کر دیا جاتا ہے۔
- کسی گھر کو ویراں و برباد کر دیا جاتا ہے۔ ذات دن جھگڑا ہوتا رہتا ہے۔
- کسی شخص کو بھی شدید بیماری میں مبتلا کر دیا جاتا ہے۔
- کسی بھی شخص کو ذلیل کر دیا جاتا ہے ہر کوئی ان سے بلاوجہ نفرت کرنے لگتا ہے کوئی اعتبار نہیں کرتا۔
- کسی افسر، حاکم یا ملازم کا تبادلہ یا پھر عہدے سے ہٹا کر فقیر و کنگال بنا دیا جاتا ہے۔
- عورتوں کو اُجاڑ کر رکھ دیا جاتا ہے نکاح منقطع ہوتے رہتے ہیں۔
- خوبصورت حسین عورت کے حسن و جمال کو خراب کر دیا جاتا ہے اور ذلیل و خوار ہو جاتی ہے۔
- تعمیر شدہ مکان کو اجاڑ دیا جاتا ہے اس مکان میں جو بھی کوئی بھی آتا ہے جلد چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے۔

# جادو کرنے کے طریقے

علوی یا سفلی جادو کرنے کے بہت سے طریقے رائج ہیں۔

- کھانے پینے کی چیزوں میں کوئی سفلی عمل کر کے چیز کسی کو کھلا پلا دی جاتی ہے

جو جسم میں داخل ہوتے ہی اپنا اثر دکھا دیتی ہے۔ ایسے جادو کی کاٹ قدرے دشوار ہوتی ہے۔

- بال، ہاتھوں، پیروں کے ناخنوں یا پھر استعمال شدہ کپڑے کے ذریعے کوئی عمل کیا جاتا ہے۔ تینوں چیزیں دستیاب نہ ہونے کی صورت میں پاؤں تلے کی مٹی حاصل کر کے اس میں مردہ گھاٹ کی مٹی کے علاوہ گندے اور سفلی عمل سے تیار کی ہوئی چیزیں ملا کر ایسی جگہ انہیں دبا دیا جاتا ہے جہاں سے مسحور کو روزانہ گزرنا ہوتا ہے۔
- گھر کی چوکھٹ پر کوئی چیز گڑوا دی جاتی ہے گھر کے صحن میں کوئی ہانڈی دبا دی جاتی ہے۔ کسی قبرستان میں کوئی پتلہ دبا دیا جاتا ہے۔
- جانوروں کی ہڈیوں پر گردوں، کلیجی اور خون کے ذریعے عمل کیا جاتا ہے۔
- مرچ، ہلدی، دھنیا، آٹا، ترکاری، پھل وغیرہ پر سفلی عمل کر کے اس کے گھر بھجوا دی جاتی ہیں۔
- سفلی اور گندے عمل کے ذریعہ جسے چوکی چھوڑنا بھی کہا جاتا ہے۔ علم کے ذریعہ ہانڈی مخصوص راتوں میں روانہ کی جاتی ہے۔
- جنات کے ذریعہ جادو کرانے کی روش بہت پرانی ہے۔ عامل جنات کے ذریعہ دوسروں پر سفلی اور علوی حملے کر کے ان کی زندگی اجیرن کر دیتے ہیں۔ ایسی صورت میں جب عاملین مریض کا علاج کرتے ہیں تو انہیں بڑی پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

# سحر سے محفوظ رہنے کے طریقے

- جادو معیادی ہو یا غیر معیادی علاج بروقت کروانا چاہئے تا کہ متاثرہ شخص خطرے سے نکل آئے۔
- اپنے بالوں، اپنے کنگھے کی اپنے ناخنوں کی اپنے استعمال شدہ جوتوں اور کپڑوں کی اپنی استعمال شدہ ٹوپی کی اپنی فوٹو کی حفاظت کرنی چاہیے۔
- کسی جگہ سے آئی ہوئی چیز بالخصوص اگر وہ مشتبہ شخص نے بھیجی ہو بسم اللہ الرّحمٰن الرحیم لا یضر مع اسمہ شئی پڑھ کر کھانی چاہیے۔
- نماز اور تلاوت قرآن پاک کی پابندی رکھنی چاہئے۔
- نماز صبح اور نماز عشاء کے بعد اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام "یا قبض" 33 مرتبہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔
- جادو اور بندش کی صورت میں اسم باری تعالیٰ "یا ممیت" سات ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے خود بھی پی لیں اور اپنے گھر والوں کو بھی پلائیں۔ جادو کے اثرات سے بھی نجات مل جائے گی۔
- گھر کو جادو سے پاک راحت و سکون کا گہوارہ بنانے کے لئے چالیس روز تک روزانہ صبح دس بجے اسم باری تعالیٰ "الرقیب" 1248 مرتبہ اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد روزانہ سو مرتبہ رات کے کسی حصے میں "یا رقیب" پڑھ لیا کریں۔
- کاروبار کی بندش کھولنے کے لئے چالیس روز تک دکان کھولنے اور بند کرتے وقت ایک ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور دکان کھولنے کے بعد اکیس مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھیں۔ چالیس دن کے بعد آیت الکرسی والا عمل جاری رکھیں اور سورہ الم نشرح والا بند کر دیں۔

O معیادی جادو کے علاج کے لئے بسم اللہ کے چار نقش گلاب و زعفران سے لکھیں ایک نقش کالے رنگ کے کپڑے میں باندھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں دوسرے نقش کا پانی صبح وشام مریض کو اکیس روز تک پلائیں تیسرا نقش فریم میں کرا کر موزون جگہ آویزاں کریں جبکہ چوتھا نقش مریض کے سرھانے باندھ دیں۔

O اپنی حفاظت کے لئے چالیس روز تک بعد نماز مغرب اکیس مرتبہ سورہ عبس پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں جادو آپ کے اوپر اثر انداز نہیں ہوگا اگر خدانخواستہ جادو اثر انداز ہو چکا ہو تو بعد نماز مغرب تین مرتبہ اسی سورۃ کی تلاوت کریں اور تیسری مرتبہ اپنی ٹوپی اُتار کر اس انداز سے بائیں جانب زمین پر پٹخ دیں کہ آپ نے جادوگر کو پٹخ دیا ہے ٹوپی پھینکنے کے بعد بائیں جانب تھوڑا سا تھوکیں اور سات مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم فارجعوا کل اکیس مرتبہ سورہ عبس پڑھیں اور سات مرتبہ ٹوپی پٹخیں اور 49 مرتبہ فارجعوا پڑھیں مسلسل ایک ہفتے تک عمل کریں۔ جادو، جادوگر کی طرف لوٹ جائے گا۔

O اگر کوئی مرد اپنی بیوی سے نفرت کرتا ہے تو طالع حمل میں مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر اگربتی کی دھونی دے کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔

فلما راینہ اکبرنہ الی قولہ کریم اور فلما القوا قال موسیٰ ماجئتم بہ السحر الی قولہ تعالیٰ المجرمون۔

O اگر بیوی کو اپنا شوہر کتا یا خنزیر نظر آتا ہو سات کھجور یا انجیر پر اسماء قمر لکھ کر کھائے اور اپنے گلے میں سورۃ یوسف زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر ڈالے۔

O جس کنواری لڑکی کا کہیں سے رشتہ نہ آتا ہو تو اس کیلئے مکمل سورۃ رحمٰن جمعہ یا

پیر کے دن ایک کاغذ پر لکھ کر اس کے نیچے لڑکی کا نام مع والدہ کے نام کے ساتھ یہ عبارت سات بار لکھیں۔

**یاجماعة الرجال سلبت عقولكم كتسليب و القيت عليكم محبة و عطفا و حنان و تخيلا وعشقا لاطاقة لكم بالجلوس ولا للقعودحتى يتزوجها احدمنكم واطلت تعطيلها ولان يتزويجها يا هلعانيه حركوالارواح الروحانية السلكنة فى قلوب الاجنين فينظر والى فلانة فيصرفها فى اعينهم كالشمس المنيرة اوكنظر زليخا يوسف عليه السلام۔**

اس کے بعد ساعت عطارد میں آیت بطلان السحر قال موسیٰ ماجئتم به السحر آخر تک لکھ کر غسل کے پانی میں ڈالیں ایک ہفتے کے اندر اندر شادی ہو جائے گی۔

- اگر کوئی مرد اپنے گھر والوں سے نفرت کرتا ہو تو عسى الله ان يجعل بينكم رحيم تک اور آیت بطلان السحر سات مرتبہ کسی برتن پر لکھیں اور اسے پانچ کے پانی سے دھو کر پانی مرد کو پلائیں۔
- اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو سورہ واقعہ ایک کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں اتنے لمبے دھاگے کے ساتھ ڈالیں کہ وہ تعویذ ناف پر پڑا رہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے ۹۹ نام اور آیت بطلان سحر کسی برتن پر لکھ کر پانی سے دھو کر عورت کو آفتاب طلوع ہونے کے وقت سات دن تک پلائیں اور اس کے سر پر آیت بطلان سحر ستر مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔
- اور جس عورت کے ہاں صرف لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو سورہ نجم کسی برتن پر لکھ کر پانی سے دھو کر اس پانی سے بدھ کے دن غسل کرائیں اور اس

کے سر پر پوری سورہ انبیاء اور آیت بطلان سحر اور اسماء قمر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

○ اگر دلہن دولہا سے نفرت کرتی ہو تو ایک کاغذ پر سورہ یوسف لکھیں اور آیت فلمـاء راینہ' اکبر نہ' سات مرتبہ لکھیں اور اس کتابت کو اس کے سر پر ماریں پھر کسی چیز پر من کل شئی خلقنا ○ زوجین اثنین لعلکم تذکرون تک لکھ کر کھلائیں۔

○ اگر کوئی عورت ہمبستری سے نفرت کرتی ہو تو ستر مرتبہ امـرلۃ نوح وامـراہ لوط کانتا تحت عبدین من عبادنا صالحین لکھ کر پانی سے دھو کر اس پانی کو شہد سے میٹھا کر کے سات دن تک پلائیں۔

○ بارہ دانہ سرسوں پر ۱۱ مرتبہ اور چار عدد کیلوں پر ۷ مرتبہ ہر ایک کیل پر سات مرتبہ پڑھ کر کیلوں کو مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں اور سرسوں کو چاروں کونوں میں دفن کر دیں اور قدرے قدرے پانی چھڑک دیں تمام بلیات سے محفوظ رہے گا۔

بھـہ حـصـار سـتـر حـصـار سـاتھ کـوٹ بـارن تلوار اگل
کھـائی اگن پچھلی کھائی اگن پچھلی کھائی پون کر تھا
ایك سـو لاکـھ انـبـار اس مـکـان کے کت کی پندکی کریں
رکھوال۔

○ درج ذیل نورانی حروف صحیح طور پر لکھ کر مریض کے سامنے کر دیئے جائیں اور روشن کیے جائیں تو آسیب دفع ہو جائے گا۔



○ اگر کوئی شخص اس عزیمت کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے گا۔ جادو، دیو، پری اور خبیث، آسیب وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ عزیمت مذکور یہ ہے۔

ط ۱۸۸۱۵

ح ۱۱۱ و ا م ر ہ مرلا ا ط ط و ا ر یا حافظ ۱۱

یـاحی یاقیوم لوانزلنا هذالقران علی جبل لرایته خاشعا متصد قـامن خسیة اللّٰه وتلك الامثال نضربها للناس لعلهم یتفکرون اللهم اشغف س له البلاً لصاحبه بحق ونـزل من الـقـرآن ماهوشفاء رحمته للمومنین ولا یرید الظـالمبیـن الاخسار اکهلا کهلا ارحم ترحم ترحم ترحم عقدتم فرقیس فرقیس العجل العجل۔

○ بچوں کو دیو، پری، ام الصبیان اور ایسے ہی دوسرے مہلک امراض سے محفوظ رکھنے کے لئے یہ نقش معظم لکھ کر بچے کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ بچہ محفوظ رہے گا۔



- اگر کسی قسم کے جادو کے اثرات ہوں وہ اس کلام الٰہی کے پڑھنے سے دور ہو جائیں گے تین مرتبہ اعوذ باللہ مکمل کے ساتھ بسم اللہ مکمل پڑھنے کے بعد 21 بار قل اعوذ برب الناس پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں انشاء اللہ شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔
- اتوار کے دن طلوع آفتاب کے وقت ننگے پیروں زمین پر کھڑے ہو کر تین تین مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پوری پڑھیں اور پڑھ کر اپنے پیروں کے نیچے مٹی لے کر ایک سلگتی ہوئی انگیٹھی میں جلا دیں۔



# دیویوں، دیوتاؤں اور ارواح کو مسخر کرنے کے منتر

## گائیتری دیوی

**منتر:**

اوم، بھور، بھوا، سواھا، تت، تیرورر ینیم، بھرگو، دیوسیہ، دھی مہی، دھیو، یونا، پرچو دیات، سواھا۔



اس منتر کے ذریعے گائیتری دیوی کو سدھ کیا جا سکتا ہے جو ایک نہایت پاوتر دیوی مانی جاتی ہے۔ ہندو عقیدہ کے مطابق یہ دیوی کمل کے آسن پر براجمان ہے اور اس دیوی کے آٹھ ہاتھ ہیں اور اس دیوی نے نہایت عمدہ کپڑے اور زیور پہنے ہوئے ہیں اور یہ دیوی نہایت خوبصورت ہے۔ یہ دیوی ہر ایک کی دلی خواہش کو پورا کرنے والی جگت ماتا ہے۔

گائیتری مہا ودیا سے 84 طرح کے مہانیوگ سادھنوں کا انوبھو ہوتا ہے۔ گائیتری بھگوان کا ناری روپ ہے۔ بھگوان کی دیوی کے روپ میں اپاسنا کرنے سے ان کی خاص کرپا پراپت ہوتی ہے۔ گائیتری کو بھولوک کی کام دھینو کہا گیا ہے۔ کیونکہ اس سے آتمک شکتی بہت ہی بلوان ہو جاتی ہے۔ گائیتری کو (سدھا) کہا گیا ہے۔ کیونکہ یہ جنم مرن کے چکر سے چھٹکارا کرتی دیتی ہے۔ اس کو کلپ برکش بھی کہا گیا ہے۔ کیونکہ اس کی چھایا میں بیٹھ کر منش ان سب کامناؤں کو پورن کر لیتا ہے جو کہ اس کی ضروریات زندگی میں ضروری ہوتی ہیں۔ شردھا اور پریم سے گائیتری دیوی کی شرن لینے سے ہمیشہ کلیان اور سکھ پراپت ہوتا ہے۔ گائیتری کو برہم استر کہا گیا ہے۔ کیونکہ گائیتری جاپ کبھی بھی نشپھل نہیں جاتا۔

گائیتری دیوی کا جاپ کرنے کے لئے صاف وشفاف اور پاک جگہ پر اس کی مورتی سامنے رکھ کر کشا کا آسن جمائیں اور اپنا منہ شمال کی طرف کر کے چوکڑی لگا کر بیٹھ جائیں ایک جل کا لوٹا اپنے پاس رکھیں۔ گائیتری دیوی کو پرنام کریں اور پھر مورتی پر توجہ مرکوز کر کے سنکلپ کریں کہ "اے دیوی ماتا! میں اپنے پرن کے مطابق روزانہ اس وقت پر آپ کو یاد کیا کروں گا اور آپ کا اس قدر جاپ روزانہ کیا کروں گا۔"

سنکلپ کرنے کے بعد گائیتری دیوی کی مورتی کو اشنان کرائیں کپڑے پہنائیں۔ ماتھے پر تلک لگائیں اوراس کے آگے پھل و پھول' پان سپاری وغیرہ رکھ کر گھی کی جوت جلائیں اور پھر رودراکشی کی مالا لے کراس دیوی کے سامنے بیٹھ کر گائیتری منتر کا جاپ کریں۔ یہ جاپ دس ہزار سے شروع کر کے ہر روز مسلسل ایک ہزار منتر کا اضافہ کرتے جائیں۔



# درگا دیوی

منتر:

کالی کالی مہا کالی اندر کی پتری برھما کی سالی چابے
پانی بجاوے تالی پشد کر بسے کرالی پیو پیالہ رہے
متوالی برھما کی سالی پھرو منتر پھرو باچا میرے کا
شید سانچا



درگا دیوی سنہری رنگت کی خوبصورت اور نرم وگداز دیوی ہے۔ اس کے دس بازو ہیں۔ ایک ہاتھ میں برچھی پکڑ رکھی ہے جس سے وہ مہیش دیو کی پٹائی کر رہی ہے۔ بائیں بازوؤں کے ایک ہاتھ میں سانپ کی دم پکڑ رکھی ہے اور دوسرے ہاتھ سے جن کے بال پکڑ رکھے ہیں اور جن کے سینے پر سانپ کاٹ رہا ہے۔ بقیہ ہاتھوں میں مختلف ہتھیار ہیں۔ شیر کی سواری کرتی ہے اور شیر نے اپنی داہنی ٹانگ جھکا رکھی ہے۔

درگاہ دیوی کے کئی روپ ہیں۔ جن میں کالی ماتا کا روپ بھی ہے۔ جسے زندگی کے تاریک پہلوؤں سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ یہ سیاہ فام ہے۔ اس کے چار ہاتھ ہیں ایک میں تلوار پکڑ رکھی ہے۔ دوسرے میں اس دیو کا سر ہے جسے اس نے قتل کیا وہ باقی دو ہاتھوں سے اپنے پجاریوں کی خواہشات پوری کرتی ہیں۔ اس کی زبان منہ سے باہر نکلی ہوئی ہے۔ اس کی آنکھیں سرخ ہیں اور اس کے چہرے اور سینے پر خون کے دھبے ہیں۔ کلکتہ کے کالی گھاٹ پر آج بھی اس کے نام پر ہزاروں بکریاں بھینٹ کی جاتی ہیں۔ یہ ایک خوفناک دیوی ہے۔ اور اس کے کئی روپ ہیں ہندو مذہب میں اس دیوی کی پوجا مختلف طریقوں سے کی جاتی ہے۔

اس دیوی کے درشن کے لئے درج ذیل اشیاء کے ہمراہ اکیس روز تک مسلسل دریا یا سمندر پر جانا ہوگا۔ ایک بڑی مٹی کی ہانڈی جس میں اصلی گھی کا چراغ رکھا ہو۔ آٹھ لونگ، دو چھوٹی الائچی، پانچ عدد بتاشے، پانچ گلاب کے پھول، ایک پان کا بیڑا، تھوڑے سے ابلے ہوئے چاول اور چند اگربتیاں۔

رات بارہ بجے کے بعد حصار باندھ کر اور اگربتی جلا کر اس منتر کا ایک سو آٹھ مرتبہ 21 روز تک جاپ کریں منتر کے دوران اپلوں کی آگ پر لوبان، بھمن اور برادہ صندل ڈالیں اور ساتھ ساتھ شراب بھی ڈالتے جائیں۔ اکیس روز بعد جب دیوی درشن دے تو پرنام کر کے حاضری کا طریقہ معلوم کریں۔ دیوی کے سدھ ہو جانے کے بعد آپ کی ہر خواہش فوراً پوری ہو جائے گی۔

کالی دیوی کے درشن کے لئے یہ منتر عروج ماہ میں یکم سے شروع کر کے نویں تاریخ تک ایک لاکھ کی تعداد میں پڑھیں پھر ایک ہزار منتر سے ہون کریں۔ دیوی درشن دے گی۔

منتر:

کالی مہا کالی کالی دونوں ھاتھ بجاوے تالی ھاتھ میں گدا ھاتھ میں ترشول' اگن کی باندھی نائو واچا کو باندھ برمارکش' اچاکو پرنام کرو لاج رکھنے والی کالی۔

کسی ویران اور پرسکون جگہ پر بیٹھ کر اگنی پر گوگل ڈالیں اور تھوڑا تھوڑا گھی چھڑکتے جائیں اور اس کے ساتھ گوگل، گھی، چاول، گڑ اور تلوں کو آپس میں ملا کر دو ہزار ایک سو اکیس گولیاں بنائیں ان میں سے ایک سو ایک گولیاں لے کر کالی دیوی کی مورتی کے آگے بیٹھ کر ہون کریں اور ہر گولی پر ایک دفعہ یہ منتر پڑھیں۔ اکٹھی گولیوں پر ہون نہ کریں جس روز عمل کا آغاز کریں۔ اس روز سے گوگل' سیندور' سات رنگ کی مٹھائی اپنے پاس رکھیں اکیس روز میں کالی دیوی درشن دے گی۔ اور زندگی کے ہر مشکل وقت میں کالی دیوی تمہاری مددگار رہے گی۔

منتر:

کالی کالی مہا کالی مدھبہ مانس پھرے منوا جی مدو کے سامنے باجے تالی برھما کی بیٹی اندر کی سالی ادھی لیا نرماتا رتھ' چل سوتی کو جگائے لائو بیٹھی کو اٹھائے

لائو میرا دھری تیبرا بھیکھ سندری سواھا سدھ آئی'
مدہ آئی' چکھ آئی روھی بسدھی مسان حال اٹھ چان
چلے نہیں تو برھما وشنو کی دھائی۔

کالی دیوی کے درشن کے لئے اتوار کی رات بارہ بجے 101 مرتبہ روز چالیس دن تک آگ پر دھوپ کافور لونگ سیندور شراب کی دھونی رما کر چالیس روز پڑھیں۔ چالیس روز میں منتر سدھ ہو جائے گا۔ جب بھی سات مرتبہ منتر پڑھ کر دھونی دی جائے گی۔ کالی آ کر درشن دے گی اور دلی خواہش پوری کرے گی۔

منتر:

کالی کنکالی سورت کی مٹھیا مسان جگت کاناتی کھائے
کلیجہ بھونے آتی آتریا بھائے کلیجہ کو پھاڑ خون کو
بھائے آدھ گھڑی کو بھیرون تو پائو گھڑی میں تو
کالی کا پتر بھیروں کھلائے اگر میرے بچن باچا سے
ہٹ جائے تو اپنی بہن بھانجی کے سیج پر پائوں دھرے
دوھائی مہا دیو۔

کامتا دیوی کے درشن کے لئے پاک صاف لباس میں پرسکون ماحول میں بیٹھ کر کامتا دیوی کی مورتی کے سامنے خوشبویات کی دھونی میں شیرینی سامنے رکھ کر 41 یوم تک روزانہ 101 بار اس منتر کا جاپ کریں۔ منتر سدھ ہونے پر جب بھی ایک پھول والے کٹورے میں رکھی شیرینی پر یہ منتر پڑھ کر بارہ سالہ لڑکے کے سامنے رکھا جائے گا۔ کامتا دیوی درشن دے گی۔ اور سب کام کرے گی۔

**منتر:**

**اوم نموتائے تخت مان پیغمبر آویں کامتا دیوی سنی جاویں حضرت سلیمان پیغمبر ستی جاویں**

## ہنومان

وفاداری اور محبت کا درس، ہنومان بندر کے کردار سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ جس نے رام کی مدد کی اور لنکا پار کرتے ہوئے راون کو شکست سے دوچار کیا جب لکشمن کو زہر میں بجھا ہوا تیر لگا اور اسے علاج کے لیے ہمالیہ کے پہاڑ اوشادوے جڑی بوٹی کی ضرورت درپیش تھی تب ہنومان نے شمال کی جانب پرواز کی اور مذکورہ پہاڑ تک پہنچنے کے بعد اسے معلوم ہوا کہ اسے مطلوبہ جڑی بوٹی کی شناخت نہیں ہے اور اگر وہ یہ جڑی بوٹی نہ لے جا سکا تو نہ صرف لکشمن بلکہ رام بھی نہیں بچے گا تو اس نے پورا پہاڑ اٹھالیا اور لنکا آ پہنچا۔

ہنومان کو سدھ کرنے کے لئے شمشان گھاٹ یا کسی ویران قبرستان میں لوبان گوگل کا بخور سلگا کر ہنومان کو ذہن میں بٹھا کر اکیس روز تک ایک گھنٹہ اس منتر کو پڑھیں۔ اس دوران جتنے بھی اتوار اور منگل آئیں شام کو سوا سیر کا میٹھا پکا کر بھیرون کو بھوگ لگائیں اور منگل وار کو ہنومان جی کا برت رکھیں۔ اکیسویں روز شام کو بھوگ لگانے کے بعد بھوجن کریں۔ ہنومان جی اور بھیروں درشن دیں گے۔ جو آپ کی ہر خواہش کو پورا کرنے کی شکتی رکھتے ہیں۔

## منتر:

**اوم ست نام آدیش گرو کو اوم چلاتارا ایشور تارا جہاں ہنومان مار ھکارا کالی بھیروں کالی رات کلوا کالی رات چتوورٹ چت کراسٹ مار پھل مار ھو بند مت دیر حال آئو سدا گھڑی میں آئو جو کسی کا ٹھاٹ روھی لائو سیدھی لے آئو سوتی کا جگا لائو بیٹھی کو اٹھائے لائو چلتی کو بلائے لائو منت منت ویر ھمارے ڈھیل کرو گے تو سدا شیو کی دھائی مانا انجنی کی دھائی سیدھا دھرو گے تو بتیس دھار دودھ کی حرام کرو گے میری بھکی گڑ کی شکتی چلو نشر ایشور واچا۔**

O ہنومان کے درشن اور اُن سے کام نکلوانے کے لئے کسی منگل سے اس منتر کو خوشبویات کی دھونی میں پاک و صاف جسم ولباس کے ساتھ پاکیزہ اور پرسکون ماحول میں ہنومان کی مورتی کے سامنے اس منتر کا ایک سو ایک مرتبہ جاپ کا آغاز کریں اور بلا ناغہ چالیس روز تک جاری رکھیں منتر کے سدھ ہونے کے بعد بھی ہر منگل کو 21 بار گوگل دھوپ سیندور کی دھونی دیتے رہیں۔ سدھی کے بعد پھول والی تھالی پر 15 کا نقش لکھ کر نابالغ بچہ کو دکھا دیں ہنومان حاضر ہو جائیں گے۔

## منتر:

**لال منہ کا باندرا لال پھل کھائے ہانک دیت ہنومنت عقل نرپھل ھوجات**

O ہنومان کو سدھ کرنے کے لئے کسی ایسے مندر میں جہاں ہنومان کی پوجا ہوتی ہو سیندور کا چولہ جینو' کھڑاؤں لنگوٹ' دولڈو اور جھنڈا کا چڑھاوا چڑھائیں اور عمل کے دوران ہر ہفتے گڑ و چنے بچوں میں بانٹیں۔ پاک وصاف جسم کے

ساتھ منگل یا ہفتہ کو حصار باندھ کر عمل کو پڑھتے وقت سرخ رنگ کے کپڑے پہنیں اور ایک سو آٹھ دانے والی چندن کی مالا کو دس مرتبہ دہرائیں۔ اکیس روز بعد ہنومان درشن دیں گے۔ شاہانہ زندگی گزارنے کے لئے اس منتر کی جاپ اکسیر ہے۔

منتر:

**اوم ھنومان پھلوان ورش بلربا کا جوان ھاتھ میں دو لڈو مکھ میں پان آئو آئو بابا ھنومان شبد سانچا پنڈ کانچا پھرو منتر ایشور و واچا۔**

O یہ عمل بھی ہنومان کے درشن میں بہت زود اثر ہے۔ ہنومان کے مندر پر مندرجہ بالا چڑھاوا چڑھائیں۔ ہر ہفتے بچوں میں گڑ اور چنے تقسیم کریں۔ لوبان و گوگل کی کا بخور سلگائیں۔ اکیس روز تک پاک وصاف جسم کے ساتھ ایک سو آٹھ دانے کی دس مالائیں جاپ کریں۔ اور پھر زندگی کے نئے رنگ دیکھیں۔

منتر:

**ھنومان جاگ کلکاری مار تو ھنکارے رام کاج سنوارے اوڑھ سیندور سیتا میا کا تو ھری ھری اوم دوارے میں بلائوں تو اب آرام گیت تو گاتا آنھیں آئے تو ھنومانا تو راجہ رام سیتا میا کی دھائی منتر سانچا پھرے خدائی۔**

## بھیروں

بھیروں کو سدھ کرنے کے لئے کسی گوشہ تنہائی میں رات بارہ بجے کے بعد کیکر کے درخت کے نیچے حصار باندھ کر بیٹھ جائیں اور اس منتر کو روزانہ اکتالیس روز تک ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھیں۔ اس دوران گوگل، لوبان کا بخور روشن کر کے اس پر ہلکی ہلکی شراب ڈالتے جائیں

۔ جب عمل ختم ہو جائے تو پیالہ بھر شراب درخت کی جڑ میں ڈال کر حصار کاٹ کر باہر نکل آئیں۔ عمل کے آخری ایام میں خوفناک اشکال کے ساتھ بھیروں خوفزدہ کرنے کی کوشش کریں تو مضبوط قوت ارادی کا مظاہرہ کریں۔ اکتالیسویں روز بھیروں حاضر ہوں گے جو ہر دنیاوی کام پل بھر میں کرنے کی شکتی رکھتے ہیں۔



منتر:

کالا بھیروں بگا بھیروں کیکر کنڈا جھاں رنگلراں
بھیروں تینوں آویں کھیل کھلنڈاں پنچھی نوں پر لگا
دیوے ھٹے وایٹ۔ کلوے ٹھائی پل گزرے جھٹا پٹ منگا
دے سار کی منگلی لوھے کاکا ں ولگلراں بھیروں
تینوں وھیں حاضر ہو جلکھرا

o ہنومان کے درشن کے لئے : اتوار یا منگل کے روز رات گیارہ بجے کے بعد پاک صاف ہو کر مقررہ جگہ پر اس منتر کا روزانہ 1250 کی تعداد میں چالیس روز تک جاپ کریں۔

منتر:

اوم نمو آنیش گرو گا اوم رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ رنگہ سول پون بندہ تو ہی سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوہنگ سوا سالسیس تترہ چستہ چستہ چستہ چستہ چستہ چٹ پٹ پاتال سواہا پھستہ پھستہ پھستہ پھستی پھستہ پھستہ کرٹنت ماتھا ویر کلپٹکسہ

آدھی تعداد میں منتر پڑھنے کے بعد یہ پرارتھنا 625 بار پڑھیں۔ اس دوران گوگل وسیندور دونٹ ملکوٹ اپنے پاس رکھیں۔

پرارتھنا:

جھاں چلائوں تھاں چلو' کائنٹ امبر دھرتی گرجنت او میگھ ہزار ہزار من کی شیلا' برسادتی چلو' نگر یدھا مارتے چلا' چلا درخت اکھاڑ چلا' دشمن کو پائمال کرتے چلا' شکل بھوت والوں پکڑتے چلا' شبس سانچا رینڈکا باچالا' منتر لیشور رواج و اچار سو اچار برھم و اچار شنو سواچا

o بروز منگل شب بارہ بجے 101 مرتبہ روزانہ سات منگل تک دھونی گوگل کی دیکر پڑھیں اور منگل کو مہابیر کو سیندو لگائیں اور نکتی کے دس لڈو پاس رکھے۔ گندم گڑ ملا کر بندروں کو کھلائیں۔ منتر سدھ ہو گا۔ جب کام لینا ہو تو گوگل کی دھونی میں سات بار پڑھ کر اپنا کام کہہ دیں کام فوراً ہو جائے گا۔

منتر:

ھنومن ھنومن کود پڑے گڑ لنکا لنکا مار رام چندر کے
کاج سنوارے سب دیوتے کے سوداگر مکھ ھر کے کتار
کاٹ کوٹ ست کھنڈ کھیں وھیں سمندر میں ڈال لوھے
کی کیل بجر کی جات چوکی ھنومان بیر کی ماتا
انجنی آرتی کرے جاگ جاگ ہنومان دوھائی ھنومان
کی دھائی رام چندر کی۔

O ہنومان کو سدھ کرنے کے لئے اس عمل کا آغاز منگل یا اتوار سے کرتے ہوئے تین ماہ تک ہر روز صبح سویرے یہ منتر ایک ہزار بار پڑھا جائے اور ہر منگل وار کو ہنومان کی مورتی کی پوجا کرتے ہوئے روٹ لنگوٹ کی نامدو' تیل سیندور' مورتی کے اوپر لگائیں تو ہنومان درشن دے کر دلی مراد پوری کریں گے۔

منتر:

اوم وانگ کنڈاویر ھنومنت ھانک سورک میت پاتال
کمپ تینوں لوک کمب ایک ھاتھ میں وجر کھڑگ ایک
ھاتھ میں سوا من کا گھوٹا پائو۔ جنتر جانگھ بچھنگا
جھناک ، ٹھنانک ، دیر دیر ھنومنت بیر آئو جائے پکڑ
چوٹی اس کی مار تھاپ سوا من کا روٹ ترت منگائو۔
پان پھول دیپ کھائے دیری ھوئے۔ تلن پائون آن لگائو۔

O ہنومان کو سدھ کرنے کے لئے منگل کے روز ندی کے کنارے پرسکون جگہ پر ہنومان جی کی مورتی بنا کر اس کے روبرو اس منتر کا ایک سال میں بارہ لاکھ بار جپ کریں۔ ہنومان درشن دیں گے۔ بوقت مصیبت اگر اس منتر کو پندرہ بار پڑھا جائے ہنومان ہر طرح سے مدد کرے گا۔

منتر

**اوم ھنومانہ نھوسہ رام بھگتا ھرانگ ھرونگ ھرونگ ھاھا سواھا**

○ ہنومان کے درشن کے لئے اس عمل کا ماہ مگھر کے شکل پکھ کی دوج کی آدھی رات سے آغاز کریں اور اس منتر کا تین ماہ میں 13 لاکھ بار جپ کریں۔ ہنومان درشن دیں گے۔اور تمام مرادیں پوری کریں گے۔

منتر:

**جیوتی سروپ نیر ارام سوں کھو ھنومان کیدا بھیرو ماتا انجنتی کاپوت مھاوشنو گورو اجیت گوترو درگا پاٹھ گنگا گیتا گایتری نمہ**

○ ہنومان کو سدھ کرنے کے لئے منگل کے دن ہنومان کے مندر یا پھر بڑ کے درخت کے نیچے ہنومان کی مورتی بنا کر اس کے روبرو اس منتر کا 108 دفعہ جپ کریں۔ پھر سوا سیر کا روٹ ایک لنگوٹ اکیس عدد پان سپاری اور کنواری لڑکی کا کاتا ہوا سوت مورتی کے اوپر چڑھائیں۔ پھر اس منتر کا 108 بار جپ کرکے ناریل کا چڑھاوا چڑھایا جائے پھر اکیس یوم تک یکسوئی کے ساتھ ہر روز 108 بار جپ کریں۔ ہنومان جی درشن دیں گے اور بس میں ہوں گے۔

منتر:

**اوم نمو ھنو منت دیر کمپ دھرتی چہ شریر مار مار ھنو منت دیر ھاتھی منکھ مست گج چڑھا ھاتھی چڑھے تو ھنو منت کھیلتا جو آوے مار کرتا جو پھر آوے وہ پاؤں پڑتا آدمی شکتی کا تلک کرو تن تین بھون ھوں وش کر دویس ھنو منت تیرا روپ کھنڈ گوگل راکھوں دھوپ آسن بیٹھا سمرن کروں دکھ ورشٹی باندھ دی موھے میرا ویری تیرا بیکھ بھیجا پھوڑ کلیجہ چکھ الٹ مار**

**پلٹ مار گھمنت مار پچھاڑ مار بار مار دیگ مار نہ مارے**
**تو ماتا انجنی کے سر پائوں دھر سبواھا۔**

O کسی پرسکون ویران جگہ پر رات کے وقت لال لباس میں ملبوس ہر قسم کے لال سامان آرائش و آرام کے علاوہ ایک عدد پان، جس پر چھالیہ، کھتہ، بخور جلا کر ہنومان کو تصور میں رکھ کر چونا، لونگ، چھوٹی الائچی ایک عدد پھولوں کا ہار اور دو عدد لڈو لے کر آسن پر مندرجہ ذیل منتر کا 1003 مرتبہ جاپ رکھیں۔ اور تین دفعہ ایسے نمبر دیں گے کہ آپ کروڑ پتی بن جائیں گے یہ ایک دن کا عمل ہے۔ احتیاط بہت ضروری ہے۔

منتر:

**ساتوں تارے ساتوں بھائی ساتوں کی پھری دوھائی**
**ہانا کڑا جھاڑو آئی شری ہنومان جی کی دوھائی**

گنیش شیوا کے بیٹوں میں سے ایک بیٹا ہے۔ لوگ عام طور پر اسے شیوا اور پاروتی کا بڑا بیٹا تصور کرتے ہیں۔ پاروتی کے بارے میں مشہور ہے کہ وہ برہما شیوا اور وشنو کی آپس میں نگاہیں ٹکرانے کے باعث دوشیزہ کی شکل میں پیدا ہوئی اور تینوں زبانوں کی دیوی کہلائی۔ پاروتی کا مطلب پہاڑوں کی بیٹی ہے۔ اسے شیوا نے سیاہ فام ہونے کا طعنہ دیا تو وہ ناراض ہو کر جنگلوں میں چلی گئی ہندو گنیش کو حکمت و دانائی اور خوش قسمتی کا دیوتا مانتے ہیں اور ہر کام کی ابتدا اس کی پوجا پاٹ سے کرتے ہیں۔ ہندوستان میں یہ دیوتا مقبول عام ہے۔ اس کا سر ہاتھی کا ہے۔ جس کے بارے میں یہ داستان بیان کی جاتی ہے۔

''جب شیوا برس ہا برس کے بعد گھر لوٹا تو پہرہ پر موجود نوجوان نے اسے پاروتی کے کمرے میں نہ جانے دیا جس پر شیوا نے اس کا سر قلم کر دیا اور جب اسے معلوم ہوا کہ یہ نوجوان پاروتی کے بطن سے اس کا اپنا بیٹا ہے تو اس نے پاروتی کو مطمئن کرنے کے لئے اسے ہاتھی کا سر لگا دیا جس سے پاروتی خوش نہ ہوئی۔''

o گنیش مہاراج بڑی شکتی کے مالک ہیں۔ ان کو سدھ کرنے کے لئے ان کی مورتی کو پانچ پانیوں سے اشنان کرائیں۔ 108 مرتبہ آہوتی دیں۔ گوگل لوبان وصندل کے برادے کا بخور جلائیں اور انجنی کی مالا کے ساتھ سرخ رنگ کے چندن کا تلک لگا کر گنیش جی کی مورتی کے سامنے اکیس روز تک یکسوئی سے اس منتر کا جاپ کریں۔ گنیش مہاراج درشن دیں گے جو خواہشات کو حقیقت میں بدلنے کی شکتی رکھتے ہیں۔

منتر:

**اوم هریں کلیں بلدن ویرو رکیشے وه وه اوتر سنگ گم**
**دش مانے اوم هریں پهٹ سواها.**

o گھر میں گنیش جی کی مورتی روبرو رکھیں۔ اتوار یا منگل وار کو عمل کا آغاز کریں

گوگل اور لوبان کا بخور سلگائیں۔ ایک سو آٹھ لڈو اور اتنی ہی تعداد میں کیسر کے پھول اپنے قریب رکھیں پہلے پرارتھنا کریں پھر ایک لڈو ایک پھول اٹھائیں اور اس منتر کو ایک سو آٹھ دانوں پر مشتمل مالا پڑھ کر ہنومان پر چڑھائیں۔ اس طرح ایک سو آٹھ لڈو اور کیسر کے پھولوں پر جاپ کریں۔ جونہی پوجا ختم ہو گی گنیش مہاراج درشن دیں گے اور عامل کی دلی مراد پوری ہو گی۔

منتر:

شر گنپتی گنپتی رے مسان جے پھل مانگو دیدیں پھل'
آن سر سندھور من کی اچھیا آن دے پورا اچل کو بان
ھندمنت جتی شری گورکھ ناتھ کے لے آئو' اوم نمو کر
کسوھنگ سواھا۔

O گنپتی گنپت دیوتا کا لقب ہے جو ہندوؤں کے مطابق مہادیو کا بیٹا ہے۔ اس کے درشن کے لئے ماہ کاتک کی کرشن پکھ کی اشٹمی سے لے کر اموش تک کسی ویران اور پرسکون جگہ کا انتخاب کریں۔ نیم کی لکڑی کی ایک انگشت موٹی سے گنیش جی کی مورتی بنائیں اور اس مورتی کو روبرو رکھ کر اس منتر کا پانچ سو مرتبہ جاپ کریں۔ گوگل' کافور' چندن کی دھونی دیں۔ پانچ دن کے لئے پانچ قسم کے میوہ جات' مٹھائی پاس رکھیں۔

مقررہ مدت پوری ہونے پر ان منتروں سے ہون کریں جس کے بعد گنیش جی درشن دیں گے۔ طریقہ بھینٹ اور حاضری معلوم کر کے گنیش مہاراج سے بڑے سے بڑے دنیاوی کاموں کو کرانے کی شکتی پائیں۔

منتر:

اوم نمو ھست لکھائے لمبد دھائے دو چنت مہا تمغے'

گرانگ گرینگ ھرانگ یے یے چشت سواھا۔

ہوون کے منتر:

اوم مم کلارھینگ سادھیہ' اوم شرینگ ھرینگ کلینگ اماست' گشالے کچ ووفالے' امرت کپو لائے' مم مندا پچھت لابھ وردائے ودھی' چیتائے پدماستائے گی ای ای مم منواپ چھت پوریہ لکھی دیوی ودھی نرینہ نرینہ دھاونگ پرجا سدھے شر ونرم جلینگ کرو کرو شری چنتنا نمستی گیشائے سواھا۔

O گنیش کے درشن کے لئے کسی ویران اور پرسکون جگہ پر گوگل' کافور اور چندن کے بخور کی دھونی دیں۔ یہ منتر کرشن پکھ سے بروز منگل وار سے شروع کریں اور اکیس روز تک یہ منتر گنیش جی کی مورتی کے سامنے 1250 مرتبہ پڑھیں منتر پورا ہونے کے بعد سات رنگ کے میوہ جات اور سات رنگ کی مٹھائی سے ہوون کیا جائے۔ اکیس روز میں شری گنیش درشن دیں گے جو ہر قسم کی دلی مراد پوری کرنے کی شکتی رکھتے ہیں۔

منتر:

اوم کن روی پتی کنادھی پتی وسے سمان جوسلی مانگتے دیتے پنج لڈو سر سندھور بھر آئی آئی آنندیہ رند دستی بھان پھول پھلست باگیں بھر رسیا وے تو اک پھولے ھاتھی جپو تو من رہے۔ مٹوا بال ساتھ کر جائو تو مٹھی کرے متولہ۔

شدھاویر بڑی قوت کے مالک ہیں۔ ان کے درشن کے لئے اس منتر کو چاند کی ابتدائی جمعرات کو رات گیارہ بجے کے بعد کسی پرسکون جگہ پر مسلسل اکیس روز تک ایک سو آٹھ دانوں کی ایک مالا پڑھیں۔ گوگل اور لوبان کا بخور جلائیں۔ اکیسویں روز شدھاویر درشن دیں گے جو دنیا کی ہر قیمتی عمل کے دوران قیمتی چیز دینے کی شکتی رکھتے ہیں۔

منتر:

سوہ چکر کی باوڑی ڈال موتین کاھار پدم تیانی
نیکری' لنکا کرے نہار لنکا سو کوٹ سمندری کھائیچلے
چوکی ھنومنت ویر کی دھائی کون کون ویر چلے
مردانہ ویر چلے سوا ھاتھ زمین کو سو کھنت کر ناجل
کر سو کھنت کر ناپے کا سو کھنت کرنا پون کا سو کھنت
کرنا لاگ کو سو کھنت کرنا چوڑی کو سو کھنت کرنا
پلنا کو' بھوت کو' پلیت کو' اپنے ویروں کو سو کھنت
کرنا میوت اپات بھاکی چندر کلے نہیں' چلتی پون
مدن سوتل کرے' ماتا دودھ حرام کرے' شبد سانچا
پھرے' منتر ایشور ووچا۔

مخفی اور ظاہری قوتوں کے حصول کے لئے پاک صاف ہو کر ویران وسنسان جگہ پر ہفتے یا اتوار کی رات کو بخور سلگا کر اس منتر کو لگاتار اس وقت تک جاپ کرتے رہیں جب تک ویر درشن نہ دیں۔ یہ عمل صرف ایک رات کا ہے۔

منتر:

کالی کالی مہا کالی اندر کی بیٹی برھما کی سالی بالک
کی رکھوالی کالے کی جے کالی بھیروں کپالی جٹا راتوں
کھیلے' چند ھاتھ' کیڑی مٹھا سنیا ویر' چوھٹے لڑاک'
سماینا ویر' بجرا کایا جیسہ کارن نار سنگھ دھارا نار

○ تلی کا بڑھ جانا نہایت تکلیف دہ مرض ہے۔علاج کے لئے مریض کے سر سے پاؤں تک لمبی انار یا درخت کنیر کی ایک تروتازہ شاخ لے کر ذیل کی روحانی عبارت کو ایک سو ایک بار پڑھ کر شاخ پر دم کریں اور یہ کہتے ہوئے کہ "میں اس تلی کو کاٹ دیتا ہوں!" فوراً کسی تیز دھار آلہ سے اس شاخ کو تین مختلف مقامات سے کاٹ ڈالیں۔شاخ کے ساتھ ہی مریض کے پیٹ میں بھی، اس کی غیر طبعی طور پر بڑھی ہوئی تلی ازخود کٹ جائے گی اور مریض جلد ہی دوبارہ تندرست ہو جائے گا۔

**اعوذ بعزة الله وقدرة الله وعظمته الله وبرهان الله و سلطان الله وكنف الله و جوار الله وامان الله و حرز الله وصنع الله وكبيرياء الله و نظرالله وبهاء الله وجلال الله وكمال الله لا اله الا الله مُحَمَّدٌ رَسُولُ الله علي ولى الله من شر ملاجد**

○ پتھری کے اخراج کے لئے حسب ذیل آیات چینی کے کسی پاک وصاف برتن میں اس انداز سے تحریر کریں کہ کوئی حرف مٹا ہوا نہ ہو پھر اس برتن میں گرم پانی میں نمک خوردنی ملا کر ڈال دیں اور تمام حروف کو دھو کر پتھری کے مریض کو پلائیں۔یہ عمل تین دن کا ہے پتھری ریت کی طرح خارج ہو جائے گی۔

**أخرج ايها الحجر من بطن حابسٌ ويابسٌ باذن الملك المعبود الى ساعته هذه ولميمها بقدرة الله الذى هلوز بينهما أخرج هى هذاالوقت والحين بلراسة من جعلك فى قرار مكين لوانزلنا هذا القرآن على جبل الرأيته خاشعاً متصدعاً من خشيته الله وتلك الامثال نضربها للناس لعلهم**

**یتفکرون۔ ھوالله الذی لااله الا ھو عالم الغیب والشھادة ھوالرحمن الرحیم ھوالله الذی لا اله الا ھوالملك القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان الله عما یشرکون ھوالله الخالق الباری المصور له الاسماء الحسنی یسبح له ما فی السموٰت والارض وھوالعزیز الحکیم۔**

- تپ لرزہ کے مریض کے پسینہ سے شرابور چادر کو اتار کر اس پر ذیل کے عمل کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کپڑے کو دونوں ہاتھوں میں پکڑ کر خوب زور سے نچوڑتے ہوئے پسینہ کا پانی زمین پر گرائیں۔ مریض کا بخار جاتا رہے گا۔

**سحا سلحا طحا طلحا صحا صلحا حطه ھواھو فی النار خلدین یرشلیروش مدشا۔**

- اگر کسی شخص کو نکسیر کا عارضہ ہو تو جب اس کے نکسیر پھوٹے تو فوراً حسب ذیل کلمات کو مریض کے نکسیر کے خون سے کاغذ پر تحریر کریں اور اس کاغذ کو مریض اپنے دانتوں میں لے کر خوب زور سے دبائے۔ نکسیر پھوٹنی بند ہو جائے گی۔

**کف طبکط ایھاالوعاف یویك ھیلیك ریلازیریکا بیحاکبن جیا جبی جبی کف۔**

- درد ناف کے لئے حجر احمر کے ٹکڑے پر شکم انسانی ترشوا کر اس کے شکم پر ناف کی تصویر بنائیں اور اس کے چاروں طرف ذیل کے اسماء منقش کر کے اس لوح میں سوراخ کر کے دھاگہ ڈال کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ چند دنوں میں مرض دور ہوگا۔

**املع املح اسع ماح طه لعمه اعمه ساطع سم۔**

- چندری کے لئے ایک نیلگون دھاگہ لے کر سات دفعہ حسب ذیل کلام پڑھ کر دھاگے پر دم کریں اور وہ دھاگہ بیمار کے گلے میں باندھ دیں۔ صحت

ہو جائے گی۔

**یاتحیتًا یاشیعوتًا ویاشیعتًا برحمتک یاارحم الرّاحمین۔**

O بچے کے سوکھے پن کو دور کرنے کے لئے روغن کنجد پر ذیل کے عمل کو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس میں سے ایک قطرہ بچہ کی پشت پر لگا کر عمل کی عبارت پڑھتے ہوئے اپنے ہاتھ سے آہستہ آہستہ ملیں۔ چند منٹ بعد نمودار ہونے والے باریک کرموں کو صاف کر دیں۔ چار روز مسلسل ایسا کرنے سے سوکھا بچہ تروتازہ ہو جائے گا۔

**هریغ نعدیغ لاشیتہ نو هقبًا یاهدی الکبریلہ یا معیدیا حیّ حین لا حیّ بحق کٓھٰیٰعٓصٓ حمٓعسٓقٓ طٰہٰ یاالامکوا یامکوا مکوامکول۔**

O مرض یرقان کے علاج کے لئے اٹ سٹ بوٹی کی جڑھ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے بنا کر ہر ایک ٹکڑے کو آٹھ نو کچے دھاگوں سے بنی ڈوری کو گرہ دیتے ہوئے کم از کم اکیس ٹکڑے باندھیں اور اس کو مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ یہ مالا حیرت انگیز طور پر خود بخود بڑھتی جائے گی جبکہ بیماری کم ہوتی جائے گی چند روز میں مرض مکمل طور پر ختم ہو جائے گا۔

O دانت کو بلا درد نکالنے کے لئے کھکر بیل پھل کا تازہ رس نکال کر اس رس کو انگلی سے دانت کے دونوں طرف لگائیں پھر اس دانت کو انگلیوں سے پکڑ کر کھینچ لیں دانت یا ڈاڑھ بغیر کسی تکلیف کے نکل آتا ہے۔

O جب آفتاب برج شرف میں ہو تو سیسے، جست اور تانبے کی دھاتوں کو ہموزن پگھلا کر عقد کر کے اس سے ایک مالا بنائیں۔ اس مالا کو بچے کے گلے میں پہنانے سے بچہ مختلف بیماریوں سے خصوصاً ام الصبیان، تشنج، سوکھا پن،

دستوں یا قے کی تکلیف دانت نکلنے کے زمانہ کی تکلیف اور ہاضمہ کی خرابیوں سے محفوظ رہتا ہے۔ یہ ایک طلسمی مالا ہے۔

○ کتے اور بلی کے دماغ کا تروتازہ بھیجا باہم ملا کر کھلانے سے اولاد اور والدین سے جدائی ہو جاتی ہے۔ یہ اُن عورتوں کے لئے ہے جو اپنے خاوند کو صرف اور صرف اپنا بنانا چاہتی ہیں۔

## آدھے سر کے درد کے دفع کے لئے:

○ ''کالی کھجڑی کالا پھل کھائی برکت محمدؐ صاحب کی آدھا سیسی جائے'' تین روز قبل آفتاب ۱۱ مرتبہ پڑھ کر دم کردیں آدھا سیسی کا درد دفع ہوگا۔

○ اس تعویذ کو لکھ کر اس کے اندر قدرے پھٹکری اور موم رکھ کر گلے میں باندھیں۔ بُرے خواب آنے بند ہو جائیں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

○ اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھیں نظر بد دور ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶۶ | ۶۱ | ۶۸ |
| ۶۷ | ۶۵ | ۶۳ |
| ۶۲ | ۶۹ | ۶۴ |

○ بروز بار یا اتوار یا منگل تین مرتبہ بینگن یا لیموں یا کھٹا پر یہ منتر پڑھ کر چاقو سے کاٹ دیں اور اس کو الگ رکھ دیں پھر اس کو تمام عمر نہ کھائیں طحال دفع ہو

جائے گی۔

**گورو گورکھ ناتھ کی بلچا پھرے برھما کی بلچا پھرے کرشن مہادیو کی بلچا پھرے ہنومان کی باچا پھرے**

O اس نقش کو بائیں ہاتھ میں باندھیں۔ زکوۃ کی ادائیگی کے لئے سوا سیر کی روٹی پکا کر مسجد میں دے آئیں اور رار کے پتاشے بچوں میں تقسیم کر دیں کسی قسم کی بواسیر ہو خونی ہو خواہ بادی دور ہو جائے گی۔



O اس نقش کو ہرن کی کھال پر لکھ کر عورت کی ران پر باندھیں۔ حیض کا خون بند ہو جائے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۰ | ۲۰۲ | ۷۵ |
| ۱۵ | ۲۶ | ۲۵۲ |
| ۵۲۷ | ماتا بغض | ۲۷۲ |

O بخار میں مبتلا شخص اس نقش کو باندھے۔ مجرب ہے۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اللہ یا رحیم یا حیی یا**

**قیوم یا ذالجلال والاکرام لا الہ الا انت ملنت الشافی انت الکافی**

○ بخار میں مبتلا شخص سورۃ اخلاص جس کی اللہ تعالیٰ نے بہت تعریف فرمائی ہے۔ لکھ کر پانی میں دھو کر پیئے اور گلے میں باندھے۔ ہر قسم کا تپ دور ہو جائے گا مجرب ہے۔

**یگریزی یگریزی یگریزی بحق یا جبرائیل بحق یا میکائیل بحق یا اسرافیل بحق یا عزرائیل یگزیری زود برو بحق خدا عزوجل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قرآن مجید بحق یا بدوح۔**

○ ایک چاندی یا تانبے کی تختی پر اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھیں بچہ کبھی خوف نہیں کھائے گا۔ بلکہ محلہ میں امن سے رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

○ مرگی کی صورت میں ایک مرغ سفید یک رنگ لے کر یک شنبہ کو علی الصبح بوقت طلوع آفتاب ذبح کر کے اس کے خون سے یہ تعویذ لکھیں اور تانبے میں اس

کو غلاف کر کے مرگی والے کے گلے میں باندھیں مرگی کی مرض دور ہو جائے گی۔

طسما طسما طسما　　　طسما طسما طسما



٤٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٩ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

٤٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٩ | ٤ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ |



○ بواسیر کی صورت اس تعویذ کو دائیں بازو پر باندھیں یا پھر باریک کاغذ پر اس تعویذ کو لکھ کر دو ماشہ چاندی کے خول میں رکھ کر دائیں ہاتھ کے اوپر باندھیں بواسیر دور ہو گی۔ مجرب ہے۔

**بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم یا تعیق یا رزاق یا محیط یا مجیب یا مقسط یا معین یا معذل سبحنك لآ اله الا انت الٰهی بحرمت حضرت عمر تلزی سوار قدس الله سره**

○ اگر کسی عورت کا حمل خام گر جاتا ہو۔ تو اس نقش بسم اللہ شریف کو روزانہ سپنے

اللہ تعالیٰ فضل کر دے گا۔




○ اگر گائے یا بھینس کا دودھ یا گھی بہ سبب نظر بد کم ہو جائے تو اس تعویذ کو لکھ کر جانور کے گلے میں باندھیں مجرب ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۷ | ۵۳۱ | ۵۳۴ | ۵۲۰ |
| ۵۳۳ | ۵۲۱ | ۵۲۶ | ۵۳۲ |
| ۵۲۲ | ۵۳۶ | ۵۲۹ | ۵۲۵ |
| ۵۳۰ | ۵۲۴ | ۵۲۳ | ۵۳۵ |

○ اولاد کے لئے اس نقش کو عورت اپنے پاس رکھے۔ حاملہ ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۵۲ | ۵۹ |
| ۵۴ | ۵۱ | ۵۷ |
| ۵۵ | ۵۶ | ۵۸ |

○ جب عورت حاملہ ہو جائے تو اس نقش کو لکھ کر عورت کے گلے میں باندھیں۔ فرزند پیدا ہوگا۔ پھر اس نقش کو پیدا ہونے پر لڑکے کے گلے میں باندھیں۔ تمام بلیات سے محفوظ اور دراز عمر ہوگا۔ اور نظر بد بچا رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۶ |
| ۱۶ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۸ | ۱۰ | ۲ |
| ۱۱ | ۶ | ه | ۱۷ |

○ اس تعویذ کو لکھ کر اپنی کمر سے باندھیں اگر دس عورتوں سے مباشرت کریں گے تو بھی انزال نہ ہوگا۔ جب تک کہ اس تعویذ کو کمر سے نہ کھولیں گے۔

ـه۵۹۱۱۶ ـه۹۱۵۵۲ ـه۵۲۵۱۸۶ ـه۵۱۵۵۱۸۲

ـه۵۵۱۶۱۲۳۵ ـه۵۲۵۱۸۶ ـه للعجل ال عہ الوحا

○ جو شخص بواسیر خونی و بادی میں مبتلا ہو بروقت طہارت اس عمل کو بلا تعداد پڑھتا جائے اور طہارت کرتا جائے صحت ہوگی۔

"رومی مصطفیٰ قاضی جی نے آپ کو سلام کیا ہے۔ بے بے بواسیر آپ تشریف لے جائیں"۔

○ اس نقش کو اپنی کمر سے باندھ کر پانچ سو مرتبہ بھی جماع کریں گے تو بھی انزال

نہ ہوگا جب تک اس نقش کو کمر سے نہ کھولیں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۳ | ۱۵ | ۱۵۲ | مر | مر |
| ۴ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۲۳ | ۱۲۳ | ۱۲۵ |
| کہ | ع | ۷۲ | عا | ۱۴ | مرمر |
| کہ | ۱۲۵ | کہ | ۱۵ | کہ | ۵ع |
| کہ | ۱۲۱ | کہ | ۱۱کہ | ۳۱ | کہ |

نقش ۲

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۱۵ | ۷۷ | ۱۵۲ | م | م |
| ۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۲۲ | ۱۲۳ | ۱۱۳ | ۱۲۰ |
| کہ | ع | ۷۳ | ۳۴ | ۱۹۶ | ۱۴ | مرمر |
| کہ | ۱۲۵ | کہ | ۲۳ | ۱۵ | کہ | ۵ع |
| کہ | ۱۳۱ | کہ | منمد | ۱۱کہ | ۳۱ | کہ |

- درد شقیقہ کے مریض اول الحمد ساری پڑھیں پھر ک ش ت ی ف ر ع د ن غ ق ش د پڑھ کر تین مرتبہ دم کریں درد شقیقہ دور ہو جائے گا۔
- اس نقش کو زعفران یا مشک سے لکھ کر کپڑے میں لپیٹ کر مجامعت کے وقت منہ میں رکھیں جب تک منہ سے باہر نہ نکالیں گے انزال نہ ہوگا۔



○ برائے تولد فرزند بروز پنجشنبہ یا یک شنبہ بوقت طلوع آفتاب مشک و زعفران سے لکھ کر یہ نقش عورت عقیمہ کے بازو پر باندھیں۔ فرزند پیدا ہوگا مزید ایک نقش لکھ کر کسی پھلدار درخت سے باندھیں۔

**ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم برحمتك یا ارحم الراحمين ۔**

○ درد نیم سر کے لئے اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھیں۔ درد دور ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| عــه | ١٣ | ١١ |
| ٣١ | ١٩ | عــه |
| ٩ر | ٩ | عــه |



○ برائے ازالہ خوف و ترس اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں۔



○ برائے دفعیۂ ہر بلا و سحر و جادو وغیرہ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔



○ دردزہ کے وقت گڑ کی تین ڈلی بنا کر ایک ڈلی پر تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور تکلیف کے وقت عورت کو دس دس منٹ بعد کھلائیں شفا یا ہوگی

**مچا مچھندر کڑوا تیل بالک نکلے مستک تیل "**

○ ایک مٹی کی پیالی دردزہ سے جلد چھٹکارا کے لئے پر یہ عمل لکھ کر عورت کے سر پر رکھ دیں۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

**کچی چینی لکھ کر سر پر دھری نکل پرایا نکل پڑی"۔**

○ (ا) سگ دیوانہ کی زہر دور کرنے کے لئے ایک چھٹانک روغن گائے پر تین بار دم کے کھلائیں زہر سگ دیوانہ دور ہوگا۔

**بسم اللہ شافی بسم اللہ کافی بسم اللہ معافی بسم اللّٰہ خیر الاسمآء بسم اللّٰہ رب الارض و رب السمآء۔ بسم اللّٰہ الذی لا ینصرمع اسمہ مشیئً وفی الارض و لا فی السمآء و ھو السمیع العلیم۔**

**ہلانے کا تعویز**

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| درم | ٥٥ | دی | لعول | وک | ادی | ع ع |

○ دافع طاعون کے لئے یہ دعا بڑی مجرب ہے۔

بسم اللّٰه الرحمن الرحيم. الهم انی اسئلك بعدد خلقك بعزة عرشك برضآ. نفسك بنور وجهك بمبلغ علمك بغايته تدرتك ببسط قدرتك بحق حقيقته شكرك بمنتهى رحمتك بادراك مشيتك بكليته ذاتك بكل صفاتك بتمام وصفك بنهايته اسمائك بمكنون سرّك بجميل سترك بجزيل سرك بكمال حينك بفيض جودك بشديد غضبك بسٰبق رحمتك باعدادتنه كلماتك بغايته بلوغك بتفريد فردا نيتك بتوحيد وحدانيتك ببقآء بقآئك بسر مدية اوقاتك بعزة ربوبيتك بعظمته كبريائك بجمالك بجلالك بكمالك بافعالك بانعامك بسيادتك بملكوتيتك بجاريتك بمنا نيتك بعطفك بلطفك ببرك باحسانك بحقك و بحق حقك ان تجعل لنا فرجا و تخرجا و شفآء من الهموم والوبآ و البلآء ولمنا جميع الافآت و العاهات فی دالدنيا و الاخرة بحق كهيعص و بحق طهٰ و يسٓ و صٓ وبحق انا فتحنا لك فتحا مبينا برحمتك يا ارحم الراحمين.

# جوگیوں کے مجرب تحفے

○ یہ طلسم بوعلی سینا سے منسوب ہے اور یہ حضرت بندہ نواز گیسو دراز جگر گہ شریف کی دستی کتاب سے نقل کیا گیا ہے۔ اس عمل کو وقت سعد میں کرنا چاہئے۔ ایک سو آٹھ مطلب کے واسطے کام آتا ہے اور یہ عمل جوگی لوگ پہلے زمانہ میں کیا کرتے تھے۔ یہ نقش صورت ادویہ کا ہے ہر کام کے واسطے چار چار کام آتے ہیں۔ حسب قاعدہ تحریر ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیج کوکنارعہ ۲ | برگ سنگھاڑا ۱۳ | سہد لوی ۳ | بنگر پھول سفید ۱۶ |
| ہتھ جوڑی ۷ | بیج مدار ۱۲ | بیج تقودم ۶ | جنی مد ۹ |
| گلو ۱۴ | پوڑی وسنوری ۱ | بیج لجالو ۱۵ | لاجونتی ۴ |
| بیج اندرجو ۱۱ | ردد دنتی ۸ | گیکوار ۱۰ | پسکرہ پھول سفید ۵ |

(i) زہر کے دفعہ کرنے کے لیے: یہ چار ادویہ کو پانی میں گھس کر منہ پر لگائیں زہر اثر نہ کرے گا۔

۱۶۔۹۔۶۔۳

(ii) تسخیر عالم کے لیے ان چار ادویہ کو منہ میں رکھیں۔ جملہ عالم مطیع ہو۔

۱۔۴۔۸۔۱۱

(iii) بلیات پانی کو دفع کرنے کے لئے ناف میں لگا کر پانی میں جائیں کوئی جانور آبی ظلم نہ کرے گا۔

۱۰-۵-۴-۱۵

(iv) قوت جسمانی و امساک کے لیے یہ چار ادویہ کا ضماد کریں۔ عجیب تماشا دیکھیں گے۔

۸-۴-۵-۱۳۔

(v) اولاد ہونے کے لیے ان چار ادویہ کو عورت فرزجہ کر کے بعد چار پہر کے اپنے شوہر کے پاس جائے۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔ خواہ تمام عمر اس کو بچہ نہ ہوا ہو۔

۷-۱۰-۸-۹۔

(vi) محبت خلایق کے لئے یہ چار ادویہ عجیب الاثر ہیں۔ اگر ان کو دودھ عورت میں گھس کر پیشانی پر لگائیں تو تمام عالم مطیع ہو۔ اگر سرکہ میں لگائیں تو تمام دنیا دشمن ہو جاوے۔

۳-۱۲-۴-۱۳۔

(vii) تماشہ دیکھنے کے لیے اگر ان چار ادویہ کو کوٹ کر سفید کپڑا میں فلیتہ بنا کر روغن بید انجیر ڈال کر روشن کریں تو جو شخص سامنے چراغ کے آئے گا برہنہ ہو کر ناچنے لگے گا۔

۲-۱۲-۱۵-۱۶۔

(viii) ان چار ادویہ کو لے کر کینچلی سانپ میں اتوار کے روز فتیلہ بنا کر روغن زیتون میں تر کر کے جلائیں جو شخص چراغ کو دیکھے گا۔ اس کو ہر چیز سانپ نظر آئے گی۔

۱-۴-۱۲-۱۵۔

(ix) آسیب کو دور کرنے کے لئے ان چار ادویہ کو آب ترنج میں حل کر کے یہ اسم اعظم لکھ کر صاحب آسیب کو دیویں۔ آسیب دور ہو جائے گا۔ اسم اعظم یہ ہے۔ یا حافظ یا حفیظ اور ادویہ چار یہ ہیں۔

۱۔۸۔۱۰۔۱۱۔

(x) تسخیر عورت کے لئے ان چار ادویہ کو لے کر عورت تعویذ کرے۔ غیر شخص اس پر قادر نہ ہوگا۔

۱۔۶۔۱۱۔۱۴۔

(xi) ان چار ادویہ کو لے کر منہ میں رکھیں کبھی پیاس نہ لگے گی۔

۳۔۶۔۹۔۱۶۔

(xii) کسی کو کسی جگہ جانے سے خوف معلوم ہوتا ہو۔ تو ان چار ادویہ کو اپنے پاس رکھے۔ کسی طرح کا خوف نہ ہوگا۔

۳۔۸۔۹۔۱۳۔

(xiii) امساک کے لئے ان چار ادویہ کو پانی میں حل کر کے قضیب پر ضماد کرے۔ جب تک نمک نہ کھائیں گے امساک نہ جائے گا اور لذت فریقین کو حاصل ہوگی۔

۴۔۷۔۱۰۔۱۳۔

(xiv) جوان چار ادویہ کو بروز یکشنبہ اپنے بازو پر باندھے گا۔ کبھی نہ تھکے گا۔

۱۔۳۔۱۳۔۱۶۔

(xv) جو ان چار ادویہ کو ہمیشہ اپنے پاس رکھے گا۔ خدا خزانہ غیب سے اسے دے گا۔

۳۔۸۔۱۰۔۱۴۔

(xvi) ان چار ادویہ کو لے کر جس کو سانپ کاٹے اس کو فوراً پانی میں گھس کر پلا دیں۔ زہر اثر نہ کرے گا اور جو کالی چودس کے دن سے ان چار کو اپنے پاس رکھے گا تمام عمر سانپ اس کے نزدیک نہ آئے گا۔

۵۔۱۲۔۱۳۔۱۴۔

(xvii) اگر ان ادویہ کو بروز آخری چہار شنبہ بوقت صبح جنگل میں جا کر جمع کر کے دھونی

لوبان کی دے اور ایک چاندی کے تعویذ میں بند کر کے اپنے پاس رکھے تو وہ شخص نہ تو آگ سے جلے گا اور نہ پانی میں ڈوبے گا نہ نیچے مکان کے آئے گا۔ اور نہ ہوا مخالف اس پر اثر کرے گی۔ وہ اپنی عمر طبعی کو پہنچے گا۔ ہر آفت سے خداوند عالم اس کو محفوظ رکھے گا۔ اور تمام جہاں میں ہر دلعزیز ہو گا۔ اور تمام عمر کسی کا محتاج نہ ہو گا۔ روزی اس کو غیب سے ملے گی۔

## ۱۔۴۔۶۔۱۳۔

O بچے کا پہلا ٹوٹنے والا دانت جو زمین پر نہ گرا ہو اگر اس کو کوئی بانجھ عورت اپنے پاس بطور تعویذ رکھے تو اس کے ہاں اولاد نرینہ ہو...... اس دانت کو اگر عورت اپنی کمر سے باندھے تو اسے کبھی حمل نہ ٹھہرے گا اگر کوئی شخص اس کو اپنے بازوئے راست پر باندھے تو دشمنوں کے شر اور ان کی نیت سے محفوظ رہے گا...... اگر اس دانت کو سونے یا چاندی کی انگوٹھی میں نگینہ کی جگہ لگوائے گا تو جہاں کہیں جائے گا مال و دولت کی کمی نہ ہو گی...... جس شخص یا عورت کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے لئے اس دانت کا اپنے پاس رکھنا اس کی حسب منشا شادی کا سبب بنے گا ...... پاگل کے گلے میں اس دانت کو پہنا کر قدرت کا تماشا دیکھیں پاگل ہوشمند بن جائے گا......

اگر کسی شخص کی بیوی نافرمان اور ترش مزاج ہو...... یا...... کسی عورت کا شوہر ناراض رہتا ہو تو وہ مرد یا عورت اس دانت کو سبز ریشم میں لپیٹ کر اپنے جوڑے میں باندھے نہایت مفید چیز ہے...... اس دانت کے پہننے سے بچے ہر قسم کے آسیب اور بیماری اور نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔

O فارۃ اللیل کی چربی لے کر کنیر سفید کے درخت کی ایک بالشت بھر لمبی شاخ پر

مل کر اس شاخ کو اہل مجلس کے سامنے چاروں طرف گھمائیں جو شخص اس لکڑی کو دیکھے گا اس کی نظر بندھ جائے گی۔

o سہاگہ سیماب ہر ایک چار ماشہ ایک لیموں میں بھر کر اس کا منہ اچھی طرح سے بند کر دیں۔ اس لیموں کو جس عورت کو بھی سونگھایا جائے گا وہ عورت منزل ہو جائے گی۔

o کسی مرد کو اپنا مطیع وفرمانبردار بنانا ہو تو ایک سالم پان میں تھوڑی سی بھنگرہ کی جڑ رکھ کر اس کو کھلا دیں وہ بے دام غلام بن جائے گا۔

o جس شخص کو مطیع کرنا مطلوب ہو اس کا نام لیکر تیزپات جڑ بیل انگور اور عناب کے پتے تینوں بارہ بارہ رتی لے کر اس کے کھانے میں ملا دیں فریفتہ ہو جائے گا۔

o اگر مرد ریچھ کا پاؤں اپنی ران سے باندھ کر یا پھر زبان ہدہد کو اپنے پاس رکھ کر عورت سے جماع کرے گا اُسے کبھی تھکاوٹ نہ ہوگی۔

o اگر مرد چاہے کہ اُسکی دوست یا بیوی کسی غیر مرد کی طرف راغب نہ ہو تو بگلے کے خون میں سرذکر تر کر کے یا پھر اُس عورت کے بال جو کنگھی کرنے سے ٹوٹ جاتے ہیں جلا کر شہد میں ملا کر سرذکر پر مل کر عورت سے جماع کرے۔ ذکر پر کالے مرغ کا پتہ مل کر یا پھر بیج گگر دندہ دانہ شفام یعنی کنگھی ان دونوں کو برابر لے کر پانی میں پیس کر قضیب پر لگا کر جماع کرے۔ اور کوٹ کر

کھلادے تو وہ عورت پھر دوسرے مرد کے کام کی نہ ہوگی۔

o عورت کی شہوت ختم کرنے کے لئے ابابیل کا خون کسی چیز میں کھلا دیں۔ گینڈر کے پیشاب میں مالکنگنی کئی دن تک بھگو کر تین دن تک ایک ایک دانہ روزانہ کھلائیں۔ عورت کو مجالو کی جڑ یا پھر ایک پیسہ برابر کھال چرخ کھلا دیں۔

o ہیرا ھینگ ا تولہ، جنگو ا تولہ، بیر بہوٹی ا تولہ کو آتشی شیشی میں ڈال کر 40 دن روڑی میں دفن کر کے نکال لیں اس تیل سے ماچس کی تیلی تر کر نفس پر مل کر جس سے بھی صحبت کریں گے وہ عورت دل و جان سے مطیع ہوگی۔

o عطر گلاب خالص ایک تولہ، بھڑ کے بچے جو ابھی چھتے میں بند ہوں ایک تولہ شیشی میں ڈال کر 40 دن روڑی میں دفن کر دیں پھر نکال کر ماچس کی تیلی تر کر کے سپارو کے اندر پھیریں آدھ گھنٹے بعد صحبت کریں۔ نفس خراب ہوگا۔ یہ عمل خطرناک ہے۔



o چربی خنزیر ایک تولہ، بیر بہوٹی ایک تولہ، سانڈے کی چربی ایک تولہ ان سب کا تیل نکال لیں پھر نفس کے آگے لگائیں عورت ہزار جان قربان ہو یہ عمل اُنکے لئے ہیں جن کی عورتیں نافرمان ہیں۔ اور باہر دھیان دیتی ہیں۔

o چمگادڑ کا پتہ، بقدر ایک چاول مل لیں یا کوئے کے خون سے طلا کر کے صحبت کریں عورت بندھ جائے گی۔

o مغز بادام، مغز پستہ، مغز چلغوزن، مغز اکروٹ، مغز کونچ، مغز سنگھاڑا، مغز

بنولہ، مغز تر و بجی، مغز ناریل، مغز دھنیہ، الائچی دانہ خورد، کشمش، چہار گوند، دھکی بھنگ، چھوہارے، چہار مغز ایک تولہ۔ سفوف کر کے شہد مصفی میں ڈال دیں۔ ۱ تولہ ہمراہ دودھ لینے سے جماع کے بعد کمزوری پیدا نہیں ہوتی۔ یہ نسخہ اہل خاص کے لئے ہے۔

O ستاور، گوکھرو ایک تولہ، بدھارا ۲ تولہ، گلو ۵ تولہ، بھلانواں مصفی ۵ تولہ، چینا ۲ تولہ، تل سفید ۱ تولہ، ترکنہ ۳ تولہ، بداری کند ۲ تولہ، کبائد ۲ تولہ، شہد ۱ چھٹانک، دیسی گھی ۱۰ تولہ، معجون بنا کر کھائیں امساک کے لئے مجرب ہے۔

O سوکھی بھنگ ۱۰ تولہ، تج، تیز پات، ناگ کیسر، اسگند، مرچ سیاہ، گری کونچ، جڑ ریارہ، جڑ کنگنی ۲ تولہ، چھوٹی الائچی، سونف، طباشیر ۴ تولہ، سونٹھ، مکھاں جائفل، جلوتری، لونگ ۱ تولہ ہمراہ دودھ کے لیں گھی زیادہ استعمال کریں۔ امساک کا یہ نسخہ اہل راز کے لیے ہے۔

O ہلدی ۲ تولہ، آملہ ۱۰ تولہ، شہد چھوٹی مکھی ۱۰ تولہ خوراک ۱ ماشہ صبح وشام کھائیں۔ جریان، کمزوری دردوں کے لئے اکسیر اعظم ہے۔

O ترپھلہ، ترکنہ، دھنیا، کچور، کوٹ کا کڑا سنگی، کنگیرن، کائپھل، سنبھدھا نمک، میتھی، ناگ کیسر، زیرہ سفید و سیاہ، تالیس پتر، کھر مینٹھی تیز بارا، چندن سفید، برابری کند، گوکھرو، گری کونچ، پھول مدار، ناگر موتھا، الائچی چھوٹی، دارچینی، بالچھڑ، جائفل، جلوتری، لونگ، ملیٹھی، بچ، بن تلسی ۱ تولہ، کشتہ قلعی، کشتہ بیضہ مرغ، کشتہ فولاد، ۱۰ تولہ موصان سنبھل ۵ تولہ دھکی بھنگ بادام۔ پستہ۔ الائچی۔ کشمش۔ زعفران ۱ تولہ ملا کر کھرل کریں۔ خوراک ۱ تولہ ہمراہ دودھ لیں۔

اس نسخہ کو وہی شخص استعمال کرے جس کے ہاں چار سے کم عورتیں نہ ہوں۔ یہ نسخہ مہیا دیوجی یاروان کے لئے تجویز کیا تھا۔ بانجھ عورت کے لئے مفید ہے

اس کا استعمال کرنے والا دس دس عورتوں کو ایک رات میں خوش کر سکتا ہے۔

O الو کے براز کو سایہ میں خشک کر کے جس کسی کو شہد خالص کے ساتھ ایک رتی بھر کھلا دی جائے تو اُسکی تمام رات خواب میں روحوں سے ملاقات ہوگی اور وہ حیرت انگیز عجائبات کا مشاہدہ کرے گا۔



O مساوی الوزن زفت عود۔ بھیڑیئے کی چربی۔ انسانی ہڈیاں، ندروس۔ مصر زرد۔ دریائی جانوروں کی چربی لے کر ہر ایک کو الگ الگ پیس کر ملائیں اور روغن زیتون شامل کر کے گولیاں بنا کر سایہ میں خشک کر لیں۔ جب بھی عجائبات کا نظارہ کرنا ہو تو خرگوش سیاہ کی مینگنوں کو سلگا کر اس پر ان گولیوں کا دخنہ جلائیں۔ تمام حاضرین مجلس اپنے چاروں طرف روحانیات و جنات کی

مخفی مخلوق کا مشاہدہ کریں گے۔

- ہدہد کا خون خشک کر کے اس کے ہموزن گوشت کرگس سیاہ اور ان دونوں کے برابر وزن باز کا خون اور بجو کی چربی ایک حصہ اور اسی کے برابر گوشت طوطی سخن گیر، سب کو خشک کر کے سفوف بنالیں۔ اس میں سے ایک رتی سفوف شیرینی کے ساتھ کھائیں لمحہ بھر میں دل و دماغ کی قوت میں ایک حیرت انگیز انقلاب رونما ہو جائے اور اس حالت میں عامل جو خیال کرے اس پر ظاہر ہو اور جو شخص اس کے سامنے آئے جو کچھ خیالات اس کے دل میں پوشیدہ ہوں سب عامل پر منکشف ہو جائیں۔
- اتوار یا سوموار کے روز سپاری کو کوٹ پیس کر اس میں اپنا آب سفید ملالیں اور اس سپاری کو پان میں رکھ کر جس عورت کو کھلا دیں گے اس کی شہوت غیر مرد کے لئے بستہ ہو جائے گی۔
- خنزیر کا بھیجا اور خون خنزیر کا خمیر تیار کر کے ایک رتی بھر بھی جس کو کھلا دیں گے اس کی شہوت فوراً ختم ہو جائے گی۔
- ہدہد کا خون سپاری میں ملا کر پیس لیں ایک رتی بھر جس کسی کو دیں گے کھاتے ہی آپ کا دیوانہ ہو جائے گا۔
- سگ نر و مادہ کی جفتی کے وقت نر کی دم کاٹ کر اسے نمناک زمین میں دفن کریں اور چالیس روز بعد باہر نکال کر کر ہڈیوں کی مالا بنائیں بوقت مباشرت جب تک یہ ہڈیاں کمر سے بندھی رہیں گی ہرگز فارغ نہیں ہوگا۔!
- اگر چاند گرہن کے وقت عورت تانبے کے لگن میں بیٹھ کر کسی کھلی فضا میں نہائے اور غسل کے بعد جو پانی برتن میں جمع ہو جائے، اپنے خاوند کو پلا دے تو وہ شخص اپنی بیوی کا ہمیشہ کے لئے تابعدار رہے گا۔
- چاند یا سورج گرہن کے وقت تانبہ، قلعی اور چاندی ہموزن لے کر ان کو پگھلا

کر انگشتری نما چھلے تیار کر لیں۔ اس چھلے کو بائیں ہاتھ میں پہننے سے بواسیر کی شکایت بالکل رفع ہو جائے گی۔

O قوت امساک کے لئے قمر ناقص النور کے اوقات میں جست و مقناطیسی لوہے کی دھاتیں مساوی الوزن لے کر لوح بنائیں۔ اس لوح کو سوہن سے صاف کر کے ذیل کے طلسمات کو اس لوح پر کندہ کر دیں۔ اس لوح کو جو شخص بھی بوقت مباشرت اپنی کمر سے باندھیں گا جب تک یہ لوح بندھی رہے گی۔ تب تک امساک کی قوت باقی رہے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| ح ما ح ح | مادمدمد | مح م د |
| ھی ما ح ح | ماومد | وھدمح |
| ساماوطال | م م ر و | صح مدمد |
| ساما روما | ر و | اطالح |

O سفید رنگ بڑھیا پہاڑی بکری کا بھیجا اور دونوں آنکھیں سایہ میں خشک کر کے السی کے کپڑے میں لپیٹ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ آپ کو کوئی نہ دیکھ سکے گا۔

جب تک عامل عملیاتی اصول و قواعد کا پابند نہیں بن سکتا اس وقت تک اس کے لئے کوئی بھی عمل نہ تو نفع بخش ثابت ہو سکتا ہے اور نہ ہی وہ ماہر و کامل ہونے کا دعویدار بن سکتا ہے۔ ایک عامل کے لئے طہارت ظاہری و باطنی کا پابند ہونا عملیاتی شرائط و آداب میں سے سب سے اہم ترین شرط ہے اور اس شرط پر صرف اور صرف ایک ایسا عامل ہی کاربند ہو سکتا ہے جو خدائے بزرگ و برتر کی یکتائی و شہنشاہی پر صمیم قلب سے یقین کامل رکھتا ہو۔ رزق حلال کماتا اور کھاتا ہو۔ احکامات شرعیہ کی بجا آوری کا پابند ہو خدا اور اس کے بندوں کے حقوق کا خیال رکھتا ہو۔

# طلسماتی آئینے

تسخیر ارواح کے لئے عملیات کے علاوہ طلسمانی آئینے بھی استعمال ہوتے ہیں اس طلسماتی آئینہ میں ہر شخص چاہے نابالغ ہو یا بالغ جب اور جہاں چاہے روحانیات کی پراسرار مخفی مخلوق کو حاضر کر کے ہر قسم کی معلومات حاصل کر سکتا ہے۔ عامل تبادلہ روح اور سلب روح کے ذریعے ان آئینوں کی مدد سے روحوں پر قبضہ کرنے کی طاقت رکھتا ہے۔ علاوہ ازیں جسمانی و روحانی جملہ اقسام کی امراض کی کامیاب تشخیص کر کے معالج کا نام دریافت کیا جا سکتا ہے۔ سحر و جادو کرنے والے کا نام و پتہ معلوم کرنا۔ مدفون خزانوں کا مشاہدہ کر کے جگہ کا تعین کرنا۔ دور دراز ملکوں کی خبریں معلوم کرنا، پرستان کی حسین دنیا کا نظارہ کرنا، سالہا سال کے مردہ انسانوں، شہیدوں اور اپنے اسلاف کی روحوں سے ملاقات کر کے دنیا و عالم برزخ کے پوشیدہ حالات کا معلوم کرنا ایسے حالات و واقعات جن کا تصور خواب کی دنیا میں بھی ناممکن ہو، اس آئینہ میں روحانیات کی مدد سے دیکھے اور معلوم کئے جا سکتے ہیں۔

O کسی صاف و شفاف شیشہ پر خوشبودار عطر لگا کر ذیل کی عبارت کو سات مرتبہ تلاوت کر کے آئینہ پر دم کریں۔

پھر دس بارہ سال کے خوبصورت لڑکے یا لڑکی کو کسی پاکیزہ جگہ پر بٹھا کر آئینہ میں دیکھنے کا حکم دیں۔ چند لمحے بعد بچے کو آئینہ میں ایک میدان سا نظر آنے لگے گا جب میدان نظر آئے تو بچے کو پہلے خاکروب پھر ماشکی اور پھر فرش پر آراستہ تخت نظر آئے گا جس پر بادشاہ جنات ایک بزرگ اور روحانی شخص کی روح کے روپ میں حاضر ہوں گے۔ بچہ اس بزرگ کو نہائت سلیقہ سے سلام ا

آداب پیش کرے اور جو سوال دریافت کرنا ہو، بچے کے ذریعہ اس حاضر بزرگ سے دریافت کریں۔ عامل سوال دریافت کرے یا کسی کام کے لئے مدد طلب کریں فوراً تعمیل ہوگی۔

**بسم اللّٰہ لِمَا مَطیثاً رَحِیْمَ بَرحمتهِ العَالی اَنواغَ اَلْوَهاغَ طَیِبَوا بِهَا مَافو خاذاً اَللّٰهم یَسرو سَهل وَلَا تُعَسِرَوالهم لَنَا بِرَوح القدس یلکن له لا اله الا هوولا معبودَ سِوَاهُ یَاشکوت علیٰ ذٰلك النُوت بحق حقك العظام وبحرمته اسمائك الکرام الرَّحْمٰن عَلَمُ القرآن۔**

O ذیل کے طلسماتی عمل کو چند ایک بار تلاوت کر کے ایک آئینہ پر دم کریں اور کسی نابالغ عمر کے بچے کو آئینہ میں دیکھنے کے لئے کہیں آئینہ میں حاضرات آموجود ہوں گے ان سے جو چاہیں دریافت کرلیں۔ اور اپنی مشکلات میں مدد حاصل کریں۔

**بسم اللّٰہ عامَاطه مَالنَا عَلَیك بسم اللّٰہ عاسفته مَاسعته اللّٰہ بسم اللّٰہ هو خالق السمٰء و نَزَلَ مِنَ القرآن بسم اللّٰہ من ورائهم محیط بل هُوَ قرآنَ مَجِیدَ فِی اللوح محفوظ یارفیق بسم اللّٰہ حضارًا مَجیداً۔**

O جو شخص حاضرات سے ملاقات کر کے اپنے حل طلب مسائل میں ان سے امداد لینے کا خواہشمند ہو، وہ غروب آفتاب کے وقت ایک صاف وشفاف آئینہ کو زعفران وکافور اور اسپند کی دھونی دیکر سبز رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر رات کا کچھ حصہ گزر جانے کے بعد ایک تنہا اور پرسکون مکان میں بخور روشن کرے۔ آئینہ کو اپنے سامنے شمالی دیوار میں اس طرح آویزاں کرے کہ اُس

کا چہرہ اور گردن بخوبی نظر آ سکے۔ جنوب کی دیوار پر آئینہ کے عین وسط میں صاف طور پر دیکھا جا سکے۔ شمع روشن کرنے کے بعد آئینہ میں اپنے عکس پر نظر جماتے ہوئے لگاتار ذیل کی عبارت کو تلاوت کر کے آئینہ کی طرف پھونکے آغاز میں عجیب و غریب صورتیں نظر آئیں گی پھر پرشور آوازوں میں حاضرات کی دنیا کے تاجدار یکتانوس فاضل شاہ محمد میمون زنگی تخت پر سوار نمودار ہوں گے۔ اس تخت کو چار قوی ہیکل خوفناک جن اٹھائے ہوئے ہوں گے۔ جب شاہ جنات تخت سے اتر کر عامل کے پاس آئے تو جھک کر مسائل کا حل دریافت کریں۔ عامل جو سوال دریافت کرے گا اور جس کام میں امداد طلب کرے گا حاضرات فوراً اس کا حکم بجا لائیں گے۔

**دیداشِ یَا رَبَّ الرُّوحِ والاجساد درماشِ یارب الجِنِ و الانِسِ عَلَیمَاشِ یا رَبَّ الاَرحمتینَ وَالسَّماء طہارشِ یا رَبَّ اللَّوحِ وَالقَلمِ ارھوشِ یا صَاحِبَ الطُّور وکِتَاب المسطور الوَحَا العجل یا شاہ یکتانوش فاضل شاہ محمد میمون زنگی یا صاحب دار العقولِ والنشور بحق ھلف الاسماء علیك!**



○ تسخیر روحانیت کے لئے پاک وصاف تنہا مقام پر عروج ماہ کے آخری دنوں میں ایک قدم آدم آئینہ کے سامنے اپنے عکس پر نظر مرکوز کرتے ہوئے کامل یکسوئی کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ درج ذیل عمل کو پڑھیں۔ چند روز بعد آئینہ میں روحانیات کا سایہ نظر آئے گا۔ اپنا عمل جاری رکھیں یہاں تک کہ عمل کے آخری روز جب روحانیات ظاہر ہوکر سامنے آجائیں تو عامل ان سے عہد لینے کے لئے بعد حسب منشا کام لے سکتا ہے۔

**عَزَمتُ عَلَیکُم یَا مَعشَرَ الاَروَاحِ الجِنِّ والاِنسِ بَحَقِّ حضرت سلیمان ابن داؤدَ علیہما السلام اَحضَرُوا اَحضَرُوا یَاقَوم الارواحِ حاضر شو بَحَقِّ یاحیی یاقیوم برحمتک یا ارحمَ الراحمین۔**

○ ایک عمدہ صاف وشفاف آئینہ کے عین وسط میں سیاہی سے ایک دائرہ بنائیں اور اس پر خوشبودار عطر گلاب لگائیں۔ اس آئینہ کو میز پر اپنے سامنے رکھ کر یکسوئی کے ساتھ ذیل کی عبارت کو اس قدر تلاوت کریں کہ آئینہ کا سیاہ نشان دھندلا ہوکر میدان بن جائے اس وقت میدان کی طرف پلک جھپکائے بغیر دیکھتے رہیں۔ چند لمحے بعد میدان میں آندھی، طوفان اور بارش کے مناظر پیدا ہوں گے اور پھر فرش اور فرش پر تخت شاہی نظر آئے گا، جس پر شیخ قطب شاہ ایلیا کی روح موجود ہوگی جن سے حل طلب مسائل کے متعلق معلومات حاصل کی جاسکتی ہیں۔

چونکہ یہ عمل سریع الاثر اور موثر ہونے کے اعتبار سے عجیب وغریب حقائق کا حامل ہے۔ چنانچہ زکوٰۃ کی شرط شرط اولین ہے۔ جس کے لئے عروج ماہ کے

کسی نوچندے دن کی نصف شب کو مغرب کی طرف رخ کر کے اس عمل کی عبارت کو چالیس روز تک روزانہ تین سو تین مرتبہ پڑھ کر عمل کے مقام پر ہی سو جائیں۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد عمل قابو میں آ جائے گا۔ سدھ ہونے کے بعد بھی عامل عمل پر مداومت کرتا رہے تاکہ عمل کی قوت تاثیر برقرار رہے۔

عَزَمْتَ عَلَیکم یَا صَاحِبَ العرسِ وَالطوسِ مُرْسِلَ الرَحمته وَمُعطی المَناهج عَزَمْتَ عَلَیکم یَا صَاحِبُ البَحرِ وَالقَوْسِ سَائِرُ الکَرامته وَمُحبط المَعارج بِحَقِّ عَلینوَ طوینثٍ سلجو عمیشٍ هجلیشٍ طرطر قبَاشِ اَجِبْ دعوتی یَا قدّاس قُدوسٍ رَبَّ الملئِکته والرّوح عزمتَ عَلیکم یَا صَاحِبُ العَصرِ وَالصَّوب نَاصِرَ المِیزانِ وَالمَتِینِ یَا هَادِیشٍ زمانوش بِحَقِّ شَهِدَاللّٰهُ اِنّهَ لَا الٰه الّا هُوَ والملٰئکتِه وَاولوٗ العِلم قَائِماً بِالقِسطِ لَا الٰه الّا هُوالعزیز الحکیم برحمتك یا ارحم الراحمین۔



o سونا مکھی، ابابیل کا گوشت اور سرطان نہری کو جلا کر راکھ بنالیں اور اس راکھ میں برادہ دندان فیل، صنوبر و صدف اور مومیائے عسلی کو خوب پیس کر ملائیں اور پھر تمام اشیاء کو تلوں کے تیل میں ملا کر کسی شیشے کی تختی نما لوح پر پھیلا دیں۔ خشک ہونے پر اس مواد میں ایک زبردست چمک پیدا ہو جائے گی۔ اس آئینہ کو گرمی و حرارت سے محفوظ رکھیں۔ جیسے ہی ضرورت کا تصور کر کے چراغ یا بجلی کی مدھم سی روشنی میں اس آئینہ پر نظر جمائیں گے۔ مقصد آئینہ میں آئینہ ہو جائے گا۔ اس آئینہ کی مدد سے نہ صرف گزشتہ ادوار کے حالات

اور زیرِ زمین دفینوں اور مخلوق کے دلوں کے پوشیدہ رازوں کو جانا جا سکتا ہے بلکہ مردہ انسانوں سے بالمشافہ ملاقات بھی کی جا سکتی ہے۔

o ایک رصاص بھر ہدہد کا خون لے کر سایہ میں خشک کریں اور باز کے پر و بال جلا کر ہدہد کے خون میں شامل کر کے سیاہی سی بنالیں۔ گدھ و شاہین جانور کی آنکھیں حاصل کر کے آئینہ پر اس قدر احتیاط سے رگڑیں کہ ان کا عرق نکل آئے ان تمام چیزوں کو یکجان کر کے سنگ سرماہی اور شنگرف کے ساتھ ملا کر حسب ضرورت روغن کنجد کے ساتھ خمیر تیار کر لیں اور مرمری پتھر پر لیپ کر کے خشک کر لیں۔ مقصد کو ذہن میں رکھ کر آئینہ پر نظر جمائیں۔ اسی وقت مقصد حاضر ہوگا۔

o عنبر اشہب۔ عقیق یمانی۔ سنگ چقماق اور اثمد اصفہانی کو جلا کر راکھ بنائیں اور اس راکھ میں عود صلیب کا برادہ شامل کر کے اسے روغن زیت کی مدد سے چکنا کر کے کسی آئینہ پر پھیلا دیں۔ خشک ہونے پر اس میں زبردست قسم کی چمک اور کشش پیدا ہو جائے گی۔ اس آئینہ پر نظر جماتے ہی تمام حال اس میں عیاں ہو جائے گا۔

o زرنیخ احمر۔ چوب مدار۔ سنگ مقناطیس۔ مومیائے ذہبی۔ تمام اجزاء کو ہموزن جمع کر کے سفوف بنائیں پھر موئے موش و گربہ سیاہ جلا کر راکھ بنا کر اس سفوف میں شامل کریں۔ اس سفوف کو خون زاغ سفید میں کھرل کر کے خشک کریں اور پھر اس سفوف کو روغن کنجد میں ملا کر کسی آئینہ نما لوح پر لیپ کریں پھر اس آئینہ کو کسی پرسکون پاکیزہ مکان میں لٹکاتے ہوئے ایک معاون کی موجودگی میں سندرس، گلنار، زعفران دمشک، گل حسا، صندل ولوبان اور عود قماری کا دخنہ سلگائیں اور اس عبارت عمل کو طریقہ سلب روح کے مطابق ایک ہی سانس میں تلاوت کر کے اپنے سامنے آویزاں آئینہ میں پلک

جھپکائے بغیر دیکھیں۔ چند ہی ساعت میں آئینہ سے آپ کا اپنا سایہ غائب ہو کر ایک دوسرا جسم آ موجود ہوگا۔ یہ حاضر روح آپ کی اپنی روح سیلانی ہے۔ جو ہر قسم کی معلومات اور حل طلب مسائل کے لئے ہر حکم کے بجالانے کی پابند ہے۔ معاون آدمی روح سے معلومات کے بعد عامل کا جسم آزاد کر دینے کا حکم دے۔ جس کے ساتھ ہی روح عامل کا جسم خالی کر دیگی۔

**یَاشَمشَخَالٍ یَاطَمْهَیطَالٍ طَالٍ یَا جَعطَیطَالٍ یَلوَعَطمَطیَالٍ یَالخَمصَطَالٍ یَاصَاحِبَ العَلَمِ الاَقوَامِ وَالمُحَالِ الاَفخَمِ اَنْ تَسمَعُوا وَاَطِیعُوا وَتُجِیبُوا الدَّاعِی وَتَسمَعُوا قَولِی وَبَلِّغُوا مَا اُرِیدُلی وَاَمَّا اُرِیدُ کَیفَ مَا اُرِیدُ وَتُفَهِم مَا اَرَدتُ مِن الاَفعَالِ۔**

O منگل یا ہفتہ کی شب جب ہندو مردہ کو جلا کر واپس چلے جائیں تو اپنے ساتھ شراب کی بوتل لے کر مرگھٹ میں جائیں اور مردے کی شمشان سے جلی ہوئی راکھ لے کر شراب کی بوتل میں ڈال لیں اور اسی جگہ پر حصار باندھ کر طلوع آفتاب سے قبل ذیل کے عمل کو تین ہزار بار پڑھ کر بوتل میں موجود مواد پر دم کریں عمل سدھ ہو جائے گا۔ پھر شراب ملی راکھ کو خون خرگوش میں اتنا کھرل کریں کہ تمام مواد سیاہی کی مائل ہو جائے۔ پھر جب بھی حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہو اس سیاہی کے چند قطرے روغن گل میں ملا کر کسی صاف و شفاف آئینہ پر پھیلا دیں اور عبارت کو سات بار پڑھ کر آئینہ پر دم کریں۔ آئینہ میں حاضرات کا مشاہدہ کریں اور اپنے مسائل حل کروائیں۔

**هرصاسلسکا یبدایعیدا اصمدًا۔**

# طلسماتی سُرمے

○ عروج ماہ کے کسی اتوار کو غروب آفتاب سے قبل سیاہ صحرائی خرگوش کو پکڑ کر اس انداز سے ذبح کریں کہ ذبح کرتے وقت اس پر تمہارا سایہ نہ پڑے، خرگوش کو ذبح کرنے کے بعد جو خون حاصل ہو اس میں روغن زیتون شامل کر کے چراغ میں روئی کی بتی بنا کر جلائیں اور اس طرح جو کاجل تیار ہو اسے اپنے پاس محفوظ کر لیں۔ اس کاجل کو آنکھ میں لگائیں چاروں طرف حاضرات و روحانیات اور اپنے ہمزاد کو موجود پائیں گے۔

○ جو شخص حاضرات و ہمزاد کا مشاہدہ کرنا چاہے تو عروج ماہ میں شب پنج شنبہ کو زحل و عطارد کے اوقات تثلیث میں گربہ سیاہ کو سرخ رنگ کے تانبے کے تیز آلہ کے ساتھ کسی تانبہ کے برتن میں ذبح کرے۔ اس طرح جو خون حاصل ہو اس میں گربہ کا دل، چربی اور دونوں آنکھیں ملا کر تمام اجزاء کو خوب پیسے۔ یہاں تک کہ تمام خون جذب اور خشک ہو جائے پھر مرہم کے برابر وزن روغن بلسان شامل کر کے کسی تانبے کے برتن میں ڈال کر اس کا منہ بند کر دے اور گل حکمت کر کے آگ پر رکھ دے۔ جب تمام مواد جل کر راکھ ہو جائے تو اس کاجل کو محفوظ کر لیا جائے۔ جب حاضرات و ہمزاد کا مشاہدہ کرنا چاہیں تو رات کے وقت درج ذیل بخور کو تیز تر روشن کر کے حاضرین کی آنکھوں میں کاجل لگا دے، جو شخص بھی بخور کا جل استعمال کرے گا بخور کے دھوئیں کے تاریک بادلوں میں اپنے حاضرات و ہمزاد کا مشاہدہ کرے گا۔ بخور یہ ہے۔
ایلوا زرد۔ سیاہ مرچ۔ سنگ مقناطیس۔ کنجد سیاہ۔ زعفران، عود قماری، گل سرس

○ غروب آفتاب کے وقت مار سیاہ حاصل کر کے اتوار کے دن اس کے گلے میں

ریشمی پھندا ڈال کر اس طرح ہلاک کیا جائے کہ اُس کا سر زخمی نہ ہونے پائے۔ پھر اس کے منہ میں حسب ضرورت سرمہ سیاہ کی ڈلی رکھ کر مضبوطی سے باندھ دیں اور مٹی کے کوزہ میں پورا سانپ ڈال کر اسے سرپوش سے بند کر دیں اور نہایت ہی مضبوطی سے گل حکمت کر کے رات کے وقت چوراہے میں دفن کر دیں چالیس روز کے بعد برتن کو نکال لائیں اور سرمہ کو 21 یوم تک لگاتار کھرل میں خوب باریک پیس کر مثل غبار بنا دیں۔ طلسماتی سرمہ تیار ہے۔ اس سرمہ کو جو شخص استعمال کر کے حاضرین کے سامنے جائے گا حاضرین کی جماعت اس کے تابع فرمان بن جائے گی۔

o عروج ماہ میں بروز منگل یا اتوار ساعت زہرہ و مشتری میں غروب آفتاب کے بعد یا طلوع آفتاب سے قبل کسی پرانے قبرستان یا مڑی مسان میں انسانی کھوپڑی میں گائے کا گھی یا چنبیلی کا تیل ڈال کر ہدہد جانور کی زبان کو روئی میں لپیٹ کر اس کا کاجل تیار کریں۔ اس کاجل کو لگا کر جو شخص کسی دشمن کے سامنے جائے گا تو دشمن عاشق صادق بن جائے گا۔ ظالم حاکم عجز و انکساری سے پیش آئے گا۔ اور مہ جمال پیکر حسن آپ کی محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

o باز کا پتہ سایہ میں خشک کر کے باریک پیسیں اور باز ہی کے خون میں ملا کر روئی سے اس کی بتی تیار کر کے کالی کے نئے چراغ میں جلا کر اس کا کاجل تیار کریں۔ اس کاجل کو جو شخص اپنی آنکھ میں لگا کر کسی محبوب دلربا سے ملاقات کرے گا۔ ہزار جان سے فدا ہو جائے گا۔

o کرگس، ہدہد، غراب اور ربط سیاہ ان سب کی آنکھیں اور بکری کا پتہ سایہ میں خشک کر کے باریک پیس کر شہد تازہ کے ہمراہ تانبے کے برتن میں رکھ کر آگ پر جلا دیں۔ جب تمام چیزیں جل کر راکھ ہو جائیں تو باریک پیس لیں۔ اس کاجل کو بطور سرمہ آنکھ میں لگانے سے عجائبات کا مشاہدہ ہوگا۔

O کسی انسان کے دل کا بھید جاننے کے لئے چمگادڑ کو اتوار کے روز سے غروب آفتاب کے بعد کسی تنہا مکان میں متواتر تین اتوار گوگل کی دھونی دیں۔ عمل کے آخری دن اُسے سرسوں کے تیل میں جلا کر ہاون دستہ میں خوب کوٹ کر مرہم بنالیں اور اس مرہم کو تانبے کے برتن میں محفوظ کرلیں۔ رتی بھر مرہم داہنے ہاتھ پر مل کر سوئے ہوئے آدمی کے دل پر رکھ کر جو بھی دریافت کریں گے وہ شخص تمام حالات بیان کردے گا۔





O سیاہ رنگ کی جنگلی بلی کو آبادی سے دور کسی تنگ و تاریک مکان میں بند کر کے اس کو تین روز تک بھوکا رکھیں۔ چوتھے روز اُسے جس قدر بھی ممکن ہو سکے کسی مضبوط رسی سے باندھ کر مکان میں بلند جگہ پر الٹا کر لٹکادیں اور اُسکے منہ سے نکلنے والے مواد کو تانبے کے قلعی دار برتن میں جمع کرلیں۔ پھر اس روغن کو السی کے کپڑے کی بتی بنا کر چراغ میں جلائیں۔ اس کاجل کو آنکھ میں لگا کر روحانیات و جنات و عجائبات و اسرار اور پوشیدہ خزائن و دفائن کا مشاہدہ کیا جاسکتا ہے۔

○ مخفی مخلوقات کو حاضر کرنے کے لیے پہلے ایک سیاہ رنگ کی جنگلی بلی قفس میں بند کر دیں۔ پھر کسی تنہا پرسکون بالکل تاریک مکان میں ایک مضبوط قسم کا قد آدم آئینہ لے کر مکان کی کسی دیوار کے ساتھ آویزاں کر دیں اور ایک پہر رات گزر جانے کے بعد گربہ کو پنجرے سے نکال کر کسی زنجیر کے ساتھ مضبوطی کے ساتھ جکڑ دیں پھر اسے آئینہ کے سامنے اس طرح بٹھائیں کہ اس کی آنکھیں آئینہ میں اس کے اپنے عکس پر گڑھی ہوئی ہوں۔ پھر گربہ کا حصار کر کے مکمل یکسوئی کے ساتھ ذیل کے عمل کو تین سو پچیس مرتبہ کی تعداد میں پڑھیں اور نیم بے ہوش گربہ کو دوبارہ پنجرے میں بند کر دیں۔

ساتویں روز گربہ کو پنجرہ سے نکال کر بالکل آزاد حالت میں آئینہ کے سامنے بٹھائیں اور چالیس روز کا عمل پورا کریں اس دوران بلی کو شراب ملا دودھ پلائیں۔ عمل کے آخری روز یہ آمیزہ جس قدر ممکن ہو سکے پلا کر متذکرہ عبارت کا جاپ کریں۔ گربہ بے چینی اور پریشانی کا اظہار کرے گی اور غصہ میں آئینہ میں اپنے عکس پر حملہ آور ہو گی پھر اس کا پیٹ پھول کر اچانک پھٹ جائے گا اور وہ مر جائے گی۔ گربہ کی دونوں آنکھیں نکال کر اصفہانی سرمہ کے ساتھ باریک پیس کر محفوظ کر لیں۔ آیات عمل کے ساتھ جب اس سرمہ کو آنکھوں میں لگائیں گے سامنے جنات وحاضرات اور روحانیات کی مخفی مخلوقات کا ایک جہاں آباد ہوگا۔ جو آپ کے ہر مشکل کام کو پورا کرنے کی طاقت رکھتی ہو گی۔

**یاصاحبُ الدُو سالیَا دُوسًا موخرسًا اجب یا موسالیَا مواسًا احیابه الدابته وما ورابه میتًا اذابه وداعوابها میلمُو یُوحًا یُوحًا کلاغوکلموسیٰ کلاهما ما یراه وادعوك من الاحوال الغریبته ان**

ینظر بہا خلق الظاہریتہ والمخفیات بحق
حاداموخاثاً غیاثاً غوثاً



- سورج گرہن کے دن سورج نکلنے سے لے کر گرہن ختم ہونے تک حسب ذیل عمل کو پڑھیں عمل سدھ ہو جائے گا۔ پھر نوچندی اتوار کو کسی سعید ساعت میں ہدہد کو ذبح کریں اور اس طرح جس قدر خون حاصل ہو اس میں اسی مقدار کے مطابق اپنا خون فصد شامل کرلیں اس کے بعد مٹی کے نئے چراغ میں اس خون کو روغن چنبیلی کے ساتھ حل کر کے نئی کپاس کی روئی کی بتی بنا کر جلائیں اس طرح تیار شدہ کاجل پر ایک سو ایک بار جاپ کر کے آنکھوں میں لگا کر جس پتھر دل ناقابل حصول مطلوب کی طرف ایک نظر اٹھا کر دیکھیں گے فریفتہ ہوگا اور تمام زندگی غلام بے دام بن کر گزار دے گا۔

**کـلكـظ واكـظ كـلكـيظ ظك ظكا كوظاً ظاكَ ظوكاً كيظً ظيكَ كظوكَ كُزكظ۔**

- پارچہ حیض مطلوب کو لے کر شیر زاغل میں تر کر کے خشک کرلیں پھر روغن کنجد میں تر کر کے بطور فلیتہ کے بنائیں اور کاسہ سر آدمی میں اس کو جلا کر کاجل بنا لیں بوقت ضرورت آنکھ میں ڈالیں اور عجائبات کا مشاہدہ کریں۔
- بروز اتوار سگ سیاہ کو سیاہ تل کھلائیں اور اس کی چربی سے تیل نکال کر مردہ کی کھوپڑی میں کاجل حاصل کریں اس کاجل کو جو شخص اپنی آنکھوں میں لگائے گا وہ تمام لوگوں کی نظروں سے غائب رہے گا۔
- اتوار کے روز چمگادڑ پکڑ کر اس کو سات اتوار گوگل کی دھوپ دیں ساتویں اتوار بوقت دوپہر برہنہ ہو کر اسے ذبح کر کے اس کے خون اور لاجونتی کے رس سے روئی تر کر کے بتی بنائیں اور تانبے کے چراغ میں روغن مالکنگنی ڈال کر اس کا کاجل نکالیں یہ کاجل جب بھی اپنی ہتھیلی پر لگا کر کسی عورت کو دکھا کر ہتھیلی بند کریں گے اس عورت کے پستان غائب جائیں گے اور کھولنے پر بدستور نظر آئیں گے۔



○ بروز سنیچر نو چندا پارچہ نین سکھ چار گرہ لے کر بوقت شب برہنہ ہو کر جنگل میں جائے اور لاجونتی کے درخت کے پتے توڑ کر ان پتوں میں اس کپڑے کو یہ کہتے ہوئے تر کرے کہ "مائی لاجونتی میں تجھ کو واسطے کام اپنے کے لیے جاتا ہوں۔ تو گورو گورکھ ناتھ کے واسطے میرے کام میں مدد کیجو"۔ پارچہ تر کرنے کے بعد لاجونتی کے درخت کو دھونی گوگل کی دیں اور پارچہ کو سایہ میں خشک کرلیں۔ بروز اتوار ایک تولہ گڑ ہمراہ لے کر مرگھٹ میں جائیں اور مرگھٹ کو دعوت دیں۔ "بھائی مسان تم کو مائی لاجونتی نے بلوایا ہے تم شام کو ضرور میرے گھر آؤ" پھر شام کو ایک آدمی کی کھوپڑی کے ساتھ برہنہ حالت میں مرگھٹ میں جا کر ایک حلقہ اپنے گرد کھینچ کر اس میں چند برگ سبز کیلہ کے اور کچھ پھول خوشبودار رکھیں۔ لوبان کی دھونی دیں اور کچھ لونگ جائفل گھی میں ملا کر آگ میں ڈالیں اور ایک چولہا مٹی پر وہ کھوپڑی رکھ کر ایک کورے مٹی کے چراغ میں کپڑے کی بتی بنا کر روغن چنبیلی سے بھر کر روشن کریں اور یہ عمل شروع کریں جس وقت تک کاجل تیار نہ ہو جائے تب تک بلا تعداد یہ عمل

پڑھتے رہیں۔

**عمل جوگی میں آیا تیرے لاگ تو آیا میرے پاس**
**انجنی کے بھوت تجھے رام چند کی دُھائی ھے۔**

جس وقت کا جل پورا ہو جائے تو اس کھوپڑی کو اٹھا لائیں اور حفاظت میں رکھیں جس کو مطیع کرنے کی ضرورت ہو ایک سلائی اپنی آنکھ میں لگا کر اس شخص کے سامنے جائیں۔ فوراً مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ جو مانگے گا وہ مل جائے گا۔ بہت مجرب عمل ہے۔





○ بروز پنجشنبہ نوچندی کو ۲۱ یوم تک عصر کے وقت شروع کر کے اور نماز مغرب تک ختم کریں اور سرمہ پر دم کریں۔ پھر اس سرمہ کو عرق گلاب میں حل کریں اور بوقت پیسنے کے اس سرمہ پر بلاتعداد اس آیت کو پڑھیں بعد تیار ہونے اس سرمہ کو اپنی آنکھوں میں لگا کر حاکم کے سامنے جائیں یا معشوق کے سامنے جائیں عزت و آبرو ہوگی اسم اعظم یہ ہے:

**فکشفنا عنک غطاءک فبصرک الیوم حدید ط یا ودود**

# آسیبی امراض کی تشخیص کے عملیات

یہ معلوم کرنے کے لئے کہ مرض کا سبب جسمانی ہے یا آسیبی وسفلی؟ درج ذیل طریقے معروف ہیں۔

○ مریض کے دونوں ہاتھوں میں سرخ رنگ کا کوئی سامناسب کپڑا دے دیں اور ذیل کے طلسماتی عمل کو درود پاک کے ساتھ مسلسل تلاوت کر کے مریض پر دم کریں۔ عمل کے دوران اگر مریض کے کپڑے سے آگ کے شعلے بلند ہونے لگیں تو مرض کا سبب سفلی عملیات کے اثرات ہیں اور اگر مریض صرف لرزہ میں رہے تو مرض کا سبب جسمانی ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيكُم يَا صَاحِبَ الجِنِّ والانسِ يَا دَافِعَ السِّحرِ وَالعَينِ يَا بُرهَانُ الكَبَدِ وَالعِرَاجِ يَا سَائِرَ الحُكمِ المُمَابِقَتهِ اَخبِرنِي يَا نُوالسَّمٰوٰتِ والارضِ يَا مَالِكَ المُلكِ وَالمَلَكُوتِ هَلجَمتَ طَرفَبَاشٍ عَلمَطَشٍ يَا كَافِرَ الذُّنُوبِ وَالسَّيِّئَاتِ يَا اَفنَى الدُّهُورِ وَالنِّشَاطِ جَلمَدهُوتِ تُرفُوطُوثُ هَل عَيُوشٍ يَا دَافِعَ الظّلِّ وَالحُرُورِ حُرِّقَت اَوبَا بَكَت بِمَا سُلِّطَت عَلَى العَبدِ يَا زَارَ بِيشٍ بِعِزَّةِ وَالعُدلِيتِ ضُبحَايَا جَمِيعُ الجِنَّانِ وَالشُّرُورِ ○

○ مریض کے ہاتھ میں ایک صاف وسفید کاغذ دے کر اُسے غور سے دیکھنے کا پابند کریں اور خود حصار باندھ کر ذیل کے اسمائے رفیق تلاوت کریں کاغذ پر خود بخود مریض کا مرض اور اس کی تمام تفصیل درج ہو جائے گی۔

عَزَمْتُ عَلَيكُمْ اَيُّهَا المَلِكُ الرَّفِيقُ وَ مُرسَلُ الشَّفِيقُ بِحَقِّ وَالِيشٍ هَادُوشٍ دَامَانُوشٍ سَمِيدَاشٍ عُزِمَت

عَلَیکُم اَیھَّا السَّیِد الطَاھِرَ اَنقٰی بَحق اَبدیُوش اَنذَرَیُوشِ اَرَوشِ طَلیوِش اجَب یَا طاھرَ نَمیلِاً" اَبرِھّلاَ وَمَھلاً رَبّ القَوَیّ اَلعَلیّ اَلعظیم اُجیبُواَیّھَاَ الاَرَوَاحَ النّوُرَانیّتَہُ مِمّا سَمیتّہَ لکُم فی ھٰذہِ السَّاعَتہِ مِن جَلب اَینمَا تَکُونُوَیاتِ بکُم اَللّٰہُ جَمیعًا ان اللہ علٰیُ کلَ شئی قَدیرَ وَھُوَ علی جمعھم اذا یَشَاء قَدِیرَ وَافعَلو مَااَمرِ کُم یَاقوم اَلجِنّ والشیاطِین استَنار کُلّ شئی من شَرما جَمیعًا یُنزِلَ مِنَ السَمَاَء اَوفی بُطُونَ الاَرضِ العجلَ العجلِ السَّاعَتہ بَحقِّ ما تلوتہ عَلیکم من ھٰذہِ الاِسمَاء الشَریفتہ۔

اس عمل کے لئے حصار باندھنا نہایت ضروری ہے آیات حصار یہ ہیں۔

عَزَمتُ عَلَیکم برب جبرائیلَ و میکائیلَ اسرافیلَ عَزرائیل اَصحَنَا الذِی جَعلَ العرش۔ عَزَمتُ عَلیکمُ بِاَلذِی اَھیَاب اِذھَب اَمیۃٌ عیسٰیٰ اَبن مَریَم وَایُدہَ بِرُوح القدس۔ عَزمت عَلیکم بخَاتَمِ سلیمان ابنِ داؤد علیھما السلام وسَخّرلَہ الرّیاحَ والجنّ والشیاطینَ سَرِیحاً۔

○ نظر بند کا اثر معلوم کرنے کے لئے ایک عدد بیضہ مرغ لے کر اس پر ذیل کی عبارت تحریر کر کے خشک دھنیا کی دھونی دیں اور سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر انڈے کو توڑ ڈالیں۔ اگر نظر بد ہوگی تو انڈے میں تازہ خون نظر آئے گا اور اگر اس خون سے مریض کی پیشانی پر نشان لگا دیا جائے تو نظر بد کا اثر زائل ہو جائے گا۔

لَمشَلَخَ مَھعَلش مَعَلشَلخَ بجَمیِلمشِ مَعلشَلخِ

بجمتملش مجصلمش ملكخ مصطنبلخ
مصطهليشخ معلعصلص معلصط سطتوا ايتهوا
هيال العجل يكعلهونيغا الخيرهبال العجل
الوما الساعتة اللعنتة الشيطان الرجيم بما
بكاد النظر والعين العامل۔

(۴) کسی پرسکون پاک و پاکیزہ مکان میں مریض کو اپنے سامنے بٹھالیں اور صندل و کافور اور لوبان واسپند کا خوشبودار دخنہ جلائیں۔ مریض معطر لباس سے خود کو ڈھانپ کر آنکھیں بند کرلے۔ عامل خود ذیل کی عبارت کو چند ایک بار تلاوت کر کے مریض پر دم کریں۔ جسمانی مرض میں مریض خاموش رہے گا جبکہ مرض کے آسیبی و سحری ہونے کی صورت میں آسیب و سحر آموجود ہوگا۔

نمادیش هولا یاتمائیل الاربعته بحق کشکائیل
فی السبر اولبلاء النار وفی رعوت الانله استملا
فی البحور البهل احضرولی بما ان تواکلو
یاصوار الناظرة والاجسام الباهرة اخرجوا من
السجن لظلمت الی النور الشمسیته ویطرنی جو
السماء واخبروالی ما اوحیتم من الملئکته
المقربین و الارواح المعظمین بحق المعبود الذی
یمحوالله ما یشاء ویثبت وعنده ام الکتاب
یانمائیل یا طنطائیل یا جفتائیل یا سلفائیل فی
هذه الدائرة تنزل الملئکته والروح فیها باذن
ربهم من کل امر سلام هی حتی مطلع الفجر۔
تظلع علی النیات وسلطوا علی قلوب لسنات من
شر الوسواس الخناس یافبانیهم کهعشابش
لالهواریظ من القوم الخابرین۔ط

○ نیلے یا سرخ سوت کے سات عدد تار یکجا کر کے مریض کے سر کے بالوں سے پاؤں کے انگوٹھے تک ناپیں اور اس دھاگہ پر سات مرتبہ یہ عزیمت پڑھ کر دوبارہ ناپیں۔ مرض کے روحانی ہونے کی صورت میں یہ دھاگہ ایک بالشت تک بڑھ جائے گا۔ اس زائد حصہ کو کاٹ کر اس عمل کو جتنی بار دہرایا جائے گا۔ ہر بار دھاگہ میں اضافہ ہوتا رہے گا۔

بِسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم عزّمتُ علیکم یا معشرِ الجنّ وَ الانسِ وَالارواحِ وَالوسواسِ الخنّاسِ مِنْ کُنوزِ المَلكِ بحقّ میمون زنگی وبحق میمون حبشی اُخرج الجنّ والجنّی واُخرج مِن کل مکانٍ یا قوقل توقلانَ وَیلهرقل هرقلان یا عجوز اُمّ الصّبیان خذ هذہٖ بحقّ تورته موسیٰ و بحقّ انجیل عیسیٰ و بحقّ زبور داؤد و بحق فرقان حضرت محمد صلی اللّٰہ علیه وآلہٖ وسلّم۔

○ پاک و پاکیزہ مکان میں حصار باندھ کر کف دریا، گل سرس، عود قماری، اسپند، لوبان ایلوا زرد، افیون وزعفران کی دھونی میں ذیل کے اسمائے روحانیہ کو تلاوت کر کے مریض پر دم کریں۔ کچھ ہی دیر بعد مریض کے سر پر بوجھ، اعصاب میں تشنج، آنکھوں میں غیر معمولی سرخی اور جسم میں لرزہ کی سی کیفیت طاری ہو جائے گی۔ اس وقت جادو وآسیب سے مناسب شرائط تجویز کر کے چلے جانے کا حکم دینا چاہئے۔

بِسم اللّٰہِ الرّحمٰن الرّحیم اَیْ کَنُوش اَرْکنُوشِ اَرَہْ شَش عَط یَیطسَفنج یا مَططَرُرونَ فَریا لِسینُونَ مَاوَمَا سُومَا طیقسَالوسِ خَبطُوس مَسفیقَس مَسَامَعُوشِ نَطیفکِش لَطیفَوُشِ هذا هذا وَمَلکُنتَ

بِجَانِبِ الْغَربی اِذَا قَضَیْنَا اِلیٰ مُوسیٰ الاَمرَ وَمَا
کُنتَ مِنَ الشَاهِدِینَ اُخرِجْ بِقُدرَةِ اللّٰہِ مِنهَا وَبِعِزَّةِ
اللّٰہِ رَبِّ العَالَمِینَ اُخرِجْ مِنهَا وَالاَ کُنتَ مِنَ
المَسجُونِینَ اُخرِجْ مِنهَا کَمَا یَکُونُ لکَ اَن تَتَکَبَّرَ
فِیهَا فَاخرُجْ اِنکَ مِنَ الصَاغِرِینَ اُخرِجْ مِنهَا مَذمُومًا
مَدحُورًا مَلعُونًا کَمَا لَعَنَّا اَصحَابَ السَّبتِ وَکَانَ اللّٰہ
اَمرًا مَفعُولًا اُخرِجْ یَاازوی المَخرُونُ اُخرِجْ
یَاسُوراً یَا سُوراً سُوریاً بِالاسمِ المَخزُونِ یَا
طَطرُونُ طَرعُونُ مَرَاعُونُ تبارکَ اللّٰہُ اَحسَنُ
الخَالِقِینَ اَهیًا شَرَاهِیًا قَیُّومُ بِالاسمِ المَکتُوبِ عَلیٰ
جَبهَتِهِ اِسرَافِیلَ اُطرُدُو مِنْ صَاحِبِ هذَا الکِتَابِ
کُلَّ جِنِّیٍّ جِنِّیَّةٍ وَ شَیطَانٍ وَ شَیطَانَةٍ تَابِعٍ وَ
تَابِعَةٍ وَسَاحِرٍ وَسَاحِرَةٍ وَغُولٍ وَغُولَةٍ وَکُلَّ
مُتَعَبِّثٍ وَعَابِثٍ یَعبَثُ بِابنِ آدمَ ولاحول ولاقوة
الا باللّٰہ العلی العظیم وصلی اللّٰہ علی محمد وآله
الطیبین الطاهرین المعصومین۔

○ نظر بد کی پہچان کے لئے ذیل کی عزیمت کو پانی پر سات دفعہ پڑھ کر دم کریں اور پانی منہ میں ڈال کر اس سے کلی کر کے پانی کو کسی صاف برتن میں الٹ دیں۔ اگر اس پانی میں کوئی خوفناک شکل وصورت دکھائی دے سمجھ لینا چاہیے کہ نظر بند کا اثر ہے۔ یا پھر زاج سفید یا سمندر جھاگ کا ٹکڑا لے کر اس عزیمت کو سات بار پڑھ کر اپنے تمام جسم پر سے اتار کر دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈال دیں۔ نظر بند ہونے کی صورت میں زاج یا سمندر جھاگ جل کر انسانی شکل وشباہت میں تبدیل ہوجائے گی۔

**عزمت علیك إن أردبت یا عین الغابنته بحق نوحتفك جتلك واخرجت من حجر یا بس او شهاب ثاقب حبیس حابس فیما لك ملیق بها فار جع البصر هل تری من فطور ثم ارجع البصر کرتین ینقلب الیك البصر خاشئاً و هو حسیر۔**

o سحر و جادو کی تشخیص کے لئے ذیل کے اسماء کو سات بار تلاوت کر کے مریض کے منہ میں پھونکیں اور سات بار تلاوت کر کے اس کے دونوں کانوں، ناک کے نتھنوں، دونوں آنکھوں اور اسی طرح سات بار اس کے دل پر پھونکیں۔ اور سات بار ہی پانی پر دم کر کے پلائیں۔ سحر جادو کا اثر ہونے کی صورت میں پانی کے حلق سے نیچے اترتے ہی مریض پر غشی طاری ہو جائے گی۔ مریض کے جسم پر اسمائے عمل پڑھ کر پھونکتے رہیں کچھ ہی دیر بعد مریض کو قے آنا شروع ہو جائے گی۔ قے کا پانی گرم جھاگ دار اور غبار نما ہونے کے علاوہ اس پانی میں خون کے منجمد ٹکڑے جلی ہوئی راکھ کے ذرات، بوسیدہ اور پھٹے پرانے کاغذات کی صورت میں تعویذات اور غلیظ و مکروہ قسم کا مواد نظر آئے گا۔ مسحور اس وقت تک قے کرتا رہے گا جب تک کہ سحر جادو کا تمام اثر ختم نہیں ہو جاتا۔

**أیلتعلوا کلمتہ هیلنوا مجانو عظیمتہ وینوابها السحر الکلیتہ والجزیتہ وامد فی من العین والبلاء تروسا تکرابما یلووق اعوذ مسیمنا مهیمنا فی الارض والسمآء بحق انه من سلیمان وانه بسم اللہ الرحمن الرحیم الوحا العجل الساعتہ۔**

o یہ جاننے کے لئے مریض کا مرض قدرتی ہے یا سحری و سفلی؟ تو درج ذیل کلمات کو سات دفعہ تلاوت کر کے مریض کے دائیں ہاتھ کے ناخن پر پھونکیں

اور ناخن پر سیاہی لگا کر مریض کو حکم دیں کہ وہ کسی صاف کاغذ پر انگوٹھے کو لگائے۔ مریض پر سحری وسفلی اثرات ہونے کی صورت میں ساحر کی تصویر واضح طور پر ابھری ہوئی نظر آئے گی۔ انگوٹھے کے نشان سے ابھرنے والی اس طلسمی تصویر کی کیمرہ کی مدد سے زیادہ واضح تصویر اتاری جاسکتی ہے۔

**ھم وطم سُورۃً قُل جیا جم نم حنطم۔**

○ مریض کی آنکھوں میں غور سے جھانک کر دیکھا جائے تو مسحور کی آنکھیں پھٹی پھٹی خمار سے بھری ہوئی اور خوف کے زیر اثر دہشت ناک دکھائی دیتی ہیں۔ ایسا مریض ہر وقت اداس، پریشان، تھکا ماندہ، مضطرب و بے چین، وہمی، شکی مزاج اور چڑچڑی طبیعت کا مالک بن جاتا ہے اور اسے ہر وقت یہ سوچ رہتی ہے کہ کہیں اس کے کھانے پینے کی چیزوں میں اس کی ہلاکت کے لئے کوئی زہر وغیرہ نہ ملا دیا گیا ہو۔

سحر زدہ پر ذیل کے کلمات کو پانی پر چار مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلائے جائیں تو سحر زدہ ہونے کی صورت میں وہ پانی سخت قسم کا کڑوا ہو جائے گا سحر زدہ مریض پینے سے انکار کر دے گا۔

**فھوا تھوا یھوا تھواحیا جزم تیا خربا السحر والوسواس مھا طوت تھافوت قرمزتروتا ایا جنود الجن والشیاطین هریرا قریزا سویرا**

○ سحر زدہ شخص کو اپنے سامنے بٹھا کر ذیل کے کلمات کو 21 اکیس 21 اکیس مرتبہ تلاوت کر کے اس کے دونوں کانوں میں دائیں سے بائیں بالترتیب پھونکیں مریض کے سحری اور جادوئی اثرات کے زیر اثر ہونے کی صورت میں مریض پر عمل کے وقت عارضی ووقتی غنودگی طاری ہو جائے گی اور اس کی آنکھیں خود بخود بند ہونے لگیں گی۔ آسیبی اثر ہونے کی صورت میں یہی کلمات عمل کو

کسی سفید کاغذ پر تحریر کر کے تعویذ کی صورت میں لپیٹ کر مریض کو دیں کہ وہ اسے اپنی داڑھوں کے نیچے رکھ کر دبائے۔ جونہی مریض ایسا کرے گا تو اس پر اس کا ایذا دہندہ فوری طور پر اس پر آ حاضر ہوگا یہ عمل سحر و جادو کی تشخیص اور سحر و جادو کے ذریعے مسلط آسیب و جن کی تشخیص کے لئے مختص ہے۔

عمل کے یہ کلمات درحقیقت قوم جنات کے تین عظیم المرتبت فرمانرواؤں کے ناموں کے علاوہ ملائکہ رحمت کے اسمائے کریمہ اور شریفہ بھی ہیں۔ صہاصا عبرانی کلمہ اور ملک ابر سحاب کا نام ہے۔ عربی میں ان کے لئے اسمٰعیل آتا ہے۔ قماصا دریاؤں وسمندروں پر مقرر ملک مقرب کا نام ہے، عربی زبان میں اس کا ترجمہ کیا جائے تو سرفائیل آتا ہے تیسرا اسم مہاصا ہے۔ عبرانی کے اس کلمہ کے مطابق عربی میں سوطائیل ہے۔ چونکہ قوم جنات کے سرداروں کے اسماء مذکورہ بالا ملائکہ کے اسمائے موسوم ہیں۔ شاید اسی اعتبار سے جنات کے ان سرداروں کو ابر و بار، پانی اور باغات وغیرہ کے مقامات و اوقات کے سلسلہ کے جنات کا سربراہ مقرر کیا گیا ہے۔



## صہاصا قہاسا مہاصا

تشخیص کے اس عمل سے کام لینا ہو تو اس سلسلہ کی ترتیب کردہ اسمائے ملائکہ و جنات کی عبارت اس طرح ہے۔

انوصا صائیل و اسمع قذاتی ایا قہاصائیل
وانصر لرجانتی بناقہاصائیل واشف لذاتی
وعلیکم تحیۃ وسلام بارک اللہ فیکم و علیکم یا
ملائکۃ المقربون بنصرۃ اللہ العزیز الحمید یا ایا
ایا هیا موهیا

○ یہ جاننے کے لئے کہ مریض آسیبی وجناتی اثرات کے زیر اثر ہے تو اسے بوقت چاشت ننگے سر اور پاؤں سورج کی طرف منہ کر کے چمکتے ہوئے سورج کے ہالہ میں دیکھنے کا حکم دے کر اس کے پس پشت کھڑے ہو کر ذیل کے کلمات وحروف کو پڑھیں اگر مریض آسیبی وجناتی خلل کے زیر اثر ہو گا تو اسی لمحہ چکرا کر منہ کے بل زمین پر گر پڑیگا۔

جب مریض عمل کے زیر اثر سورج کی طرف دیکھتے ہوئے گر پڑے تو عامل دوزانو ہو کر تشہید کی حالت میں بیٹھے اور اسمائے عمل کو بلاتعین تعداد تلاوت کرتا رہے مریض کچھ ہی دیر بعد خود بخود پرسکون ہو کر ہوش میں آجائے گا۔

عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ سب سے پہلے عمل کی تسخیر کے لئے ترک حیوانات جمالی وجلالی کی پابندیوں کے ساتھ ایک چلہ میں ستر ہزار کی مقررہ و معینہ تعداد کے مطابق پڑھے۔ عمل کی تسخیر کے بعد بھی عمل کے اسماء وکلمات کو مداومت کے طور پر عامل جس قدر چاہے ایک تعداد مقرر کر کے روزانہ پڑھتا رہے۔ جس سے نہ صرف قوت تاثیر برقرار رہے گی بلکہ اس میں اضافہ بھی ہوتا رہے گا۔ عبارت عمل یہ ہے۔

عزمت علیکم ملائکۃ الجن واشیاطین احضروفی حذہ الساعۃ علی حذا الادمی ان کنتم بالسائر الحوال یا ایھا الغابرون بحق علوش دعوش ھرھر قلوش عزمت علیکم یا ایھا الغابرون الذین سلطنت علی العبد وادخوا حتہ فی حذہ الساعت بحق ماحلقت لکم من اسمآء الکریمۃ وبحق صاحب السیف والامر ولینا وولیکم حضرت محمد المحدی علیہ السلام یا جمیع الجنات والشرور بحق ھو ما جلد طونا قلب یوحل حاد بالذنوب یا ایھا المذ بنون انتم وحریکم الوحا العجل الساعۃ

# آسیب کو دفع کرنے کے عملیات

○ ذیل کی عبارت مرغ سیاہ کے خون سے حریز دہ پارچہ پر تحریر کر کے مریض کے تمام جسم پر سر سے پاؤں تک اتار کر سرخ رنگ کے تانبے کے برتن میں ڈال کر پیالہ بھر پانی ڈالیں اور اس کا منہ سرپوش سے مضبوطی کے ساتھ بند کر دیں اور شرائط کے مطابق حصار باندھ کر برتن کے نیچے آگ جلا دیں۔

برتن کو حرارت پہنچتے ہی مریض زبردست شور و غل کرے گا اور جب کچھ دیر بعد برتن کے منہ سے سرپوش اٹھایا جائے گا تو اس میں پانی کی بجائے تازہ خون نظر آئے گا۔ برتن کا منہ دوبارہ سرپوش سے مضبوطی کے ساتھ بند کر کے آگ کو پہلے سے زیادہ تیز کر دیں اور چاروں طرف زبردست قسم کے نوحہ و بکا اور ہولناک قسم کا دھواں اٹھنے کے بعد برتن کا تمام مواد جل کر خاکستر ہو جائے گا اور مریض شفایاب ہو جائے گا۔

عَزَمتُ عَلَيكُم يَا مَعشَرَ الجِنِّ وَالاِنسِ وَالاَروَاحِ وَ صَاحِبَ السِّحرِ وَالوَسوَاسِ الخَنَّاسِ مِن جُنُودِ اِبلِيسَ اَجمَعُونَ۔ عَزَمتُ عَلَيكُم بِالنُّورِ الَّذِى اَقوىٰ بِحَقِّ مَيمُون زنگى وبحق ميمون حبشى وبحق ميمونِ ابن ميمون صاحب الايوان أخرج من الخَنَّاسِ الوَسوَاسِ وَأُخرج مِنَ اليل والبَهَرِ الاَعوان وأُخرج مِن الوادى البادِى۔ أخرج مِنَ الشَّجر الاشجار وأخرج مِنَ الامكن والامكن بِحَقِّ سليمان ابنَ داؤد عليهما السلام شَيطٌ جِنٌّ الشيطٰنَ وَبِحَقِّ حضرت محمد مصطفى صلى الله على وآله وسلم يا قوقل و يالقوقلان و يالمرقل

هرقلاں وبحق توریتہ یا عجوز أم الصبیان سوی الأخذ خذ هذا بشر الجن بحق موسیٰ و بحق انجیل عیسیٰ و بحق زبور داؤد علیہ السلام وبحق فرقان حضرۃ محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم وبحق جمیع الکتب أنزلت علیٰ جمیع الانبیاء والمرسلین سلام قولاً من رب الرحیم وامتازو الیوم أیھا المجرمون أحضروا بحق امیر المومنین وامام المتقین علی حجتہ اللہ وصی رسول اللہ۔ آنچہ در وجود فلاں ابن فلاں باشد بیرون آید۔

O ایسا مریض جو مدت العمر سے سحر و آسیب کا شکار ہو اور دن بدن سحری و آسیبی اثرات میں شدت پیدا ہو رہی ہو۔ سب سے پہلے مریض پر آسیب و سحر کو حاضر کریں اور ان کو مریض کا پیچھا چھوڑ دینے کا حکم دیں۔ انکار کی صورت میں مریض کا شرائط کے مطابق حصار کر کے روغن تلخ پر ذیل کی عبارت کو ایک سو بار پڑھ کر دم کریں اور اس تیل کو چولہے پر کانسی کے برتن میں ڈال کر گرم کریں اور گرم گرم تیل سے مریض کے جسم پر مالش کرتے ہوئے عمل کی عبارت تلاوت کرتے ہوئے مریض پر مسلسل دم کرتے رہیں۔ مریض کے جسم سے سیاہ رنگ کا مہیب سا دھواں اور آگ کے الاؤ جل اٹھیں گے۔ مریض ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اس مرض سے نجات حاصل کر لے گا۔ عمل کی عبارت یوں ہے۔

یامبادیش باالقواۃ النواظوف یاظہادیش النھاوۃ کلا کانت قواتلتقوا دولوث طوکوش برب الطاھر العلی العظیم اصابت بھا کل حیی لھوب من

**شیطط شیطُ الجنّ والارواح لھوبٌ لخشطلف ھشرات وبطش ھلنّا اعصاراً مبینا وناراً حامیۃً حرقت بھا وجوہ المجرمین یا قاھرَ ذی البطش الشدید انتَ الّذی لا یُطاقُ انتقامہٗ بحق سلیمان ابن داؤدَ علیھما السلام یا عجلُو قومَ الجنّ والشیطان من ورائھم محیطٌ بل ھُو قرآنٌ مجیدٌ فی لوحٍ محفوظٍ۔**

O آسیب کے قتل کے لئے پہلے اس عمل کی زکوٰۃ کی ادائیگی کے لئے عروج ماہ میں یک شنبہ سے شروع کر کے ترک حیوانات جلالی و جمالی کا پابند ہو کر ایک ہزار مرتبہ روزانہ کی تعداد میں چالیس روز تک اس عمل کی عزیمت کو پڑھیں۔ زکوٰۃ پوری ہو چکے تو ہر روز ایک سو پچیس دفعہ بلا ناغہ پڑھیں۔

آسیب کو حاضر کر کے قتل کرنے کے لئے ایک سیاہ رنگ کے نوجوان دنبہ کو صدقہ کے طور پر چارپائی کے سرہانے آہنی زنجیر سے باندھ کر حصار قائم کریں۔ خوشبویات و بخورات سلگا کر درود پاک کی تلاوت کر کے حسب ذیل عمل کی عزیمت کو بلا تعین تعداد پڑھیں۔ کچھ دیر بعد آسیب دنبہ میں آ جائے گا جس سے دنبہ قابو سے باہر ہونے لگے گا۔ اُس وقت لوہے کی دو مضبوط گرم سلاخیں دنبے کی دونوں آنکھوں میں ٹھونس دیں۔ دنبہ ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرجائے گا۔ اور مریض کے جسم سے دنبہ کے جسم پر حاضر ہو جانے والا آسیب دنبہ کے ساتھ ہی موت کے منہ میں چلا جائے گا۔

**عزّمتَ علیکم یا برھیا یا عفصائیلُ یا صدعائیلُ یا عینائیلُ یا حطیائیلُ یا دردائیلُ یا رقمائیلُ بحقِ**

جُوسَا مَنُوعَا عَالِمَا طَيُوسَانَا معروسَا هَوَمالَ يَاهمكِيَائيلُ بَحَقِ همكِيائيل بَحَقِ مُليخاً مسليخا مَلُوقُونَا اُخضَرُوا من جَانِبِ المَشارِقِ والمغارِبِ وَالجَنوبِ والشِمَالِ بَحَقِّ سليمان ابن دَاوُد عليهما السلام الذی سَخَّرلَهُ کُلَ شئیٍ مِن اَمرِاللہ تعالیٰ سِراً وَجَھراً و سبحان اللہ تعالیٰ عمَّا یَصِفُونَ۔

O پاک وصاف لباس و بدن کے ساتھ کسی پاکیزہ جگہ پر حصار باندھ کر عروج ماہ کے کسی نوچندے دن شمس کی ساعت میں فولادی قلم کے ساتھ سونے یا سرخ تانبے کی لوح پر اس عمل کی عبارت تحریر کریں۔

پھر اس لوح کو تانبے یا سونے کے کسی برتن میں ڈال کر اس برتن کو سرخ رنگ کے پانی سے لبالب بھر دیں اور روزانہ سورج نکلنے کے بعد شمس کی ساعت میں اس برتن کو سورج کی کرنوں کے سامنے رکھ کر خود دوزانو ہو کر پیالے کے سامنے بیٹھیں اس عمل کے کلمات کو تین سو تیرہ مرتبہ پڑھیں۔

عمل پڑھنے کے بعد لوح کو پیالہ میں سے نکال کر کپڑے میں لپیٹ کر کسی محفوظ جگہ سنبھال کر رکھ دیں۔ تیرہ یوم مکمل ہو جانے کے بعد لوح کو چندن سرخ کے بخور کے ساتھ دھوپ دیں۔ بحق مالی و معاشی طور پر سحر و جادو کے ستائے ہوئے شخص کو سنہرے کاغذ میں لپیٹ کر دیں گے اس پر موجود جادو کے اثرات کا قلع قمع ہو جائے گا اور نحوستوں کے بادل چھٹ جائیں گے۔

عمل کی عبارت یہ ہے۔

ایا اجلوٰ سمائیل ایادملوٰ ردئیل ایا قلوٰ راؤیلمئیل ایامرقد حطمطل ایا صوراتائیل ایامدیتائیل

**ایابلاھیرااصائیل ایا طادوئیل ایا جو طاطائیل**
**ایاعلوجئیل ایاعووجئیل ایاطواموقار طائیل**
**ایلکیدائیل ایلقد خلبائیل ایا خابیل ایا مطوئیل**
**شو ملاملام ملاشُو**

() دیوی وغیرہ کے مسلط ہونے کی صورت میں کالے رنگ کے مرغ کو چار پائی کے ساتھ مریض کی الٹی جانب باندھ کر اگلے دن صبح اذان سے پہلے چوراستہ پر چھوڑ دیں پھر اس فتیلہ کو 21 بار لکھ کر کالی ڈوری میں لپیٹ کر 21 دنوں تک ہر روز ایک فتیلہ مریض کے الٹے پاؤں پر صبح باندھ کر شام کو کھول دیں اور فتیلہ کو ڈوری سمیت جلادیں۔ 22ویں دن تمام جمع راکھ چلتے پانی میں بہادیں۔



O ہر قسم کے کالے وسفلی علم کی کاٹ، کاروبار میں نقصان یا چلتا ہوا کاروبار بالکل بند ہوجائے۔ اور دن بدن ناگہانی پریشانیوں کا سامنا ہو تو اس فتیلہ کو تعویذ

بنا کر گھر کے کونے میں بچھی چٹائی یا قالین کے نیچے رکھ دیں پھر صبح و شام گھر کے صحن میں اس فتیلہ کو جلا کر اس کی راکھ کو چھت پر اڑا دیں۔ ہر قسم کے جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔



○ ہر قسم کی نظر بد کی صورت میں پہلے دن اس فتیلے کے اندر کالی مرچیں بھریں اور مریض کے جسم پر پھیر کر جلا دیں۔ بعد ازاں ہر روز فتیلہ لکھ کر مریض کے بدن پر پھیر کر ایک ہنڈیا میں جمع کرتے رہیں 21 روز بعد اس ہنڈیا میں کالی مرچیں ڈال کر دریا میں بہا دیں۔ زندگی بھر نظر بد کی شکایت نہیں ہوگی۔



○ سحر اسود کی صورت میں مریض کو روزانہ بعد نماز عشاء اس فتیلے کا دھواں دیں۔ جس سے مریض کو نہ صرف وقتی سکون حاصل ہوگا بلکہ سحر اسود کے اثرات سے

بھی آزاد ہو جائے گا۔



O. دفعیہ جنات کے لئے حسب توفیق میٹھی چیز پر غوث اعظم کا ختم دلوا کر خوشبویات کی دھونی رمائیں اور اس فتیلہ کو مریض پر چالیس مرتبہ وار کر کڑوے تیل کے چراغ میں بتی بنا کر جلائیں چراغ کے گرد آیت الکرسی اور چہار قل کا حصار باندھنا لازمی ہوگا۔



○ خلل آسیب و مسلط جنات کی صورت میں اُس فتیلہ کو نیلے رنگ کی نیلی سوت کی تاروں میں لپٹیں۔ پھر مٹی کے گھڑے کے پشت کے اوپر تازہ پھول رکھ کر کورے چراغ میں میٹھا تیل ڈال کر فتیلہ روشن کریں۔ لیکن فتیلہ روشن کرنے سے قبل حصار کھینچنا ضروری ہوگا۔ جیسے ہی فتیلہ روشن ہوگا مسلط چیز حاضر ہوکر معافی کی طلب گار ہوجائے گی۔



O جنات و آسیب کو دفع کرنے کے لئے اس فتیلہ میں فلاں بن فلاں کی جگہ مریض کا نام لکھ کر نشانی رکھ کر اجڑے ہوئے درخت پر لٹکادیں۔ پھر گیارہ روز تک ایک فتیلہ روزانہ مریض کے بدن پر پھیر کر ایک مٹی کی کوری ہانڈی میں ڈالتے جائیں۔ گیارہویں دن ان تمام فتیلوں کو دریا میں بہادیں اور جو فتیلہ درخت پر لٹکایا تھا وہ اتار کر مریض کے سامنے جلادیں۔ اس کا دھواں مریض کے ناک میں جانا چاہیے۔ انشاء اللہ آسیب زدہ ہمیشہ کے لئے آسودہ ہو جائے گا۔



○ دفع جنات وآسیب ودیگر آفات کے لئے حصار قائم کرکے کڑوے تیل سے بھرے چراغ کی روئی میں اس فتیلہ کو لپیٹ کر جلائیں۔ تھوڑی دیر میں ہی بلاء وآفت مریض پر حاضر ہو جائے گی۔ اور دفع ہونے کا طریقہ پوچھے گی۔ اگر وہ نہ بتائے تو عامل کی اپنی مرضی ہے کہ وہ اُسے زندہ رکھے یا جلا دے۔



O دفع بلا، وآفات کی صورت میں اس فتیلہ کو مریض کی چارپائی کے پائے کے وزن کے نیچے دبادیں اور گیارہ روز تک ہر روز نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کریں۔ مریض چراغ کی لو میں دیکھے اور عامل آیت الکرسی اتنی دیر تک ورد کرے۔ جتنی دیر پورا فتیلہ جل نہ جائے۔ بارھویں دن چارپائی کے نیچے رکھے فتیلے کو نکال کر مریض کے جسم سے مس کر کے ایک کوری ہانڈی میں ڈال کر اوپر مضبوطی سے ڈھکن بند کر کے دریا میں بہادیں۔ مریض ہر طرح کی بلاء وآفت سے محفوظ رہے گا۔



# مفرور اور چوروں کی نشاندہی کے عملیات

O جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان پرچیوں پر ترکیب سے ان سب ناموں کی علیحدہ علیحدہ پرچیاں بنالو۔ درود شریف سات بار سورہ مزمل شریف ایک دفعہ آیت الکرسی پانچ دفعہ سورہ الم نشرح لک سات دفعہ وضحٰا (سورہ والضحٰی) تین مرتبہ پڑھ کر کوزہ گر کے چک کی مٹی لے کر ان کو علیحدہ علیحدہ مٹی میں لپیٹ کر پانی میں ڈال دیں۔ مذکورہ بالا سورتوں کو پڑھتے رہیں۔ چور کا نام مٹی سے پھٹ کر اوپر آ جائے گا۔

O یہ جاننے کے لئے کہ گمشدہ یا مفرور انسان کس حالت میں ہے۔ کسی سعد ساعت میں گمشدہ کے پہنے ہوئے کپڑے پر ذیل کی عبارت پڑھ کر دم کریں اور بستی سے دور کسی ویران و بے آباد کنوئیں میں پھینکیں اور گمشدہ کا نام لے کر بلند آواز سے پکاریں۔ کنوئیں سے اگر رونے کی آوازیں سنائی دیں تو یہ گمشدہ کے مبتلائے مصیبت یا پھر مردہ ہونے کی علامت ہے اور اگر ہنسنے کی آوازیں آئیں تو یہ گمشدہ کے زندہ وسلامت اور تندرست ہونے کی نشانی ہے۔

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ گمشدہ کہاں اور کس حالت میں کس مقام پر ہے تو کسی سعید ساعت میں جو زہرہ ومشتری سے متقارن ہو۔ خون کبوتر سے گمشدہ کے لباس پر عمل کی عبارت تحریر کریں اور کسی خلوت کے مکان میں اسی کپڑے کو سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ خواب میں گمشدہ کا تمام حال آئینہ ہو جائے گا۔

اگر گمشدہ کو واپس بلانا مقصود ہو تو کسی سعید ساعت میں ہد ہد جانور کو حاصل کر کے گلاب کے عرق پر اس عبارت کو تلاوت کر کے اس میں سے کچھ عرق ہد ہد کو پلائیں اور باقی کو اس کے جسم کے تمام پر و بال پر چھڑکیں اور عبارت کو پڑھتے ہوئے آنکھیں بند کر کے اسے جانب شمال آزاد کرتے ہوئے کہیں کہ:

اے قاصد پیغمبر سلیمان علیہ السلام جا اور گمشدہ کو ہمارا حال سنا اور اسے جلد واپس آنے پر مائل کر!" گمشدہ انسان جلد اپنے اہل و عیال کی طرف واپس لوٹ آئے گا۔

یامعشر الارواح و یاتلامید الملائکتہ السمآ۔ بحق المعبود الذی بیدہ ملکوت کل شئی وھوالذی لم یلد ولم یولد انھبوابھذالاسمآ۔ لفلان نالقوہ علی جمیع جوار بدنہا واخبرنی کل غطلہ ان ھوحیٌ اومن المیت دعوتکم یااعوان الملئکتہ بقضاء حاجتی انہا ان تک مثقال حبتہ من خردل فتکن فی صخرۃ اوفی السمٰوت اوفی الارض یأت بھا اللّٰہ واکشف لی کل امر کلمح البصر یا ملائکتہ العصر والزمان بحق ماتبلوتہ علیکم من ھذالاسماء الشریفتہ۔

O حسن عقیدت سے کوئی شخص بھی عمل کے بغیر ہی اگر عبارت بالا کو درود پاک کے ساتھ تلاوت کر کے سو جائے تو خواب میں چور کے بارے میں تمام باتیں معلوم ہو جائیں گی۔

بِسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم کٓھٰیٰعٓصٓ نٓ وَالقلم

وملیسطرون یاعلوطات طورثاً ھلطوث ھلمطیاخ
نما یوم یا ملائکتہ الزھادبحق ھذہ الاسماء وبعزۃ
وجہ اللہ العظیم وبحق طاعت رسول اللہ الکریم
وبحرمتہ ھذہ العزیمتہ لارطب ولا یابس الا فی
کتاب مبین اجیبوانی واطیعوانی لسارق فی ھذا
الساعتہ وذا تفخ فی الصور فصعقت من فی السماء
او فی الارض الابربك العظیم لاشریك لہ فی
الملك وھوعلیٰ کل شئیٔ شھیدً۔

○ چور کی شناخت کرنے کے لئے مٹی کی ایک کوری بدھنی لے کر دو آدمی ایک دوسرے کے بالمقابل بیٹھ جائیں اور بدھنی کو اپنی اپنی طرف پکڑ لیں جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان سب کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ پر لکھ کر درج ذیل عبارت پڑھتے ہوئے ایک ایک پرچی کو بدھنی میں باری باری ڈالتے جائیں جب چور کے نام کی پرچی ڈالی جائے گی تو بدھنی چکی کی طرح تیزی کے سامنے گھومنے لگے گی۔

عبدااوتاداً مداك ایھاالسارق مااغنی عنك مالك
وما کسب ملیك لنا دھج ملائکتہ العذاب والنار
مویلا دوینًا توقًا ھذا مدامد کید تموزاً دون
سارقٌ احراقًا صرطین ان من المجرمین لمتقمون
یادینو ابعانا بعك میکتفاً دودشًا۔

○ چوری کا مال برآمد کرنے کے لئے گائے کے پہلے نومولود بچھڑے کو پیدا ہوتے

ہی ذبح کر کے اس کی کھال کو کیکر کی چھال اور نمک سے دباغت دے کر سورج گرہن میں مشکیزہ بنوائیں۔ جس جگہ سے مال چوری ہوا ہو وہاں پر اس مشکیزہ کو کسی دیوار یا لکڑی کے ساتھ بلند کر کے لٹکا دیں۔ دو رکعت نماز کے بعد ذیل کے عمل روحانی کو ایک سو ایک بار تلاوت کر کے مشکیزہ کے منہ میں پھونکیں۔ یہاں تک کہ خوب پھول جائے۔ پھر اس کے منہ کو کسی مضبوط دھاگہ کے ساتھ باندھ دیں اور کنیر سفید یا انار کی شاخ لے کر عمل کو پڑھتے ہوئے مشکیزہ پر آہستہ آہستہ ماریں۔ چور جس حالت میں بھی ہوگا عمل کے اثرات سے اس کا پیٹ پھولنا شروع ہو جائے گا۔ اور اس کے لئے سانس تک لینا بھی دشوار ہو جائے گا۔ چنانچہ وہ اس عذاب سے نجات حاصل کرنے کے لئے اپنے جرم کا اقرار کر کے چوری کردہ مال و اسباب کو اس کے اصل مالک کو واپس کر دے گا۔

**یاجامعُ النَّاسِ لیوم لاریب فیه اذا اردت ان یُجیبك من تُریدارینفلق قلبه فاعمل الیٰ هذاالاسم اعنی یفل الف مرةٍ ویالااله الاالله مُحمد رسول الله بستم دیو و پری و دزد و طرار لا اله الا الله قُفل نهادم اسفاریج بطن ضم کردم بنام محمد رسول الله فلولاآذابلغت الحلقوم وانتم حینئذ تنظرون و نحن اقرب الیه منکم ولکن لا تبصرون۔**

○ اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو تو سب کے نام لکھ کر جن پر شبہ ہو آٹے میں گولیاں بنا دے اور پانی میں ڈال دے۔ ایک ایک بار آیۃ الکرسی اور ۴۰ دفعہ قل پڑھے اور گولی پر دم کر دے اور پانی میں ڈال دے جو گولی نہ ڈوبے وہی

چور ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| واسع ۲ | حق ۹ | احد ۴ |
| کبیر ۷ | حمید ۵ | مصطفےٰ ۳ |
| حلیم ۶ | رحمٰن ۱ | طاہر ۸ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم لا یخفی علیه شیٔ فی الارض ولا فی السمآء انك انت کلام الغیوب۔

○ اس تعویذ کو کاغذ پر لکھ کر نام اس کا اور اس کی ماں کا لکھ کر کپڑے میں لپیٹیں اور جن جن پر شبہ ہو اُن سے کہیں "بول یہ نقش تیرے سر پر ہے" تو جو چور ہو گا اس کی زبان لڑکھڑا جائے گی اور زردی چہرہ پر آ جائے گی پس چور معلوم ہو جائے گا۔

۱۹ ۱۲ ۱۲ ۰ و ۶ ۰ ۵

اط ۱۱ ۲ ط و ۸ ۲ ۲ ۱۱ ۲

○ ہر کاغذ کے ٹکڑے پر مشتبہ آدمی کے نام کے ساتھ السارق والسارقۃ فاقطعوا ایدیھما جزاء بما کسبا نکالا من اللہ عزیز حکیم لکھیں اور پانی سے بھرے ہوئے مٹی کے پاک برتن میں سب گولیاں ڈال دیں۔ جو گولی تیرتی رہے گی اُس میں لکھا ہوا نام ہی چور ہے۔

# بزرگانِ دین کے پسندیدہ عملیات

- صلوۃ التسبیح: حضرت عبدالعزیز بن ابی رواؒ فرماتے ہیں ۔ جسے جنت چاہیے ہو وہ صلوۃ التسبیح کو مضبوط پکڑے ۔ اور ابو عثمان حیریؒ فرمایا کرتے تھے کہ مصائب اور غموں کے دور کرنے کے لئے صلوۃ التسبیح جیسی اثر چیز میں نے کہیں نہیں دیکھی ۔
- فرمایا کہ تہجد کی نماز پڑھا کرو کیونکہ اس کو تم سے پہلے لوگ پڑھتے آئے ہیں ۔ یہ نماز تمہارے لئے خدا کی نزدیکی کا سبب ہے ۔ اور برائیوں کا کفارہ ادا کرنے والی ہے اور گناہوں سے روکنے والی ہے ۔ (ترمذی شریف) فرمایا کہ فرض نمازوں کے بعد فضیلت میں تہجد کی نماز کا درجہ ہے ۔ (احمد)
- ذکر قلبی: سالک فجر و عشاء کی نماز کے بعد دو زانو سر کو تھوڑا سا بائیں جانب جھکا کر بیٹھے اور دل پر اسم ذات (اللہ) سنہری رنگ سے نقش کرے ۔ چند روز میں تصور قائم ہو گا ۔ پھر آہستہ آہستہ آنکھیں کھولے رکھنے پر بھی تصور قائم رہے گا ۔ اس طرح قلب خالی ہو کر نورانی ہو گا ۔ بعض کی رائے ہے کہ سالک یہ تصور کرے کہ میرے قلب میں سنہری سوراخ میں نور داخل ہو رہا ہے ۔
- باپرہیز ۷ لاکھ ۲۵ ہزار بار ورد کر کے پھر ۲۷ تسبیح روزانہ کریں اور اول و آخر درود شریف ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں ۔ دنیا بے حد ملے گی ۔

**لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین**

**اسئلك یا خالق برحمتك استغیث**

- اس مندرہ حضرت علیؓ کو ایک ہفتہ تک روزانہ چار تسبیح بوقت شب ہر ایک ذانہ پر تین مرتبہ پڑھیں ۔ جو دعا مانگیں قبول ہو گی ۔

**محمد رسول اللہ ﷺ کل دفتر محمد رسول اللہ**

**ﷺ دفتر میں محمد رسول اللہ ﷺ چودہ طبق**
**حضرت علیؓ نوشیرواں حضرت علیؓ کا میدان**
**یا پاک پروردگار تیرا حکم یا علیؓ مدد۔**

○ رات کے وقت بعد نماز عشاء 101 بار روزانہ پڑھیں۔ روزی فراخ ہو جائے گی۔

**لا اله الا الله الملك الحق المبين۔**

○ تین روز بوقت شب ایک ہزار مرتبہ پڑھیں تو انگر ہو جائیں گے۔

**الملك۔**

○ ایک سو ایک بار بعد نماز مغرب پڑھیں۔ غنی ہو جائیں گے۔ مجرب ہے۔

**لا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم۔**

○ گناہوں سے چھٹکارا پانے کے لیے: ایک سو ایک مرتبہ بعد نماز مغرب پڑھیں۔

**سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر**
**ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم۔**

○ بروز پنجشنبہ شروع کر کے بوقت شب بعد نماز عشاء ۱۰۱ مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ پڑھیں۔ انشاء اللہ غنی ہو جائیں گے۔

**یا حاضر یا ناظر یا حافظ یا ناصر یا شافی**
**یا حی یا مالك۔**

ہزار بار روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں اللہ تعالیٰ غنی کر دے گا۔

**یا قوی یا علی یا کبیر یا متعال یا غنی**
**المستغنی۔**

بروز پنجشنبہ عروج ماہ شروع کر کے روزانہ ۵۰۰ مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھیں۔ سات روز کے بعد زیارت رسول کریم ﷺ نصیب ہوگی۔ اگر ۲۱ روز پڑھیں

تو حالات اولیائے کرام و حالات زمین ظاہر ہوں گے۔ اگر ۴۰ روز پڑھیں تو جلوہ نوری کو دیکھے گا اور جو مراد دلی ہوگی وہ پوری ہوگی۔ اور جو چیزیں زمین کی ہوں گی۔ وہ مطیع ہوں گی بلکہ جن و پری و دیو و ملک اس کو سلام کریں گے اور جو چیز طلب کرے گا حاصل ہوگا اور خلق خدا عزت و آبرو کرے گی۔ مطیع رہے گی۔ مجرب ہے۔

## صلی الله علیك یا محمد

○ ۷۰۰ بار یہ کلام، بسم اللہ شریف ۱۲۰۰ مرتبہ اور آیت کریمہ ۱۰۰۰ مرتبہ درود شریف ۱۰۰ مرتبہ اول و آخر بعد نماز عشاء ۴۱ یوم مسلسل پڑھیں اللہ غیب سے امداد کرے گا۔

## یغنیکم الله من فضله

○ چالیس یوم تک اس نقش کو ۱۱۵ مرتبہ روزانہ لکھ کر بوقت صبح دریا میں ڈالیں۔ انشاءاللہ رزق غیب سے ملے گا مزید یہ کلام ہروقت پڑھتے رہیں۔

## تحمدنی واسعا للخلق عبدی انا ملکورنا طلبنی تجدنی

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

○ عمل کشف کے لئے سب سے پہلے چالیس یوم تک ترک حیوانات کے ساتھ روزے رکھیں پھر ہر روز ایک ہزار مرتبہ ذیل کے طلسماتی اسماء کو پڑھیں۔

## سهددرع هلیهون لالهون دمدعوث هاحبنی

فلتیثا ہیلوب۔

اس کے بعد جب چاہیں ذیل کے عمل روحانی کو درود پاک کے ساتھ تلاوت کریں تو اس عمل کی برکت سے جو شخص بھی آپ کے سامنے آئے گا جو کچھ اس کے دل میں ہوگا عامل پر منکشف ہو جائے گا۔ عمل روحانی یہ ہے۔

**اللھم اکشف من قلبی حجاب الغضلته وعلمتنی مالم اکن اعلم وبین لی من کل ماسئل عنه یامن لااله الا ھو ولا معبود سواہ۔**

○ جہاں سانپ نے کاٹا ہو، وہاں سے اوپر تین جگہ اسمائے مذکورہ بالا کا سات مرتبہ جاپ کر کے بند لگا ئیں مار گزیدہ اٹھ کر بیٹھ جائے گا۔ بخار کے مریض کو پانی پر سات دفعہ اسماء پڑھ کر پلائیں۔ بخار رفع ہو جائے گا۔ نظر بد دور کرنے کے لئے مریض کو اسماء پڑھ کر پھونک ماریں مریض کو شفا ہو جائے گی۔ دردسر کے لئے عمل کو پڑھ کر مریض کے سر اور پیشانی پر سات بار پھونکا جائے تو درد سر چاہے کیسا ہی ہو فوراً دور ہو جائے گا۔ پستان کی درد کے لئے سات بار اسماء کو پڑھ کر نیم کے درخت کی سرسبز شاخ کے پتوں سے جھاڑا کریں فوراً آرام ہوگا۔ اسقاط حمل روکنے کے لئے زچہ کی ایڑی سے لے کر چوٹی تک لمبا سات رنگ کا دھاگا لے کر اسماء کو نو بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس دھاگا کو نو گانٹھیں دیں اور دھاگہ مریضہ کی کمر میں باندھ دیں اور بعد وضع حمل کے اتار کر دریا یا نہر کے پانی میں ڈال دیں۔ دردزہ دور کرنے کے لئے پانی پر سات بار عبارت اسماء کو پڑھ کر زچہ کو پلا دیں درد دور ہو کر بچہ کی پیدائش میں آسانی ہو جائے گی۔ دانت یا داڑھ درد کے مریض کو دکھتے دانت پر مریض کی انگشت شہادت پھیرنے کا حکم دیں اور عمل کو سات بار پڑھ کر پھونک ماریں درد جاتا رہے گا۔ اگر کوئی شخص کسی قسم کی نشہ آور چیز سے بے ہوش ہو جائے یا کسی زہر

کے اثر سے قریب ہلاکت ہو تو پانی میں نمک ملا کر سات بار عمل کی عبارت کو تلاوت کر کے پانی پر دم کر کے مریض کو پلا دیں اور کسی درخت کی تازہ شاخ سے مریض کے تمام جسم کو جھاڑا کریں فوراً آرام ہو جائے گا۔ جس شخص کی نکسیر کا عارضہ ہو اس کی پیشانی پر سات بار عمل کو تلاوت کر کے دم کریں۔ خون بند ہو جائے گا۔ خفقان یا درد دل کے مریض کو عرق گلاب پر باطہارت سات مرتبہ اسمائے مقدسہ کا عمل تلاوت کر کے پلائیں شفا پائے گا۔ جس شخص کی ناف ٹل جائے تو دختر نابالغہ سے سات تار کچے سوت کتوا کر اس دھاگہ کو سات گانٹھیں دیں اور ہر گانٹھ پر سات مرتبہ عمل پڑھ کر دم کریں اس سوت کو ناف پر باندھیں درد کو فائدہ ہوگا۔ اگر کسی مریض پر کسی ناپاک روح، آسیب اور بھوت پریت کا غلبہ ہو تو اس عمل کو سات دفعہ تلاوت کر کے دم کریں، بدروح دفع ہو جائے گی۔ درد ریح کے لئے نزل لے کر اسماء پڑھیں اور اسے کمر کی جانب سے پاؤں کی جانب پھیر کر زمین پر پٹک دیں، درد دور ہو جائے گا۔ اگر اسماء کو گدھے کی دباغت شدہ کھال پر لکھ کر تپ دق کا مریض اپنے پاس رکھے تو جلد شفاء پائے گا۔ اگر کسی عورت کو حیض آتے وقت درد ہوتا ہے تو عمل کے اسماء کو مصری شربت یا خالص شہد پر دم کر کے تین دن لگاتار پلائیں۔ یہ عارضہ ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔

**یاتمخیثا یالینفتال یاملعیشا یاطلمیثا یاز عیی**
**یاھیلاً یا الغیثا یاتمخیثا وحیثًا یالنیفثال مخیثًا**
**یاالملیثالَ میثًا یاطلمیثا طیثًا یالطف یاھلیلاً میثًا**
**فلاخیًا حافظ نوالً ملوکاً ھورًا۔**

○ جمعرات کے روز سے منہ میں شیرینی رکھ کر گیارہ روز مسلسل چار رکعت نماز "یا ودود" پڑھیں مطلوب حاضر ہوگا۔ نماز اس طرح پڑھی جائے۔ نیت کرنا چار

رکعت یاودود یاودود یاودود عشق من از سرتا پائے واز پائے تا سر فلاں بن فلاں زود زود زود اللہ اکبر بعد ہر رکعت میں سورہ فاتحہ بارہ دفعہ اور سورہ اخلاص سو دفعہ پڑھیں اور پھر التحیات پڑھ کر تین مرتبہ درج ذیل کلمات پڑھ کر ہزار بار ''یاودود'' پڑھیں۔

**یا ودود یا ودود یا ودود بحق سلیمان بن داؤد و بحق صبر ایوب و بحق آب چشم یعقوب بحرمت من محبوب فلاں بن فلاں رابرساں۔ زود همچو ابر همچو باد همچو زود یا رب زود یا رب زود یا رب زود یا معبود یا معبود یا معبود۔ جب پڑھ چکے تو دو رکعت اور بطریق سابق پڑھے۔ بعد فراغتِ سلام اس عزیمت کو پڑھے۔ اللهم یا مفتح الابواب و یامسبب الاسباب ویامقلب القلوب والابصار ویادلیل المحشرین ویاغیاث المستغیثین اغثنی اغثنی توکلت علیك یا رب وافوض امری الی الله ان الله بصیر بالعباد یا رب لا حول ولا قوۃ الا بالله العلی العظیم۔**

o اگر یہ نماز جنگل میں پڑھیں تو مطیع ہوگا اگر اوپر پہاڑ پر پڑھیں تو پہاڑ چلنے لگے گا۔ اگر مطلوب کے لیے پڑھیں تو ہمہ تن خود مطیع ہوگا۔ چار رکعت نماز کی نیت کر کے اول رکعت میں چالیس بار سورہ فاتحہ اور 10 بار سورہ اخلاص دوسری رکعت میں تیس بار سورۃ فاتحہ اور بیس بار سورہ اخلاص پڑھیں تیسری رکعت میں بیس بار سورہ فاتحہ اور تیس بار سورۃ اخلاص اور چوتھی رکعت میں دس بار سورۃ فاتحہ روز چالیس بار سورۃ اخلاص پڑھیں جب نماز تمام ہوتو ۳ دفعہ اس

عمل کو پڑھیں۔

''سبحان اللہ دل اس کا بیچ کام میرے کے کر۔ الحمد للہ اس کی نظر کو میری طرح کر۔ لا الہ الا اللہ اور کان اس کا میری طرف لگا اللہ اکبر ہمہ تن مطیع و مسخر فلاں کو میرا کر''۔

عمل مکمل کرنے کے بعد ۴۱۰ بار قل اعوذ برب الناس پڑھیں اور بارہ روٹی گندم وحلوا پر ختم شہیدان دیں۔

○ سونے کے وقت اس نقش کو عورت کے سینہ پر رکھ دیں تو سب حال معلوم ہو جائے گا۔

ط اا ااا ۲۶۱ ۱۹۱۹ ااا ۱۹ ۹

## صلوۃ الاسرار

○ **بسم اللہ الرحمن الرحیم رب یسر ولا تعسر وتمم بالخیر نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم**

جمعرات کے دن نہا دھو کر خوشبو لگائیں پھر دو رکعت نماز صلوۃ الاسرار نماز مغرب کے بعد پڑھنے کی اس طرح نیت کریں۔

**نویت ان اصلی للہ تعالیٰ رکعتین صلوۃ الاسرار توصلا الی اللہ وانقطاعا عما سوی اللہ۔**

پھر ہر رکعت میں گیارہ گیارہ بار سورہ اخلاص پڑھیں اور سلام کے بعد عراق کی طرف حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ کے روضہ مبارک کے استقبال کی نیت سے گیارہ قدم چلیں اور ہر قدم پر شیخ پر اس طرح سلام کریں۔

**السلام علیك یا سلطان الاوتاد۔ السلام علیك یا سلطان الابدال، السلام علیك یا سلطان الاقطاب،**

**السلام عليك يا غوث الاعظم' السلام عليك يا بازی الا شهب' السلام عليك يا فقير' السلام عليكم يا مسكين' السلام عليكم يا غريب' السلام عليك يا ولی' السلام عليك يا شيخ' السلام عليك يا سيدنا و مولنا ابا محمد محی الدين عبدالقادر جيلانی۔**

اسی طریق پر واپس لوٹ کر بیٹھ جائیں اور کچھ بخور روشن کر کے ایک جلسہ منعقد کریں اور وہ جلسہ درود بھیجے اور اس رباعی کو ایک ہزار ایک سو گیارہ بار پڑھے۔

**ایـد رکنی ضیما و انت ذخیری واظلم فی الدنیا و انت نصیری فمار علی حامئی الحمی و هو قادر اذا صناع فی البیدآء عقال بصیری۔**

جس ضرورت کے لئے اس کو پڑھے گا وہ انشاء اللہ العزیز پوری ہوگی بلکہ کبھی یہ ہوگا کہ حضرت پیران پیر قدس سرہ العزیز کی روح مبارک ظاہر ہو کر اس کی حاجت کا جواب باصواب دے گی۔ لیکن لفظ حامی الحمی میں اختلاف ہے۔
اگر یہ عمل عصر پیران پیر قدس سرہ العزیز کے محض دیدار مبارک کے لئے کیا جائے تو لفظ حامی الحمی کو ممدودہ ہمزہ کی فتح (زبر) سے پڑھنا چاہیے۔ اگر کسی سے دوستی یا ملازمت یا شادی وغیرہ کے واسطے جس میں اتصال کے معنے ہوں۔ پڑھے تو ہمزہ کے ضمہ (پیش) سے پڑھے۔ اگر قہر اعداء کے واسطے جس میں کسر مطلوب ہو پڑھے تو ہمزہ کی کسر (زیر) سے پڑھے۔ کیونکہ الف مقصورہ مئوید وزن ہے نہ ممدودہ بلکہ ترکیب نحوی بھی درست۔

○ جس کسی کا پاؤں پھسلے تو جس کو دوست رکھتا ہے اس کو یاد کرے آفت سے بچ جاوے گا چنانچہ ایک بار حضرت عمرؓ کا پاؤں پھسلا انہوں نے کہا کہ "یا محمدؐ"

آفت سے محفوظ رہے۔

○ اگر ایک مٹھی خاک پر یہ آیت اور حروف پڑھ کر دشمن کی طرف پھینکتے جائیں تو دشمن کو شکست ہوگی۔

**سیهزم الجمع و یولون الدبر اب ج د ه و ز ح ط۔**

○ **الا الا الت انت** ان کلمات کی عجیب تاثیر ہے۔ ہر ایک بڑے کام کے لئے تریسٹھ بار لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

○ بروز جمعرات بعد نماز عشاء چودہ سو مرتبہ روزانہ چالیس یوم برابر پڑھیں۔ عزت بے شمار ملے گی اور جس کسی سے آنکھ ملائیں گے وہی مطیع ہوگا۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔**

○ اس آیت کو بروز پنجشنبہ قبل از طلوع آفتاب زعفران سے لکھ کر لوبان کی دھونی دے کر اپنے گلے میں بطور تعویذ ڈالیں۔ اللہ تعالیٰ رزق دے گا۔

**قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ ویغفرلکم ذنوبکم واللہ غفور الرحیم۔**

○ اس نقش معظم کو زعفران سے بروز پنجشنبہ قبل از طلوع آفتاب لکھ کر بازو گلے میں ڈالیں تمام عالم مہر و محبت کرے گا۔



- جب کسی حاکم کے روبرو جائیں تو انگلی شہادت پر تین مرتبہ یا علیؓ یا علیؓ یا علیؓ چھو یا محمد ﷺ یا محمد ﷺ یا محمد ﷺ چھو اور تین دفعہ معافی اللہ معافی اللہ چھو پڑھ کر دم کریں اور انگلی کو ناف سے ماتھے پر لگا دیں۔ حاکم مہربان ہوگا۔
- بعد نماز پنجگانہ گیارہ مرتبہ روزانہ ورد رکھیں خدا غیب سے امداد کرے گا اور اگر ایک چلہ چالیس یوم باحتیاط تمام سوا لاکھ پورا کریں تو اللہ تعالیٰ رزق کثرت سے عطا کرے گا اور جو مراد دلی ہوگی اللہ تعالیٰ لائے گا۔

## اللہ میرے من میں محمد ﷺ میرے دل میں اللہ میرے کام سوارے ہر بارے ہر دم

- سورۃ واقعہ کو چالیس روز تک بعد نماز مغرب روزانہ تین بار اور ۴۰ روز کے بعد صرف ایک بار روزانہ پڑھیں کبھی ننگا بھوکا نہ رہے گا۔ مجرب ہے۔
- عروج ماہ میں ساعت قمر و عطارد مشتری میں ۱۰ یوم تک ۱۸ نقش روزانہ لکھ کر ایک ویرانہ میں دفن کریں دس یوم بعد ایک مرد شریف تشریف لائیں گے اور روزانہ اچھی خاصی رقم دے جایا کریں گے حلال کام میں صرف اُس جمع نہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۲ | ۲۶۵ | ۲۶۸ | ۲۵۵ |
| ۲۶۷ | ۲۵۶ | ۲۶۱ | ۲۶۶ |
| ۲۵۷ | ۲۷۰ | ۲۶۳ | ۲۶۰ |
| ۲۶۴ | ۲۵۹ | ۲۵۸ | ۲۶۹ |

○ ہر روز صبح نماز فجر کے بعد پڑھیں درود شریف اول و آخر گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ جو مراد ہو گی انشاءاللہ بر آئے گی۔

**واہ نور واہ نور جلوہ ظہور خضر کی تسبیح جبہ حضور اللہ کا سچ محمد ﷺ کا نور صورت محمد ﷺ کل عالم حاضر ہو حاضر حضور یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا محمد ﷺ یا محمد ﷺ یا محمد ﷺ یا علیؓ یا علیؓ یا علیؓ**

○ اس کا ہر وقت ورد رکھے۔ حاکم اور مطلوب مہربان ہو گا اور مشکل حل ہو جائے گی بعد نماز صبح و شام ایک ایک تسبیح پڑھا کریں۔

**یا کریم یا کرم کر یا رحیم رحم کر سخت دل کو نرم کر۔ اجڑا وطن آباد کر۔ مشکل میری آسان کر۔ برحمتک یا ارحم الرحمین۔**

○ نوچندی جمعرات کو قبل از آفتاب ۷۸۶ نقش لکھ کر گولیاں بنائیں اور دریا میں ڈالیں۔ سوا لاکھ کی تعداد پوری کریں اور ایک گولی میں اپنی مراد لکھ کر ڈالیں جس دن سوا لاکھ کی تعداد پوری ہو جائے تو ایک نقش لکھ کر اس کے نیچے نصر من اللہ و فتح قریب اور چاروں طرف بسم اللہ اور چاروں کونوں پر ۷۸۶ لکھیں اور پشت پر لکھ کر اس "برکت کلام الٰہی مقطعات قرآن الٰہی جہاں جاؤں فلاں بن فلاں کو فتح نصیب ہو" نقش کو اپنے بازو پر باندھیں۔ پھر دو تین نقش لکھ کر روزانہ دریا میں ڈالیں جب کوئی بیمار ہو تو اس نقش کو لکھ کر

پلائیں اللہ فضل کرے گا اور اگر خاوند بیوی میں نفاق ہو تو پلائیں اتفاق ہو جائے گا۔ اور رزق کی ترقی بے حد ہوگی۔ خدا غیب سے امداد کرے گا اور حب کے واسطے اگر ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ شریف کو پڑھ کر آخیر میں فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بروز جمعہ یا اتوار بروقت طلوع آفتاب پانی یا کسی دوسری چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں تو محبت بے حد ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |



○ شروع چاند سے اتوار یا جمعرات کو کسی کنوئیں پر پھول لونگ پتاشہ سامنے رکھ کر ۱۰۱ مرتبہ پڑھیں اور پھر کنوئیں میں ڈال دیں ۴۰ یوم کے بعد حاضری دیں۔ چاول میٹھے پکا کر خواجہ کے نام کے اور گھی کا چراغ جلا کر پڑھیں خواجہ صاحب تشریف لائیں گے جو مطلب ہو کہہ دیں بر لائیں گے۔ آخیر کے دن پھول ہمراہ لائیں اور پڑھ کر مطلوب کو سنگھائیں اور پتاشے کھلائیں محبت رہے گی۔ ترقی رزق کے لئے اچھی طرح خواجہ صاحب سے عرض کریں۔ کامیابی ہوگی۔

**خواجہ خضر زندہ پیر مسجد خانہ دست گیر۔**
**صبح گھوڑی جب چڑھنا پہلے کاج ہمارا کرنا**
**باعث ہے خواجہ زنجیر کا راجہ لگاس خواجہ**

**پتال خواجہ مارکنڈا جی خواجہ تھائی خواجہ خضر جل بیدسرت پاک راجہ سنواری راج کو میں سنواروں اپنی کاج کو تم آئو خواج خضر اپنی لاج کو آیت کرسی آپ سہاری لوھے سی کر لی بتالی سی بھاری بائی سے کہا آگے چلی بائی سے کہا پچھلی چلی بائی سے کہا دائیں چلی بائی سے کہا بائیں چلی مار مار کردا چلی دھارو دھاڑ کردا چلی اگلی چوکی اٹھاتا چلی اپنی چوکی بٹھاتا چلی پھرو منتر سر دبا چا دیکھاں لے شبد تیرے علم کا تماشہ۔**

- شروع چاند بروز جمعرات بعد عشاء دم بند کر کے ۲۱ تسبیح ۴۰ یوم متواتر اسم پاک اللہ اللہ کی کریں۔ اگر محبت کے لیئے کریں گے تو مطلوب کا تصور رکھیں اگر رزق کے لیے کریں تو مراد رزق دل میں رکھیں۔
- بوقت عشاء نماز پڑھنے سے پہلے اول وآخر درود شریف کے ساتھ گیارہ گیارہ مرتبہ کل سوالاکھ تعداد پوری کریں اللہ رحم کرے گا۔

**حسبی اللہ نعم الوکیل نعم المولیٰ و نعم النصیر۔**

- اس آیت کو ۷ مرتبہ پڑھ کر افسر کو سلام کریں۔ مہربان ہوگا۔ اگر روزانہ ورد کریں اور صبح کو نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھیں تو کشائش رزق ہوگی اور اگر فتح کے لئے پڑھیں تو بوقت عصر پڑھیں۔ اگر مطلوب کے لیے پڑھیں تو بوقت عشاء پڑھیں اور اس کا نام بھی لیں۔ تمام کام شدنہ ہوں گے رحمت الہی

نازل ہوگی اور افسران مہربان ہوں گے۔

**اللہ نبی کل نور یا محمد ﷺ یا رسول میں اکیلا منزل نور۔ مدد کرو یا رسول۔ صدقہ پنجتن کا روزگار دو میرا۔**

○ اس نقش کو انگشتری کے نگینہ پر کندہ کر کے اپنے ہاتھ میں پہنیں جمیع بلیات سے محفوظ رہیں گے اور خلق خدا دوست ہو جائے گی۔ یہ تعویذ بڑا متبرک ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الم | الرا | ۴۱ | الم |
| کھم | کھیعص | طسم | طبق |
| یسٓن | صں | حمعسق | عسق |
| فلان | ن | و | بن فلاں |

○ اس نقش کو ہر خانہ نقش کو سامنے رکھ کر اذا جاء نصر اللہ پانچ پانچ مرتبہ پھر یاباسط ۷۲ مرتبہ پڑھ کر اس نقش کو اپنی پگڑی میں رکھ لیں اور کچھ اور نقوش لکھ کر روزانہ دریا برد کریں۔ انشاء اللہ چند روز میں خلق مطیع ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۴۸ | ۱۸ |
| ۳۶ | ۴۴ | ۱۲ |
| ۳۰ | یاباسط | ۴۲ |

○ فتح ونصرت وعزت وغیرہ کے لیے اس تعویذ کو لکھ کر بازو پر باندھیں۔ ہر مشکل آسان ہوگی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اذا جاء | نصر اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ |
| نصر اللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا |
| والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح |
| ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد |
| الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ |
| فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ کان |
| اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ کان | توابا |

- اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھیں اور شب کو مسجد میں چراغ روشن کریں اور خدا سے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ مشکل حل ہو گی اور ترقی رزق بھی ہو گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمل | ثور | جوزا | سرطان |
| اسرافیل | عزرائیل | اسرائیل | قہقائیل |
| اسد | سنبلہ | میزان | عقرب |
| سرطیل | ہمکیل | مہرائیل | صرصائیل |
| قوس | جدی | دلو | حوت |
| سرطائیل | ہمرکائیل | صمکیائیل | مصائیل |

- اس نقش کو لکھ کر باندھیں ہر قسم کی مشکل حل ہو گی۔ اور جو دعاء مانگیں گا پوری ہو گی۔ نقش سورۃ مزمل یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۵۶۴ | ۳۲۵۵۹ | ۳۲۵۶۶ |
| ۳۲۵۶۵ | ۳۲۵۶۳ | ۳۲۵۶۱ |
| ۳۳۵۶۰ | ۳۲۵۶۷ | ۳۲۵۶۲ |

- اس نقش سورۃ یٰسین کو جس مراد کے واسطے جو بھی لکھے گا پوری ہو گی۔ عدد سورہ یٰسین یہ ہیں ۲۲۳۳۰۵۔ اگر مربعہ پر پُر کرے تو تیس پر طرح دے۔ اگر مثلث پر پُر کرے تو ۱۲ پر طرح دے

نقش مجرب یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۸۲۵ | ۵۵۸۲۸ | ۵۵۸۳۴ | ۵۵۸۱۸ |
| ۵۵۸۳۳ | ۵۵۸۳۹ | ۵۵۸۲۴ | ۵۵۸۲۹ |
| ۵۵۸۲۰ | ۵۵۸۳۶ | ۵۵۸۲۶ | ۵۵۸۲۳ |
| ۵۵۸۲۷ | ۵۵۸۳۲ | ۵۵۸۲۱ | ۵۵۸۳۵ |

○ بروز شنبہ اس تعویذ کو لکھ کر تھوڑی سی موم لپیٹ کر نیچے زبان کے رکھیں۔ دشمنوں سے سلامت گھر آئیں گے۔

ط ع ۱۱۸ ۱۱ ۸۸ ط ع ۱۱ ۸ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۱۱

۹۸ ۱۱ ۱۱ ۸ ۱۱ ۱۱۱ وہ ۱۱۸ ۱۱۸ ۸۲

در موم نہادہ زیر زبان خود دارد

۱ ل ۱۱ ۹ ۱۱۹ ۱۱۸ ۱۱۱ ۶ ۱۸ ۹ ۱۱ ۸ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۸۶ ۱۱ ۹



○ بروز یکشنبہ بساعت اول شمس بوقت سعید قمر کی شمس سے نظر تثلیث ہو۔ اور قمر خالی نحوست سے ہو اعداد ایت کریمہ کے جو یہ ہیں ۱۳۹۰ اور عدد اس شخص کے نام کے جس پر حاکم ناراض ہو۔ ایک جا جمع کر کے چاندی کے ورق پر مربع تیار کریں اور بخور بھی دیں اور بازوئے چپ پر باندھیں۔ وہ خطا مبدل بعفو و عطا و سرفرازی ہو گی اور حاکم غضب سے درگذر کرے گا۔ مجرب ہے بارہا تجربہ میں آیا ہے۔

**سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین۔**

- جس شخص کا غلام یا جانور بہت بھاگ جاتا ہو۔ کسی چیز پر پارہ 28 کی سورۃ حشر کی آخری چار آیات پڑھ کر دم کر کے اس کو کھلا دیں وہ اپنے مالک کا مطیع رہے گا۔
- بچہ بہت روتا ہو تو سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص اور معوذتین اور یہ آیت کریمہ لکھ کر لڑکے کے گلے میں ڈالیں۔ بچہ رونا چھوڑ دے گا۔

**واللہ غالب علیٰ امرہ ولکنا اکثر الناس لا یعلمون۔**

- اگر کوئی خواب میں ڈرتا ہو تو مندرجہ ذیل آیت کو مع بسم اللہ لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں۔ نجات ہوگی۔

**یا ایھا الذین امنو اصبروا واصابروا وابسطوا اتقواللہ لعلکم تفلحون فلاں بن خواب نہ ترسد**

- ادائیگی قرض کے لئے روزانہ ایک دفعہ سورہ یسین شریف اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف بہ نیت ادائیگی قرض پڑھا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔
- حُب کے لئے یا ودود مع درود شریف تین مرتبہ اول و آخر بعد از نماز عصر ایک سو ایک بار پڑھیں۔ مطلوب کا تصور کریں اور بعد پڑھنے کے اس کے سینہ پر تصور میں دم کریں۔ عمل پڑھتے وقت شیرینی منہ میں رکھے۔ مجرب المجرب ہے۔
- "**سلام علی نوح فی العالمین**" اس آیت شریف کو پڑھتے جائیں اور رومال سے نیش زدہ جگہ کو جھاڑتے جائیں زیادہ سے زیادہ چالیس مرتبہ میں زہر اتر جائے گا۔

- برائے مارگزیدہ۔س۔ل۔ا۔م ق ول م۔ن۔ر۔ب۔ا۔ل۔ر۔ح ی۔م لکھ کر مارگزیدہ کے گلے میں باندھیں۔ بحکم شافی مطلق زہر اثر نہ کرے گا اور مریض صحت یاب ہوگا۔
- جس گھر سے اکثر سانپ نکلتے ہوں تو رات سوتے وقت گیارہ بار پڑھ کر اس طرف پھونکے۔ انشاء اللہ وہاں سانپ دکھائی نہ دے گا۔

**سلامٌ علیٰ الیاسین۔**

- بخار کی صورت میں **وما محمد الا رسول** کو ایک پرچہ کاغذ پر لکھ کر مریض کے ماتھے پر چسپاں کردیں۔

باری کے بخار کے لئے باری ہونے سے تین گھنٹہ پہلے کاغذ پر یہ آیت **محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل** لکھ کر مریض کے ماتھے پر چسپاں کریں۔ مگر اس عمل سے شیرینی کی خیرات کرنی ضروری ہے۔

- مارگزیدہ پر آیۂ کریمہ **انهم یکیدون کیدا و اکید کیدا فمهل الکافرین امهلهم** اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اس پانی کے ساتھ ہاتھ تر کر کے تمام بدن مارگزیدہ پر ملیں آرام ہو جائے گا۔
- دفع جدری (چیچک) کے لئے اس آیت شریف کو بمعہ بیت لکھ کر گلے میں باندھیں۔

**بسم اللّٰه الرحمٰن الرحیم اللّٰه ولی الذین امنوا یخرجهم من الظلمات الی النور بیت پیر سلطان شاہ عالم سیدی احمد کبیر خاطر من جمع کن یاغوث اعظم دستگیر۔**

- اگر کسے را طلب جاہ وبزرگی باشد ایں حروف را در شرف زحل بر اطلس سرخ

(مخمل سرخ) ۶ در ۶ رقم کند با حروف اسم خود اللہ ہو در تاج محفوظ دارد۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

○ زبان بندی کے لئے پارہ اول۔ آیت **صم بکم عمی فھم لا یرجعون**۔ پانچ یا سات یا نو دفعہ پڑھ کر اس آدمی کی طرف پھونک دیا کریں۔

○ جب کسی کو آدھے سر کا درد ہو تو نو چندی جمعرات کو ایک سو مرتبہ یہ منتر پڑھیں اور پھر بیمار کے سر پر تین بار پڑھ کر پھونکیں۔ انشاءاللہ ضرور آرام ہوگا۔

**"بن میں جائی باندری جو آدھا پھل کھائے کھٹے**
**محمدؐ بانگ دیں آدھا سیسی جائے"**

○ درج ذیل تعویز اسم اعظم کا ہے مریض لکھ کر پلادیں یا باندھیں صحت یاب ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن ۷۸۶ الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

○ درج ذیل تعویز کسی چیز میں گھول کر پلادیں۔ دوسرا تعویز آٹھویں دن پلادیں

# سورۃ الم ترکیف کے خواص

- بروز پنجشنبہ بوقت ۲ بجے دن کے ایک سو پچاس بار پڑھ کر آفت ومہم کے سر ہونے کے لیے دعا مانگیں قبول ہوگی۔
- پڑھنے سے پانچ سو بار بروز جمعرات بوقت دوپہر تنہائی میں پڑھنے سے دیو و پری مسخر ہوتی ہے۔
- بروز جمعہ بوقت ساعت مریخ سو بار پڑھ کر دشمن کا نام لیں دفع ہوگا۔
- پچاس بار کھانے پر پڑھ کر کھلائیں۔ محبت ہوگی۔
- اکتالیس بار مرچ سیاہ پر پڑھ کر بتصور مطلوب آگ میں ڈالیں شدید محبت ہوگی۔
- ہر دو طالب ومطلوب کے بال لے کر اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں اور دونوں کو شیشی میں ڈال کر منہ شیشی کا بند کر کے چولہے میں دفن کریں مطلوب مطیع رہے گا۔
- مرچ لے کر ہر دانہ پر ستر بار پڑھ کر دشمن کی چوکھٹ میں دفن کریں۔ دشمن ہلاک ہوجائے گا۔
- اتوار کے روز چالیس عدد سیاہ مرچ پر ۱۰ بار پڑھ کر آگ میں ڈالیں اور نام طالب ومطلوب بمعہ نام مادر لیں مطلوب گرفتار محبت ہوگا۔
- اگر مطلوب موجود نہ ہوتو سات ٹکڑہ نمک لے کر ہر ٹکڑہ نمک پر ایک ایک بار پڑھ کر آگ میں ڈالیں یا ببول کے پتہ پر معہ موکل پڑھیں اور کھلائیں شدید محبت ہوگی۔
- اپنے عشق سے کسی کو دیوانہ کرنے کے لئے پرانی قبر سے اینٹ پنجشنبہ کی رات کو ننگا ہو کر لائیں اور اس اینٹ پر ۸۱ بار پڑھ کر کنوئیں میں گرا دیں۔

مطلوب بے قرار ہو کر آ جائے گا۔

- عداوت کے لئے بار کے روز دو صورت موم کی بنا کر فولاد کی چھری سے ۴۱ مرتبہ پڑھ کر زمین میں دفن کر دیں یا پھر بروز بار اکتالیس مرتبہ کسی کڑوی یا تُرش چیز پر پڑھیں۔
- برائے فراخی روزی ۲۱ مرتبہ بعد نماز صبح پڑھیں۔ خدا تعالیٰ غیب سے روزی دے گا۔
- سوموار کے روز نماز صبح کے بعد پچاس مرتبہ پڑھیں۔ خدا تعالیٰ غیب سے روزی دے گا۔ عمل یہ ہے۔

**الم تـركيف فعل ربك يا بدوح يا جبرائيل باصحاب الفيل يا حنان يا تنكفيل الم يجعل كيدهم فى تضليل يا خالق يا ميكائيل وارسل عليهم طيرا ابابيل يا شهيد يا عمرتيل ترميهم بحجارة يا الرحمن يا المواكيل من سجيل فجعلهم كعصف ماكول يا عظيم بالوماثيل۔**



- سات دن تک ہر رات کو اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ ہر ضرورت اور مشکل حل ہوگی اور مقصد پورا ہوگا۔

**الم تر كيف فعل يا جبرائيل باصحاب الفيل يا ميكائيل الم يجعل كيدهم يا لومائيل فى تضليل يا ميكائيل وارسل عليهم طيراً ابابيل يا لومائيل ترميهم بحجارة ياعزرائيل يابدوح من سجيل يا كشفائيل فجعلهم ياعجمائيل كعصف ماكول يا تنكفيل ما معنا مطيها القضى حاجى بحق الم تر كيف فعل ربك۔**

- اگر کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا ہو یا دشمن کو دوست بنانا ہو تو شکر پر پڑھ کر دم

کر کے اس کو کھلائیں۔ ایسا ممکن نہ ہو تو چیونٹیوں کو کھلا دیں۔ شخص مطیع ہوگا۔

**الم تر کیف بستم خواب و خور فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں فعل ربک باصحب الفیل الم یجعل کیدھم بستم خواب و خور فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں فی تضلیل و ارسل علیھم طیرًا ابابیل ترمیھم بحجارۃٍ من سجیل فجعلھم کعصف ما کول بستم خواب وارام فلاں ابن فلاں علی فلاں ابن فلاں**

## سورہ یٰسین کے خواص

سورۃ یٰسین قرآن پاک کا دل ہے اس سورۃ کو بمعہ موکل پڑھنے سے:

- ایک رات دن میں ستر مرتبہ پڑھیں نام مشہور ہو جائے گا۔
- کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنے کے لئے ۴۱ کنکر پتھر چوراہے سے لا کر ہر ایک پر ایک ایک دفعہ سورۃ یٰسین ختم کریں اور طلوع آفتاب کے وقت بارہ روز ان کنکروں کو نئے کوزہ میں ڈال کر آگ میں دفن کریں اسی وقت مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔
- ۴۱ عدد بیج کدو لا کر ۴۱ بار سورہ یٰسین پڑھیں اور بیجوں پر دم کر کے بروز جمعرات یا جمعہ سورج نکلنے کے وقت ان بیجوں کو جلا کر دھواں بنائیں محبت کی نیت سے فوراً دوستی ہو جائے گی۔
- ۴۰ ٹکڑہ نوشادر پر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کر کے مطلوب کے پارچہ میں لپیٹ کر کسی اندھیری کوٹھڑی میں دوستی کی نیت سے دبا دیں۔ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔
- تھوڑی سی شکر لے کر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر مطلوب کو کھانے کے لیے

دیں دوست مہربان ہو جائے گا۔

سات ٹکڑہ عنبر لا کر ہر ایک ٹکڑہ پر ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسین ساعت مشتری یا زہرہ میں دم کر کے نصف ماہ کی کسی تاریخ میں جلا دیں۔ مطلوب دیوانہ ہو جائے گا اور تابعدار رہے گا۔

○ چالیس مرچ سیاہ پر تین مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور روغن زیتون سے ان مرچوں کو تر کر کے کوٹ لیں اور چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف کر کے ان مرچوں کو چراغ میں ڈال کر جلا دیں۔ مطلوب بے قرار ہو جائے گا۔ عجائبات میں سے ہے۔

○ آٹھ دانہ منقہ لے کر ہر دانہ پر ایک ایک مرتبہ سورۃ شریف مذکور کو نہایت درستی سے پڑھ کر مطلوب پر ڈال دیں بے قرار ہو جائے گا۔

○ مطلوب کی پیشانی کے سات بال لے کر ہر بال پر ایک ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ کر گرہ دیں پھر ان بالوں کو ایک ایک کر کے ایسے پانی میں ڈال دیں جو چلتا ہو اور اس وقت مطلوب کا تصور بھی رکھیں۔ طالب کی محبت میں دیوانہ ہو جائے گا اور بغیر طالب کے آرام نہ پکڑے گا۔

○ اول تاریخ ماہ بروز جمعرات بوقت نکلنے سورج کے سفید موم لا کر سورہ یٰسین پڑھیں اور سات مرتبہ یہ کہیں ”جان بستم فلاں بن فلاں را بر دوستی فلاں بن فلاں“ پھر موم کو دانتوں سے پکڑ کر دانتوں کو اندر کی طرف کریں جب موم پر دانت لگیں گے۔ مطلوب بے قرار ہو جائے گا۔

○ اس سورۃ کو مثانہ بکری پر لکھ کر آگ میں ڈالیں اور پھر دبا دیں مزید نقش حب لکھ کر آگ کے پاس کریں لیکن جلنے نہ دیں نگاہ رکھیں اور ایک نقش درخت پر لٹکا دیں۔ مطلوب بے قرار ہو گا۔

○ سات عدد لوہے کی میخیں لا کر جن کی لمبائی شہادت کی انگلی کے برابر ہو ان پر

ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور ساعتِ سعید میں میخوں کو چولہے میں دبا دیں مطلوب کا دل نرم ہو جائے گا۔

- سات مرتبہ سورہ یٰسین کو پڑھ کر دم کریں اور کہیں فلاں بن فلاں کو جلدی پہنچا۔ ہر بار اس کی طرف اشارہ کریں اور عود عنبر کو آگ میں جلاتے رہیں۔ مطلوب غیب سے حاضر ہو جائے گا۔
- اگر کسی کو جادو کیا ہوا ہو تو عود خام پر سورہ یٰسین دم کریں اور سحر کے ٹوٹ جانے کا خیال دل میں رکھ کر اس شخص پر نگاہ رکھیں فوراً سحر دور ہو جائے گا۔
- اگر چاہے جادو کسی پر کارگر نہ ہو تو سات دانہ گندم لے کر ان پر واسطے باطل ہونے سحر کے دم کریں اور ان دانوں پر دم کر کے بازو پر باندھیں۔ جادو ہرگز اثر نہ کرے گا۔
- بادام پر سے اس کا چھلکا دور کر کے جمعہ کے روز نماز جمعہ ادا کرنے سے پہلے عود اور عنبر کی دھونی میں بادام پر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھیں۔ یہ بادام مطلوب کے پارچہ میں باندھیں۔ فرمانبردار ہو گا۔
- سورہ یٰسین کو سات عدد دانہ روئی پر عداوت کے دور ہو جانے کی نیت سے پڑھے۔ انشاء اللہ فوراً دوستی ہو جائے گی اور دشمنی کافور ہو گی۔
- اگر دو شخصوں کے درمیان دشمنی کرنی ہو تو پرانی قبر سے مٹی لائے اور اس پر تین مرتبہ سورہ یٰسین دم کر کے پانی میں ڈال دیں اور وہ پانی دونوں کو پلا دیں۔ آپس میں دشمن ہو جائیں گے۔
- اگر سورہ یٰسین شریف کو ایک مرتبہ زبان بندی کی نیت سے پڑھیں گے تو فوراً زبان بند ہو جائے گی۔
- رجب، شعبان یا محرم کے مہینے میں صبح سویرے دریا کے کنارے غسل کر کے تنہا بیٹھ کر سورہ یٰسین کی یہ عزیمت کو اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ ایک

ہزار مرتبہ پڑھیں۔

عزیمت کو ختم کر کے درود شریف پڑھتا ہوا دریا کے اندر تک چلا جائے جہاں پانی ناف تک آ جائے تو ننگا ہو کر بلا خوف و خطر چالیس مرتبہ سورہ مذکور کی چالیس روز تک تلاوت کریں۔ اس دوران جلالی پرہیز ضروری ہوگا۔ اکتالیسویں روز رسول کریم ﷺ چاروں موکل، جبرائیل، اسرافیل، میکائیل اور عزرائیل کی نیاز تقسیم کریں۔ چلہ ختم ہونے پر اسرار باطن ظاہر ہوں گے۔

"عزمت علیکم برب یٰسین والجبریل والمیکائیل فانہ عزمت علیکم بخاتم سلیمان بن داؤد علیہ السلام اذی سخر لہ کل شئی من امر اللّٰہ جہراسبحانہ تعالیٰ عما یصفون۔

○ سورۃ یٰسین کی آیات وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم (تا آخر آیت) پڑھ کر سنگدل سے سنگدل شخص پر دم کریں وہ غلام بن جائے گا۔

○ وسواء علیھم انذرتھم آخر تک آیت کو دو کاغذ کے ٹکڑوں پر البغض فلاں بن فلاں والعداوت فلاں بن فلاں کے ساتھ لکھ کر پاک پانی میں دھو کر پلائیں۔ شخصوں کے درمیان چاہے کہ اُن میں کتنا ہی زیادہ پیار کیوں نہ ہو۔ لڑائی اور دشمنی ہو جائے گی۔ اور مرتے دم تک علیحدہ رہیں گے۔

○ آیت مذکورہ بالا گیارہ مرتبہ پڑھ کر چاروں طرف پھونک ماردیں۔ بھاگا ہوا شخص آپس آ جائے گا۔ اگر ناراض ہوگا تو راضی ہو جائے گا۔

○ آئیت انما تنذر من اتبع الذکر۔ آخر تک کو صاف و پاک پانی میں دھو کر سنگدل و دشمن کو پلائیں پانی پیتے ہی دشمنی اور عداوت دوستی میں بدل جائے گی۔

○ انا نحن نحی الموتی ونکتب ماقدموا ...... یسن تک۔ کاغذ پر لکھ کر یا پانی پر دم کر کے پلائیں مریض کو تندرستی نصیب ہوگی۔

○ وجاء وجل من اقصا المدینة ...... مھتدون پڑھ کر دم کرنے یا لکھ کر دھوکر پلانے سے جھگڑالو جماعتوں میں صلح ہوجائے گی۔

○ افزائش میوہ جات باغ اور ان کی حفاظت کیلئے سورۃ یسین کی درج ذیل کی آیات کو لکھ کر کھیت یا باغ میں دفن کر دیں اور پھر کاغذ پر لکھ کر دھوکر بہت سے پانی میں ملا کر باغ یا کھیت میں چھڑکیں۔

۱۔ وایة لھم الارض سے لے کر ...... تا کلون تک

۲۔ جعلنا فیھا جنت سے لے کر ...... من العیون تک

۳۔ لیا کلوا من ثمرہ سے لے کر ...... یشکرون تک

○ سبحان الذی خلق الازواج کلھا مما ...... یعلمون تک کو کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ کر چالیس دن تک۔ ایک ٹکڑا صاف و پاک پانی میں دھوکر اس عورت کو روز پلایا جائے۔ جو بانجھ ہو۔ جس کا حمل گر جاتا ہو۔ اس کا حمل قائم رہے گا۔ اگر بانجھ ہوگی تو حاملہ ہوگی۔

وایة لھم انا حملنا ذریتھم فی الفلک ...... الی حین تک اور اگر عورت کا حمل گر جاتا ہو تو آیت تین کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ کر تین تعویذ بنا کر ایک ٹکڑا روز پلا دیا جائے اور ایک علیحدہ کاغذ پر بھی لکھ کر تعویذ بنا کر کمر سے باندھ دیا جائے تو حمل قائم رہے گا۔

○ فالیوم لا تظلم نفس سے لے کر ...... ما کنتم تعملون تک اگر ان آیات کو شکر یا مصری یا گلقند پر دم کر کے اس مرد کو کھلایا جائے جو اپنی بیوی سے رنجیدہ ہو تو شوہر فرمانبردار بن جائے گا۔ اگر کھا نہ سکے تو عورت تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے۔

۱۔ ان اصحاب الجنته الیوم ......... فلکھونتک

۲۔ ھم وازرواجھم ......... متکئون تک

۳۔ ھم فیہا فلکھة......... یدعون تک

- سلامٌ قولاً من رب الرحیم......... ایھا المجرمون تک پڑھنے سے حاکم و بادشاہ مہربان ہوں۔

- چوراستہ سے کنکر اٹھا کر ان پر آیت ولو نشاء لطمسنا علی اعینھم ...... لایرجعون تک پڑھ کر دم کر کے دشمن کے گھر میں پھینک دیئے جائیں۔ تو دشمن معذور ہو جائے گا۔

- حب و تسخیر کی ان آیات کی زکوٰۃ یہ ہے کہ ایک سو بیس دنوں میں ۲۳۴۸ مرتبہ پڑھی جائے۔ جمعرات سے آغاز کر کے جمعہ کو عمل ختم کیا جائے۔ یہ عمل عنبر سنبل اور صندل کی دھونی میں ایک ہی جگہ قبلہ رخ پورا کریں۔ ختم ہونے پر نبی کریم ﷺ اور آیات کے موکلوں کی روح کو ثواب بخشیں۔ دودھ چاول کی کھیر پر فاتحہ پڑھ کر انہی کو ثواب بخشیں اور کھیر معصوم بچوں کو کھلائیں۔

(۱) تیسرے پارے کے نصف کے قریب حب الشھوٰت من النساء ...... حسن مآب تک

تیسرے پارے کے ثلث پر قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی ......... غفور الرحیم تک

چوتھے پارے کے پہلے ربع میں ھا انتم ھولاء تحبونھم وازیحبونکم بالکتاب تک

چوتھے پارے کے آخری نصف میں فبما رحمة اللہ من اللہ لنت لھم......

دوسرے پارے کے ربع اوّل میں یحبونھم کحب اللہ ...... اشد حباً

چھٹے پارے کے شروع میں فسوف یاتی الله بقوم ...... واسع علیم تک

دسویں پارے کے ربع اول میں ھوالذی ایدکم بنصره ...... عزیز حکیم تک

گیارھویں پارہ کے آخر سورۃ توبہ میں لقد جاءکم رسول من انفسکم ...... رؤف رحیم تک

سولہویں پارہ سورہ مریم میں والقیت علیک محبة منی ...... علی عینی تک۔

ان آیات کو عالم کو مسخر کرنے کے لئے روزانہ اکیس مرتبہ پڑھیں خلقت مطیع و قربان ہوگی۔

O اگر کوئی ایک چلہ میں سوا لاکھ مرتبہ کامل طہارت کے ساتھ پڑھ کر زکوۃ ادا کرے تو عامل ہو جائے گا۔ بغض رکھے ہر معاملہ میں اس کا اثر تیر بہدف ثابت ہوگا۔ ایک سو گیارہ (111) مرتبہ معہ اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ ایک چلہ میں پڑھیں۔ تو تمام امیر وغریب مسخر ہو جائیں سولہویں پارے کے ثلث پر بھی یہ آیت ہے۔ جو اسی فائدے کی ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وعنت الوجوہ للحی القیوم۔ اسی پارے کے چوتھے ربع کی آیت ہے۔ وھوالغفور الودود ............ فعال لما یرید۔ اسی پارے کی سورت صم بکم عمی فھم لا یرجعون ہے۔

یہ تمام آیات حب و بغض کے لئے موثر ہیں۔

انزل من السماء ماء فسالت اودیۃ بقدرھا سے لے کر زبدۃ تک

O اگر کوئی شخص تین چلہ تک ہر نماز عشاء کے بعد اکتالیس مرتبہ اس کا ورد کرے۔ اور زمین پر یا لکڑی کے تخت پر اس طرح سوئے کہ رزق میں زیادتی

ہوگی۔ اور سوتے وقت اُسکا ہاتھ کان کے نیچے ہو تو تین چلوں کے بعد معقول روزگار ملے گا۔ یا کوئی بزرگ خواب میں کیمیا کا نسخہ بتادے گا۔

O ذیل کی آیات مکرمہ کو اگر اپنا ورد بنالیا جائے تو عامل دنیا کی نظروں میں محبوب اور ذی وقار و عزت ہوگا۔

سورہ یسٰین کی آیت **سلام قولا من رب الرحیم**، سورہ صافات کی آیت **وسلام علی المرسلین**، اسی سورۃ کی آیت **سلام علی ابراهیم**، اسی سورۃ کی آیت **سلام علی موسیٰ وهارون**، اسی سورۃ کی آیت **سلام علیکم طبتم فادخلوها خالدین** ۔ سورۃ القدر میں **سلام هی مطلع الفجر**، سورۃ اعراف میں **سلام علیکم طبتم فادخلوها خالدین**۔

## دیگر سورہ قرآنی کے خواص

O سورۃ یسٰین اگرچہ کلام الٰہی کے دل کی مانند ہے مگر سورۃ مزمل بھی اس کی سی خاصیت رکھتی ہے۔ اس کے عامل کو عجائبات نظر آئیں گے۔ مگر جب تک کہ اس کی زکوٰۃ ادا نہ کی جائے کوئی عمل درست نہیں ہوگا۔ اس صورت کی ہر آیت پر ایک موکل ہے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ دریا کے کنارے پر ایک حجرہ میں ترک حیوانات و لذات کے ساتھ چلہ پورا کرے۔ مگر عمل کرنے سے پہلے اپنے چاروں طرف حصار کرلے خوشبو بخورات کو کام میں لائیں اور سورۃ مذکور کمال طہارت اور صحت کے ساتھ معہ موکلوں کے چالیس مرتبہ روزانہ پڑھیں اگر کوئی مشکل نظر آئے تو نہ ڈریں، نہ عمل چھوڑیں اور نہ ہی اپنی جگہ سے اٹھیں اور نہ گفتگو کریں۔ انشاء اللہ چلہ کے بعد عامل ہوگا۔

چونکہ سورۃ لمبی ہے۔ اس لیے طالب کو چاہیئے کہ سورۃ کو موکلوں کے ناموں

کے ساتھ اس پڑھے۔

**یاایھا المزمل قم اللیل الا قلیلاً یا جبرائیل ارنقص منہ قلیلاً یا میکائیل اوزرعلیہ ورتل القران ترتیلاً۔ یا اسرافیل انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً یا عزرائیل۔**

○ ہلاکی و تباہی دشمن کے لئے تھوڑا سا نمک سانبھری لے کر اس کے برابر کی کنکریاں لے کر ایک پہر رات گزر جانے کے بعد جانماز پر بیٹھ کر چالیس روز تک متواتر روزانہ ان پر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور آگ میں ڈالتے جائیں۔ چالیس دن کے اندر اندر دشمن تباہ ہوگا۔ لیکن لفظ ابتر کو تین مرتبہ زبان سے کہیں۔

**انا اعطینک الکوثر فلان ابترفصل لربک والنحر۔ ان شانئک ھوالابتر۔ فلان ابتر ھوالابتر ھوالابتر۔**

○ اگر دو دوستوں کے درمیان جدائی اور دشمنی مطلوب ہو تو سات روز تک ایک کچی مگر پاک اینٹ لے کر اس پر پاک سیاہی سے لکھ کر روز دریا میں ڈالیں سات دن میں ایک دوسرے کے جانی دشمن بن جائیں گے۔

**القارعۃ ماالقارعۃ وما ادرک ماالقارعۃ یوم یکون الناس کالفراش المبثوث وتکون الجبال کالعھن المنفوش فاما من ثقلت موازینہ فھو فی عیشۃِ الراضیۃ واما من خفت موازینہ فامہ ھاویۃ وما ادراک ماھیۃ البغض النفاق والعداوۃ بین فلان بن فلان بن فلان۔**

# حُب کے عملیات

حُب، کا جذبہ انسانی جبلت میں ازل سے موجود ہے اور ابد تک قائم رہے گا۔ یہ جذبہ نہ صرف ہم امنگوں اور آرزوؤں کو جوان رکھتا ہے بلکہ انسان کو انسان سے پیار کرنا بھی سکھاتا ہے۔ اس جذبہ میں اتنی طاقت موجود ہے کہ اس کے آگے عقل ہار جاتی ہے اور یہ کسی لمحے بھی ایک وحشی کو انسان اور ایک انسان کو حیوان بنا سکتا ہے۔ اسکا نشہ انسان کو تمام عمر مدہوش کیے رکھتا ہے۔

چونکہ حُب انسانی وجود کا بنیادی اصول ہے لہٰذا اسکی خوبصورت آنکھوں میں جھانکنا ہر انسان کا بنیادی حق ہے۔ حکیم لقمان نے کیا خوب کہا تھا "نازنینوں کے ناز بھی کیا ناز ہیں آنکھوں سے راندے ہوؤں کو آنکھوں میں تلاش کرتے ہیں" آیئے ہم حُب کے عملیات کے ذریعے حُب کے جذبہ کو جوان رکھنے کے گُر سیکھتے ہیں۔

○ پاک وصاف جسم ولباس کے ساتھ پرسکون جگہ پر گوگل ولوبان کی دھونی میں شکل پکھ کی پنچمی تتھی سے آغاز کر کے ایک لاکھ بار جاپ کریں اور پھر برگ کمڑ پر ایک ہزار منتر سے ہون کریں تو تمام لوگ بس میں آ جائیں گے۔ اگر ایک ہزار منتر کے ساتھ گڑ ہل کے پھولوں سے ہون کریں گے تو حکمران خوش ہو جائیں گے اور اگر برگ جوہی کے ہمراہ ہون کریں گے تو بیوی خوش ہو گی اور نرینہ اولاد پیدا کرے گی۔

منتر:

**اوم سدھہ نگ رکت چاننئی گھرنگ املینگ وش**
**ملنیہ سواہا**

